وَدَنٍّ طَفَحْ؛ فَإِنَّ الْمُدَامَ تُقَوِّي الْعِظَامَ؛ وَتَشْفِي السَّقَامَ؛ وَتَنْفِي التَّرَحْ؛ وَأَصْفَى السُّرُورْ
إِذَا مَا الْوَقُورْ؛ أَمَاطَ سُتُورْ؛ الْحَيَا وَاطَّرَحْ؛ وَأَحْلَى الْغَرَامْ؛ إِذَا الْمُسْتَهَامْ؛ أَزَالَ اكْتِتَامَ
الْهَوَى وَافْتَضَحْ؛ فَبُحْ بِهَوَاكْ؛ وَبَرِّدْ حَشَاكْ؛ فَزَنْدُ أَسَاكْ بِهِ قَدْ قَدَحْ؛ وَدَاوِ الْكُلُومْ
وَسَلِّ الْهُمُومْ؛ بِبِنْتِ الْكُرُومْ؛ الَّتِي تُقْتَرَحْ؛ وَخُصَّ الْغَبُوقْ؛ بِسَاقٍ يَسُوقْ؛ بَلَاءَ
الْمَشُوقْ؛ إِذَا مَا طَمَحْ

دَنٌّ مٹکا۔ طَفَحَ يَطْفَحُ طَفْحًا مٹکے کا کناروں تک بھر جانا یعنے لبریز ہو جانا۔ اس جگہ حریری نے تین صنعتیں استعمال کی ہیں (۱) صنعت ترصیع اور
وہ یہ ہے کہ دو جملوں میں سے پہلے جملے کا کلمہ دوسرے جملے کے ساتھ ہموزن ہو (۲) صنعت تشطیر ہے کہ دو مصرعوں میں سے ہر ایک کے دو ٹکڑے
کئے جائیں اور پھر ہر مصرعے کے درمیان ایک کلمہ ہو اور آخر میں ایک کلمہ ہو اور اسی طرح دوسرے مصرعے میں بھی ہو مثلاً نَحْنُ فِي جَذَلٍ وَالرُّومُ فِي وَجَلٍ و
الْبَرُّ فِي شُغُلٍ وَالْبَحْرُ فِي خَجَلٍ (۳) صنعت تسمیط ہے وہ یہ کہ شعر کو چار ٹکڑے کر کے تین ٹکڑوں کے آخر میں لفظ ہموزن لاوے اور چوتھا ٹکڑا ما
قبل کے خلاف لاوے جیسا کہ فَلَا تَغْضَبَنَّ كَالْخَمْرِ مُدَامٌ ہو من أسماء الخمر ۔ مُقَوًّى اسم مفعول من باب إفعال یعنے الَّتِي أُدِيمَتْ فِي مَكَانِهَا
فَسَكَنَتْ إِذَا مَا سَمَّاهَا السِّقَامُ سُقْمٌ کی جمع ہے معنے بیماری و قیل ہو جمع سَقِيمٍ بمعنے مریض البدن والمرض أعم لا يختص بالبدن بل
يكون في القلب أيضاً قال تعالى فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ وفي قصة ابراہیم علیہ السلام إِنِّي سَقِيمٌ باب سمع تَنْفِي نَفَى يَنْفِي کے معنے دور کرنا التَّرَحُ
سمع سے غمگین ہونا أَصْفَى اسم تفضیل ہے معنے زیادہ صاف السُّرُورُ خوشی إِذَا مَا میں اذا ظرفیہ ہے ما زائدہ ہے الْوَقُورُ
یعنے صاحب الوقار وُقُورٌ وَقَارٌ وَقْرًا اور وَقِيرٌ کے معنے عزت والا أَمَاطَ إِمَاطَةٌ مصدر سے معنے زائل کر دینا سُتُورٌ واستار ستر
کی جمع ہے معنے پردہ اِطَّرَحَ مصدر اِطِّرَاحٌ باب افتعال سے معنے پھینکدینا أَحْلَى اسم تفضیل ہے حَلَاوَةٌ مصدر سے أَحْلَى کے معنے زیادہ
میٹھا غَرَامٌ کے معنے عشق ہے۔ مُسْتَهَامٌ کے معنی متحیر اور پریشان و سرگشتہ مرد عاشق ہے۔ اِكْتِتَامٌ افتعال سے معنے چھپ جانا
مجرد میں كَتَمَ يَكْتُمُ كَتْمًا معنے چھپا دینا الْهَوَى کے معنے عشق اِفْتَضَحَ اِفْتِضَاحٌ باب افتعال سے معنے رسوا ہو جانا فَبُحْ اس میں فا تفریعیہ ہے
اور بُحْ امر ہے بَاحَ يَبُوحُ سے معنی ظاہر کر دینا باب نصر۔ بَرِّدْ امر ہے تَبْرِيدٌ باب تفعیل سے معنے ٹھنڈا کر دے حَشًا کے معنی باطن
زَنْدٌ وہ پتھر جس سے آگ نکلتی ہے ایک اوپر ہوتا ہے ایک نیچے اوپر والے کو زَنْدٌ کہتے ہیں اور نیچے والے کو زَنْدَةٌ کہتے ہیں۔ جمع زِنَادٌ وأَزْنَادٌ آتی ہے
أَسًا کے معنی غم قَدَحَ يَقْدَحُ قَدْحًا کے معنی چقماق سے آگ نکالنا دَاوِ امر حاضر ہے مصدر مُدَاوَاةٌ سے معنے دوا اور علاج کرنا۔ كُلُومٌ كَلْمٌ یا كُلْمٌ کی
جمع ہے بمعنے زخم کے۔ سَلِّ امر حاضر ہے تَسْلِيَةٌ سے معنی غم زائل کر دینا وفی المجرد یقال سلا الشیئ سَلْوًا وسُلُوًّا وسُلْوَانًا وسلی سُلِيًّا اے طابت نفسہ
عنہ وذہل عن ذکرہ باب نصر و سمع بِنْتُ الْكُرُومِ من اسماء الخمر والكروم جمع کرم بمعنے العنب تُقْتَرَحُ اے تُطْلَبُ وتُشْتَهَى بعنف والقرح اتی
الجراحة اور سَلِّ میں دوسری وجہ بھی ہے وہ یہ کہ مضاعف ہو تو معنے ہونگے نرمی سے نکالدینا خُصَّ امر حاضر ہے خَصَّ يَخُصُّ خَصًّا و خصوصاً
سے معنی خاص کر دینا۔ غَبُوقٌ کے معنے شام کا شراب پینا سَاقٍ اصل میں سَاقِيٌ ہے معنی پلانے والا يَسُوقُ اے يطرد ويدفع
بَلَاءٌ کے معنے محنت اور تکلیف مَشُوقٌ وہ آدمی جو شوق میں ڈالا گیا ہو یعنے عشق میں مبتلا کر دیا گیا ہو۔ اسم مفعول ہے
شَاقَ يَشُوقُ شَوْقًا سے معنے کسی کو شوق دلانا۔ طَمَحَ يَطْمَحُ ضرب و نصر سے نظر اُٹھا کر دیکھنا۔ اس میں ضمیر راجع ہے ساقی
کی طرف یا بلاء کی طرف تو یہ کنایہ ہے قرب بلاء سے یا ضمیر راجع ہے بطرف مشوق کے۔

وَشَادٍ يُشِيْدُ بِصَوْتٍ تَمِيْدُ جِبَالُ الْحَدِيْدِ لَهُ اِنْ صَدَحْ • وَعَاصِ النَّصِيْحَ الَّذِيْ لَا يُبِيْحُ

وِصَالَ الْمَلِيْحِ اِذَا مَا سَمَحْ • وَجُلْ فِي الْمُحَالِ وَلَوْ بِالْمُحَالِ وَدَعْ مَا يُقَالُ وَخُذْ مَا صَلَحْ

وَفَارِقْ اَبَاكَ اِذَا مَا اَبَاكَ وَمُدَّ الشِّبَاكَ وَصِدْ مَنْ سَنَحْ • وَصَافِ الْخَلِيْلَ وَنَافِ الْبَخِيْلَ

وَاَوْلِ الْجَمِيْلَ وَوَالِ الْمِنَحْ • وَلُذْ بِالْمَتَابِ اَمَامَ الذَّهَابِ فَمَنْ دَقَّ بَابَ كَرِيْمٍ فُتِحْ

فَقُلْتُ لَهُ بَخْ بَخٍ لِرِوَايَتِكَ وَاُفٍّ وَتُفْ

شَادٍ شَدَا يَشْدُوْ سے معنے بلند آواز سے گانا۔ يُشِيْدُ مصدر اِشَادَةٌ سے معنے اونچی عمارت کو گچ سے مرمت کرنا مراد بلند آواز سے گانا ہے صَوْتٌ کے معنے آواز اور شہرت اور سَوْتٌ کے معنی فقط شہرت ہے تَمِيْدُ مَادَ يَمِيْدُ سے معنی حرکت کرنا۔ اور مائل ہو جانا باب ضرب جِبَالُ الْحَدِيْدِ میں استعارہ مصرحہ ہے مراد اس سے قلوب قاسیہ یعنی سخت دل ہیں۔ صَدَحَ فتح سے معنے اونچی آواز سے بولنا مراد گانا ہے۔ عَاصِ امر حاضر ہے مصدر مُعَاصَاتٌ سے معنے بہت زیادہ نافرمانی کرنا۔ اَلنَّصِيْحُ نَاصِحٌ کا صیغہ مبالغہ ہے معنے زیادہ خیر خواہی کرنے والا نَصَحَ يَنْصَحُ نَصِيْحَةً کے معنی خیر خواہی کرنا۔ لَا يُبِيْحُ اَبَاحَ يُبِيْحُ اِبَاحَةً کے معنی جائز کر دینا۔ وِصَالٌ اور وَصْلٌ قطع تعلق کی ضد ہے باب ضرب اَلْمَلِيْحُ اے الحسین یقال مَلُحَ مَلَاحَةً وَمُلُوْحَةً اے حَسُنَ مَنْظَرُہٗ۔ مَلِيْحٌ وہ خوبصورت مرد یا عورت جس میں تھوڑی سی سیاہی ہو جمع اَمْلَاحٌ وَمِلَاحٌ آتی ہے۔ صَبِيْحٌ وہ خوبصورت مرد یا عورت جس میں سفیدی ہو۔ سَمَحَ سَمَاحَةٌ مصدر سے معنے سخاوت میں جوانمردی کرنا۔ جُلْ امر حاضر ہے جَالَ يَجُوْلُ سے معنے چکر لگانا۔ کنایہ ہے مختلف قسم کے تدابیر کرنے سے۔ مِحَالٌ کے معنی تدبیر اور مکر اور قدرت اور کذب مُحَالٌ کے معنے باطل۔ دَعْ مَا يُقَالُ اے اُتْرُكْ مَا يَقُوْلُ الْجُهَّالُ۔ مُحَالٌ ریڑھ کی ہڈی مَا صَلَحَ جو درست ہو فَارِقْ امر حاضر ہے مصدر مُفَارَقَةٌ سے معنے جدائی اختیار کرنا اَبَاكَ یہاں اَبٌ مضاف ہے اور كَ ضمیر مخاطب مضاف الیہ ہے اور اَبٌ بمعنے باپ کے اور دوسری جگہ میں اَبَا فعل ماضی ہے اَبٰى يَاْبٰى اِبَاءً سے بمعنے انکار کرنے کے۔ اور منع کرنے اور ذلت کی باتوں سے بچنا۔ مُدَّ امر حاضر ہے مَدَّ يَمُدُّ مَدًّا سے معنے پھیلا دینا۔ شِبَاكٌ شَبَكَةٌ کی جمع ہے بمعنے جال کے۔ دوسری جمع شُبَّاكٌ ہے۔ صِدْ امر حاضر ہے صَادَ يَصِيْدُ صَيْدًا سے معنے شکار کرنا سَنَحَ سَنَحَ کے معنی ظاہر ہونا اور پیش آنا اور سامنے آنا۔ صَافِ امر حاضر ہے مصدر مُصَافَاةٌ سے معنے صاف دوستی کرنا۔ خَلِيْلٌ کے معنی دوست۔ نَافِ امر حاضر ہے مصدر مُنَافَاتٌ سے معنے علیحدہ کر دینا اور دور کر دینا۔ اَوْلِ امر حاضر ہے مصدر اِيْلَاءٌ سے معنی عطا کر دینا اور نزدیک کر دینا۔ اَلْجَمِيْلُ کے معنی جمال والا۔ یہ صفت ہے موصوف محذوف کی اے فِعْلَ الْجَمِيْلِ یا تقدیریوں ہے کہ اَعْطِ الْعَطَاءَ الْجَمِيْلَ وَالِ امر حاضر ہے مصدر مُوَالَاتٌ سے معنے پے در پے کرنا مِنَحٌ کے معنے بخشش اور عطیہ ہے اصلی معنی دودھ دینی والی اونٹنی جو کسی کو دودھ کے واسطے بخشی جائے۔ لُذْ امر حاضر ہے لَاذَ يَلُوْذُ سے معنے پناہ پکڑنا اور عَاذَ يَعُوْذُ کے معنے بھی پناہ پکڑنا لیکن فرق یہ ہے کہ لَاذَ کا فاعل مصیبت میں پڑنے کے بعد پناہ پکڑتا ہے اور عَاذَ میں عموم ہے۔ مَتَابٌ مصدر میمی ہے معنے توبہ کرنا۔ ذَهَابٌ کے اصلی معنے تو جانا ہے۔ مگر مراد مرنا ہے۔ دَقَّ يَدُقُّ دَقًّا کے معنے کسی چیز کو کوٹنا مراد دروازے کو دستک دینا اور کھٹکھٹانا ہے فُتِحَ يُفْتَحُ کے معنے کھولنا ہے بَخْ بَخْ تشدید خاء و تخفیف خا۔ معنے شاباش وآخرین اُفٌّ کان کی میل اور تُفٌّ ناخن کی میل جمع تُفُفٌ۔ اُفٌّ میں بارہ لغت ہیں لیکن نو مشہور ہیں۔ ہمزہ ہمزہ میں بحرکات ثلثہ اُفَّ اُفِّ اُفُّ اِفْ اور اُفْ اُفًا اُفٍّ اور اُفٌّ اُفٍ اُفًا سب کے سب افسوس اور رنج کے وقت کہے جاتے ہیں

لِغَوَايَتِكَ فَبِاللّٰهِ مِنْ أَيِّ الْأَعْيَاصِ عِيصُكَ فَقَدْ أَعْضَلَنِي عَوِيصُكَ فَقَالَ مَا أُحِبُّ أَنْ أُفْصِحَ عَنِّي وَلٰكِنِّي سَأُكَنِّي: أَنَا أُطْرُوفَةُ الزَّمَانِ وَأُعْجُوبَةُ الْأُمَمِ وَأَنَا الْحُوَّلُ الَّذِي احْتَالَ فِي الْعُرْبِ وَالْعَجَمِ غَيْرَ أَنِّي ابْنُ حَاجَةٍ هَاضَهُ الدَّهْرُ وَاهْتَضَمْ وَأَبُو صِبْيَةٍ بَدَوْا مِثْلَ لَحْمٍ عَلَى وَضَمْ وَأَخُو الْعَيْلَةِ الْمُعِيلُ إِذَا احْتَالَ لَمْ يُلَمْ قَالَ الرَّاوِي فَعَرَفْتُ حِينَئِذٍ أَنَّهُ أَبُو زَيْدٍ ذُو الرَّيْبِ وَالْعَيْبِ وَمُسَوِّدُ وَجْهِ الشَّيْبِ وَسَاءَنِي عِظَمُ تَمَرُّدِهِ وَقُبْحُ تَوَرُّدِهِ فَقُلْتُ لَهُ

غَوَایَۃ کے معنے گمراہی باللّٰہ دوسرے کو قسم دینے کے لئے اور خود قسم کھانے کے لئے آتا ہے اَلْاَعْیَاصُ عِیْصٌ کی جمع ہے معنے جھاڑی یعنے شیر کے رہنے کی جگہ۔ دوسری جمع عِیْصَانٌ آتی ہے۔ مراد یہاں پر اصل ہے کہ تیرا اصل کونسا ہے۔ اور کبھی اس سے مراد وطن بھی ہوتا ہے اَعْضَلَنِیْ مصدر اِعْضَالٌ سے معنے تھکا دینا اور عاجز کر دینا اور مشقت میں ڈالنا۔ عَوِیْصٌ کے معنے دشوار اور اس کا موصوف محذوف ہے اے قَوْلُکَ الْعَوِیْصُ یقال عَوِصَ عَوَصًا اے اِشْتَدَّ وَامْتَنَعَ وَصَعُبَ باب سمع اُفْصِحَ اے اُوْضِحَ وَ اُبَیِّنَ اُکَنِّیْ کِنَایَۃٌ مصدر سے معنے کنایہ کرنا اُطْرُوْفَۃٌ معناہ اَلْحَدِیْثُ النَّادِرُ جمعہ اَطَارِیْفُ. طِرْفٌ عمدہ گھوڑے کو کہا جاتا ہے۔ اُعْجُوْبَۃٌ کے معنے تعجب میں ڈالنے والی چیز۔ اُمَمٌ اُمَّۃٌ کی جمع ہے معنے جماعت اور زمانہ طویل. کما فی قولہ تعالیٰ فَادَّکَرَ بَعْدَ اُمَّۃٍ اے بَعْدَ زَمَانٍ طَوِیْلٍ۔ حُوَّلٌ اے اَلرَّجُلُ الْبَصِیْرُ بِتَحْوِیْلِ الْاُمُوْرِ یعنے کَثِیْرُ الْحِیْلَۃِ. اَلْعُرْبُ عند البعض مفرد ہے وعند البعض جمع ہے صحیح یہ ہے کہ عَرَبٌ کی جمع ہے دوسری جمع اَعْرَابٌ و عُرُوْبٌ آتی ہے۔ اِبْنُ حَاجَۃٍ اے صاحب حاجۃ کَابْنِ السَّبِیْلِ صاحب سفر هَاضَہٗ اے کَسَرَہٗ وَظَلَمَہٗ. هَاضَ یَهِیْضُ ضرب سے معنے توڑنا۔ اِهْتَضَمَ اِهْتِضَامٌ مصدر سے معنے ظلم کرنا اور غصب کرنا۔ اور ذلیل کرنا۔ صِبْیَۃٌ اے صِبْیَانٌ وَاَطْفَالٌ. بَدَوْا اے لَاحُوْا وَظَهَرُوْا. صَبِیٌّ کی دوسری جمع صِبْوَۃٌ بھی آتی ہے اور اُصْبِیَۃٌ وَاَصْبٍ بھی آتی ہے اور لغۃ علیہ صُبْیَانٌ ہے۔ لَحْمٌ کی جمع لِحَامٌ وَلُحُوْمٌ وَلُحْمَانٌ شِدَّۃ و ضعف دونوں کو کہتے ہیں گویا اضداد میں سے ہے۔ وَضَمٌ وہ لکڑی جس کے اوپر قصائی گوشت رکھ کر بیچتا ہے لَحْمٌ عَلٰی وَضَمٍ کنایہ ہے قریب الہلاک ہونے سے۔ اے صَارُوْا کَاللَّحْمِ عَلٰی خَشَبَۃِ الْقَصَّابِ فهو اشارۃ الی تمزیقهم وتقطیعهم وکونهم نُعَاۃً لقطع اللحم. اَخُو الْعَیْلَۃِ الْعَیْلَۃُ اے صاحب الفقر عَیْلَۃٌ کے معنے فقر واحتیاج۔ مُعِیْلٌ کے معنے عیال والا۔ یعنے کثیر العیال۔ لَمْ یُلَمْ یعنے ملامت نہیں کیا جاتا۔ لَامَ یَلُوْمُ سے معنے ملامت کرنا۔ اَلرَّیْبُ اے الشک والعیب اے النقیصۃ لقا عائبۃ عیبا اے ذکرہ باب ضرب۔ مُسَوِّدٌ تَسْوِیْدٌ سے معنے لکھنا اور سیاہ کرنا۔ مراد یہاں معنے ثانی ہیں۔ وَجْهٌ کے معنے چہرہ۔ شَیْبٌ کے معنے بڑھاپا۔ سَاءَنِیْ یعنے مجھے غمگین کر دیا۔ سَاءَ یَسُوْءُ لازم ومتعدی دونوں طرح آتا ہے۔ یہاں متعدی ہے۔ عِظَمٌ کے معنے بڑا ہونا۔ تَمَرُّدٌ کے معنے سرکشی اور بداخلاقی۔ قُبْحُ تَوَرُّدِہٖ اے وُرُوْدُہٗ فی موارد المساوی۔ تَوَرُّدٌ ماخوذ ہے وُرُوْدٌ سے معنے گھاٹ پر جانا۔ تَوَرُّد گھاٹ پر پانی پینے کے لئے جانا۔ اور کبھی ماخوذ ہوتا ہے وَرْدٌ سے یعنے گلاب کے پھول کے تو تَوَرُّدٌ کے معنے ہوں گے گلاب کی طرح ہونا اور تَوَرُّدٌ کے معنی بتکلف گھسنا اور پہنچنا بھی ہے۔

بِلِسَانِ الْأَنَفَةِ وَاِدْلَالِ الْمَعْرِفَةِ اٰنَ لَكَ يَا شَيْخَنَا اَنْ تُقْلِعَ عَنِ الْخَنٰى فَتَغَيَّرَ وَزَمْجَرَ وَتَنَكَّرَ وَفَكَّرَ ثُمَّ قَالَ اِنَّهَا لَيْلَةُ مِرَاحٍ لَا تَلَاحٍ وَنُهْزَةُ شُرْبِ رَاحٍ لَا كِفَاحٍ فَعَدِّ عَمَّا بَدَا اِلٰى اَنْ نَتَلَاقٰى غَدًا۔ فَفَارَقْتُهٗ فَرَقًا مِّنْ عَرْبَدَتِهٖ لَا تَعَلُّقًا بِعِدَتِهٖ وَبِتُّ لَيْلَتِيْ لَابِسًا حِدَادَ النَّدَمِ عَلٰى نَقْلِيْ خُطَا الْقَدَمِ اِلَى ابْنَةِ الْكَرْمِ لَا الْكَرَمِ وَ عَاهَدْتُ اللّٰهَ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى اَنْ لَّا اَحْضُرَ

بِلِسَانِ الْاَنَفَةِ اے بلسان العار والاستنکاف اَنَفَۃ کے معنے ناک چڑھانا۔ باب سمع۔ اِدْلَال کے معنے ناز کرنا یعنے کسی کی نافرانی کرنا اس گمان سے کہ وہ مجھ سے محبت رکھتا ہے تو کچھ بھی نہیں کر سکتا الادلال ہو الجرأۃ مع التلطف یقال لہ ناز یقال دلّت المرأۃ علی زوجہا فلاناً ودلاً اے اظہرت جرأۃ علیہ فی تلطف تخالفہ وکانہا خالفتہ والحاصل انی لتہ عن انبساط ومعرفۃ کان بینی وبینہ اٰنَ یَا اٰنَ لَکَ اے اٰن یاتِ لک وقتٌ تُقْلِعَ اِقْلَاعٌ مصدر سے معنے اکھڑ جانا۔ اور باز رہنا اور قَلَعَ کے معنے روک دینا خَنٰی کے معنے بدکاری اور بُرے افعال کرنا فَتَغَیَّرَ یعنے بہت زیادہ تنگ دل ہوا۔ مجرد میں سمع سے معنے تنگدل ہو جانا زَمْجَرَ اے اکثر الصیاح والصخب۔ ولا ثلاثی لہ تَنَکَّرَ اے تغیّر وجہہ و فکّر تفسرہ کانہ لا یعرفنی فکّر سوچنے لگا مِرَاحٌ کے معنے نشاط اور خوشی۔ لَا تَلَاحٍ لا حرف نفی اور تلاح مضاف الیہ ہے اس کا مضاف محذوف ہے۔ اے لا لیلۃ تلاح۔ تلاح اصل میں تلاحی ہے معنے زیادہ گالی گلوچ کرنا۔ ماخوذ ہے لحاء سے جو یعنے درخت کی چھال کے ہے یقال لحیت الشجر یعنے میں نے درخت کی چھال نکالی۔ اور وہ درخت جس کی چھال نکالی جائے وہ خراب ہو جاتا ہے پھر بطور تشبیہ کے معنے ہوتے ہیں ذلیل کر دینا اور گالی گلوچ کرنا۔ نُهْزَۃٌ کے معنے فرصت۔ نَہَزَ یَنْہَزُ فتح سے معنے فرصت پانا رَاحٌ کے معنے شراب کِفَاحٌ کے معنے مقابلہ اور لڑائی کرنا عَدِّ امر حاضر ہے عَدَی یَعْدِی تَعْدِیَۃً سے معنے تجاوز کرنا عَمَّا بَدَا اے عما ظہر لک منی من الملام تَلَاقٰی تَلَاقِیٌ مصدر سے معنے ملنا اور ملاقات کرنا فَارَقْتُہٗ میں اس سے علیحدہ ہو گیا فَرَقًا مفعول لہ واقع ہو گیا ہے فَرِقَ یَفْرَقُ فَرَقًا کے معنی ڈر جانا اور خوف کرنا عَرْبَدَۃٌ کے معنے بہت زیادہ بدتمیزی سے لڑنا۔ یہاں بدخلقی مراد ہے عِدَۃٌ کے معنے وعدہ۔ عزبود وہ پتھر جو نکلا ہوا ہو کسی جگہ سے زیادہ اور کسی جگہ کم ہو۔ بِتُّ بَاتَ یَبِیْتُ معنے رات گذارنا۔ لَیْلَتِیْ کے معنے موجودہ رات یا آج کی رات۔ ظرف جبکہ ضمیر کیطرف مضاف ہوں۔ تو اکثر موجودہ ظروف مراد ہوتے ہیں حِدَادٌ کے معنے سوگ یعنے غم کا لباس نصر سے معنے سوگ اور ماتم کرنا۔ نَدَمٌ سمع سے معنی پشیمان ہونا خُطَا خُطْوَۃٌ کی جمع ہے دوسری جمع خُطُوَاتٌ وخُطَوَاتٌ وخُطْوَاتٌ آتی ہے مابین القدمین فاصلہ کو کہا جاتا ہے۔ خَطْوَۃٌ کے معنی قدم رکھنا۔ مصدر ہے باب نصر سے کَرْمٌ کے معنے انگور اِبْنَۃُ الْکَرْمِ کے معنے شراب اور وہ باغ جو کہ بہت گھنا ہو کہ بیچ میں کھیتی نہ ہو سکے اسکو بھی کرم کہتے ہیں اور مجازاً رجل مسلم کو بھی کہتے ہیں۔ علٰی نَقْلِیْ میں علٰی تعلیل کے لئے ہے نَقْلٌ کے معنے اٹھانا۔ لَا الْکَرَم میں لا نافیہ ہے کَرَمٌ کے معنے سخاوت ہے۔ عَاهَدْتُ مُعَاهَدَۃٌ مصدر سے معنے طرفین سے عہد کرنا۔ یا یہ کہ ایک طرف سے عہد کرے۔ سُبْحَانَ باب تفعیل سے مصدر ہے بعض نے کہا کہ باب تفعیل کا اسم مصدر ہے ماخوذ سبح فی الماء وسبح فی الارض معنے تیرنا اور دور چلا جانا۔ اسی سے تسبیح ہے معنی پاکی بیان کرنا کیونکہ اسکے اندر بھی ابعاد ہوتا ہے اور دوسرے معنی پاک سمجھنا۔ تَعَالٰی تَعَالِیٌ مصدر سے معنے بہت زیادہ بلند ہونا

حَانَةَ نَبَّاذٍ وَلَوْ أُعْطِيتُ مُلْكَ بَغْدَاذٍ وَأَنْ لَا أَشْهَدَ مَعْصَرَةَ الشَّرَابِ وَ لَوْ رُدَّ عَلَيَّ عَصْرُ الشَّبَابِ ثُمَّ إِنَّنَا رَحَلْنَا الْعِيسَ وَقْتَ التَّغْلِيسِ وَ خَلَّيْنَا ابْنَ الشَّيْخَيْنِ أَبِي زَيْدٍ وَ ابْلِيسَ

## الْمَقَامَةُ الثَّالِثَةُ عَشْرَةَ الْبَغْدَادِيَّةُ

رَوَى الْحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ قَالَ نَدَوْتُ بِضَوَاحِي الزَّوْرَاءِ مَعَ مَشْيَخَةٍ مِّنَ الشُّعَرَاءِ لَا يَعْلَقُ لَهُمْ مُبَارٍ بِغُبَارٍ وَلَا يَجْرِي مَعَهُمْ مُمَارٍ فِي مِضْمَارٍ فَأَفَضْنَا فِي حَدِيثٍ يُفْضِحُ الْأَزْهَارَ إِلَى أَنْ نَصَّفْنَا النَّهَارَ فَلَمَّا غَاضَ دَرُّ الْأَفْكَارِ وَصَبَتِ النُّفُوسُ إِلَى الْأَوْكَارِ

بَغْدَاذًا ے بغد بہرہ الواقعہ۔ حَانَةٌ شراب کی دُکان۔ نَبَّاذٌ شراب بیچنے والا۔ نَبْذٌ کے معنے پھینکنا۔ شراب کو نبیذ اس لئے کہا جاتا ہے کہ فعیل بمعنے مفعول کے ہے تو اس کے بعض اجزا پھینکے ہوئے ہوتے ہیں۔ اور فعیل اگر بمعنے فاعل کے ہو تو شراب بھی مُسکر ہونے کے بعد عقل کو پھینکدیتی ہے۔ بَغْدَاذ میں بہت سے لغات ہیں۔ بَغْدَاذ وَ بَغْذَاذ وَ بَغْدَانُ وَ بَغْدُوْنُ وَ بَغْدِيْنُ اور اس شہر کو دار السلام کا لقب دیا گیا ہے سہ وَفِي بَغْدَاذَ سَادَاتٌ كِرَامٌ ﴿ وَلٰكِنْ بِالسَّلَامِ بِلَا طَعَامٍ ﴾ مَعْصَرَةٌ اسم ظرف ہے معنے نچوڑنے کی جگہ۔ تا زائد ہے۔ لیکن قاعدہ یہ ہے کہ جہاں حروف زائد پائے جائیں تو وہ دلالت کرتے ہیں معنے کے کثرت پر۔ اَلشَّرَابُ کے معنے مَا يُشْرَبُ حلال ہو یا نہ ہو۔ پھر قرینہ کی وجہ سے تخصیص ہوتی ہے۔ عَصْرٌ کے معنے زمانہ جمع اَعْصَارٌ وَ عُصُوْرٌ۔ اِعْصَارٌ مصدر کے معنے نچوڑنا اور اِعْصَارٌ جامد کے معنے ہوا کا بگولا۔ رَحَلْنَا تَرْحِيْلٌ مصدر سے معنے کوچ کرنا۔ اور تَرْحِيْلٌ کے معنی کجاوہ کسنا بھی ہے کیونکہ یہ رَحْلٌ سے ماخوذ ہے جو بمعنے کجاوہ کے آلہ ہے۔ عِيْسٌ عَيْسَاءُ کی جمع ہے جو مؤنث ہے اَعْيَسُ کی بمعنے قوی اونٹ کے یا بمعنے سفید اونٹ کے۔ اور بعض نے کہا ہے کہ عِيْسٌ اسم جمع ہے۔ تَغْلِيْسٌ ماخوذ ہے غَلَسٌ سے معنے شِدَّةُ ظُلْمَةٍ یعنے سخت اندھیرا۔ خَلَّيْنَا یعنے چھوڑ دئے ہم نے : یعنے تنہا چھوڑ دئے ہم نے دو بوڑھوں کو جن میں سے ایک ابو زید تھا اور دوسرا شیطان تھا۔ نَدَوْتُ اے جَلَسْتُ مَعَ الْجَمَاعَةِ فِي النَّادِيْ۔ نَدَىٰ يَنْدُوْ نَدْوَةً نصر سے معنی جمع ہونا۔ اور نَدِيَ يَنْدَىٰ سمع سے معنے تر ہو جانا۔ یہاں مراد اول معنے ہیں۔ ضَوَاحِيْ ضَاحِيَةٌ کی جمع ہے کنارہ و طرف ضواحی کے معنے اطراف اور نواحی۔ زَوْرَاءُ بغداد کا ایک محلہ ہے۔ مَشْيَخَةٌ شیخ کی جمع ہے۔ يَعْلَقُ سمع سے معنے پکڑ لینا اور معلق ہونا۔ لَهُمْ میں لام اختصاص کا ہے اے لَا يَعْلَقُ مُبَارٍ بِغُبَارِهِمْ مُبَارٍ اسم فاعل ہے مُبَارَاةٌ سے معنی کاٹنے میں مقابلہ کرنا۔ پھر محض مقابلہ کرنے کیلئے استعمال ہونے لگا۔ ماخوذ ہے بَرَىٰ يَبْرِيْ ضرب سے معنے کاٹنا۔ مُمَارٍ اسم فاعل ہے مُمَارَاةٌ اور مِرَاءٌ مصدر سے معنی جھگڑا کرنا۔ مِضْمَارٌ اسم ظرف ہے معنے میدان۔ اَفَضْنَا اِفَاضَةٌ مصدر سے معنی بہنچنا اور پہنچانا۔ مجرد میں ضرب سے معنی بہنا۔ يُفْضِحُ اِفْضَاحٌ مصدر سے معنی رسوا کر دیا۔ اَزْهَارٌ زَهْرَةٌ کی جمع ہے معنی پھول۔ اے كَلَامٌ يَفُوْقُ الْاَزْهَارَ فِي الْاِرْتِيَاحِ اِلَيْهِ۔ نَصَّفْنَا النَّهَارَ یعنے ہم نے آدھا دن گذارا۔ غَاضَ يَغِيْضُ کے معنے پانی کا خشک ہو جانا۔ دَرٌّ کے معنی دودھ اور مراد اس سے خیر کثیر ہوتا ہے۔ اَفْكَارٌ فِكْرٌ کی جمع ہے یعنی قَلَّ الْكَلَامُ وَالْاَفْكَارُ مِنْ نِهَايَةِ الْمَلَالِ۔ صَبَتْ اے مَالَتْ۔ اَوْكَارٌ وَكْرٌ کی جمع ہے معنی وہ گھونسلا جو چھت میں ہو۔ یہاں وَكْرٌ سے مراد گھر ہے۔ وُقْنَةٌ وہ گھونسلا جو دیوار پر ہو۔ اُدْحِيَّةٌ شتر مرغ کے گھونسلے کو کہتے ہیں۔ اُفْحُوْصٌ وہ گھونسلا جو زمین پر ہو۔

لَمَحْنَا عَجُوْزًا تُقْبِلُ مِنَ الْبُعْدِ وَتُحْضِرُ اِحْضَارَ الْجُرْدِ وَقَدِ اسْتَتْلَتْ صِبْيَةً اَنْحَفَ مِنَ الْمَغَازِلِ وَاَضْعَفَ مِنَ الْجَوَازِلِ فَمَا كَذَّبَتْ اِذْ رَاَتْنَا اَنْ عَرَتْنَا حَتّٰى اِذَا مَا حَضَرَتْنَا قَالَتْ حَيَّا اللّٰهُ الْمَعَارِفَ وَاِنْ لَمْ يَكُنَّ مَعَارِفَ اِعْلَمُوْا يَا مَآلَ الْاٰمِلِ وَ ثِمَالَ الْاَرَامِلِ اِنِّيْ مِنْ سَرَوَاتِ الْقَبَائِلِ

لَمْحٌ کے معنے جلدی سے دیکھنا، اور بجلی کا چمکنا۔ عَجُوْزٌ بڑھیا تُقْبِلُ آرہی تھی۔ بُعْدٌ کرم سے معنی بعید ہونا سمع سے معنے گمنام ہونا، اور ملعون ہونا مراد اول معنے ہیں تُحْضِرُ اے تَعْدُوْ یعنے تیز تیز آرہی تھی۔ اِحْضَارَ الْجُرْدِ اے عَدْوِ الْخَیْلِ۔ اِحضار مفعول مطلق ہے گھوڑے کی چال کو کہتے ہیں اور حاضر کرنے کو کہتے ہیں یہاں اول معنے مراد ہیں۔ جُرْدٌ جَرْدَاءُ کی جمع ہے اور جَرْدَاءُ مؤنث ہے اَجْرَدُ کے معنے وہ گھوڑا جس کے بال کم ہوں۔ اَشْعَرُ وہ گھوڑا جسکا بدن بالوں میں چھپا ہوا ہو۔ اِسْتَتْلَتْ اے اِسْتَتْبَعَتْ اِسْتِتْلَاءٌ مصدر سے معنی کسی کو پیچھے کرلینا۔ سین وتا یہاں تعدیہ کیلئے ہیں، ماخوذ ہے تُلُوٌّ سے معنے پیچھے ہونا۔ صِبْیَةٌ صَبِیٌّ کی جمع ہے اَنْحَفَ اسم تفضیل ہے نَحَافَۃٌ مصدر سے معنے لاغر ہوجانا، باب سمع اور جب اسم تفضیل مِن کے ساتھ مستعمل ہوجاتا ہے تو لازمًا وہ جوٗا واحد مذکر استعمال ہوا کرتا ہے اسلئے یہ صفت ہے صِبْیَۃٌ کی۔ اَنْحَفَ کے معنے ہوئے زیادہ دُبلے پتلے۔ مَغَازِلُ بعض نے کہا ہے کہ یہ جمع ہے مِغْزَلٌ کی اور بعض نے کہا کہ جمع ہے مَغْزَلٌ کی اور بعض نے کہا کہ جمع ہے مُغْزَلٌ کی معنے کاتنے کا آلہ یعنے تکلا۔ غَزَلَ یَغْزِلُ سمع سے کاتنے کے معنی پر آتا ہے۔ اَضْعَفُ اسم تفضیل ہے ضُعْفٌ سے بمعنی کمزور ہونیکے۔ اور کبھی ضَعْفٌ سے آتا ہے یعنے دو چند ہونیکے مگر یہاں اول معنے ہیں۔ جَوَازِلُ جَوْزَلٌ کی جمع ہے معنے کبوتر کا بچہ مُبتدا ولادت میں۔ مَا كَذَّبَتْ یہ اُس وقت کہتے ہیں جب کوئی جانور کھاتے وقت ڈرتا ہو اور تھوڑا کھاتے۔ اور تکذیب کی لغوی معنے تاخیر کرنیکے اور نامردی کرنیکے ہیں اور تکذیب کے معنے کاذب سمجھنا بھی ہے اور تمہارے خیال کے خلاف کردینا یہ بھی تکذیب ہے۔ یقال كَذَّبَ الْوَحْشُ جبکہ ایک جانور ایک قدم آگے چلے اور ایک قدم پیچھے ہٹے۔ فَمَا كَذَّبَتْ یعنے بڑھیا نے توقف اور تاخیر نہ کی یقال الْمُكَذِّبُ عَنِ الْقِتَالِ اے مَاجَبُنَ وَمَاجَعَلَ ظُنُوْنًا اخبار فیہ مِنَ الشَّجَاعَۃِ كَاذِبَۃً دَھِشًا صَدَقَ الْقِتَالَ۔ اَنْ عَرَتْنَا اے قَصَدَتْنَا وَدَخَلَتْ عَلَیْنَا یہ مجرور ہے بنزع خافض کے۔ اے فِیْ اَنْ عَرَتْنَا عَرَا یَعْرُوْ کے معنے پیش آنا اور سامنے آنا۔ حَیَّا تَحِیَّۃٌ مصدر سے معنے حَیَّاكَ اللّٰہُ کہنا۔ اور سلام کرنا، اور تحفہ دینا۔ حَیَّا اللّٰہُ یعنے زندہ رکھے اللہ تعالیٰ۔ مَعَارِفُ مَعْرِفٌ یا مَعْرِفَۃٌ کی جمع ہے معنے پہچاننے کی جگہ مراد چہرہ ہے اور دوسرا مَعَارِفُ معروف کی جمع ہے معنے بھلائی جو کہ منکر کی ضد ہے اور معروف مجہول کی ضد بھی ہے۔ یہاں یہی مراد ہے۔ معروف کے معنی پہچانا ہوا مجہول وہ جو نہ پہچانا جائے۔ مَآلٌ کے معنے لوٹنے کی جگہ مراد ٹھکانا۔ اَلَ یَؤُوْلُ سے معنے لوٹنا۔ اٰمِلٌ ماخوذ ہے اَمَلٌ سے معنے اُمید۔ اور آمل کے معنے اُمید رکھنے والا۔ آمال اور آمل میں تجنیس قلب البعض ہے۔ ثِمَالٌ ثُمَالَۃٌ کی جمع ہے معنے وہ چارہ اور گیاہ جو اونٹ کے پیٹ میں رہ گیا ہو اور صحیح قول یہ ہے کہ ثِمَال مفرد ہے معنے غِیَاثُ الْقَوْمِ الَّذِیْ یَقُوْمُ بِاَمْرِهِمْ۔ ثِمَالُ الْیَتَامٰی وہ شخص جو یتیموں کا تکفل کرے۔ اَرَامِلُ اَرْمَلٌ کی جمع ہے معنے وہ شخص جو مٹی میں پڑا ہوا ہو، اور وہ شخص جسکا توشہ ختم ہوا ہو بعدہ بیوہ عورتوں کو کہنے لگے۔ سَرَوَاتٌ کے معنے سردار۔ سَرُوَ یَسْرُوْ نصر سے اور کرم سے معنی سردار ہونا۔

وَسَرِیَّاتُ الْعَقَائِلِ لَمْ يَزَلْ اَهْلِي وَبَعْلِي يَحُلُّوْنَ الصَّدْرَ وَيُسَيِّرُوْنَ الْقَلْبَ وَيَمْتَطُوْنَ الظَّهْرَ وَيُوْلُوْنَ الْيَدَ فَلَمَّا اَرْدَى الدَّهْرُ الْاَعْضَادَ وَفَجَعَ بِالْجَوَارِحِ الْاَكْبَادَ وَانْقَلَبَ ظَهْرًا لِبَطْنٍ نَبَا النَّاظِرُ وَجَفَا الْحَاجِبُ وَذَهَبَتِ الْعَيْنُ وَفُقِدَتِ الرَّاحَةُ وَصَلَدَ الزَّنْدُ وَوَهَنَتِ الْيَمِيْنُ وَضَاعَ الْيَسَارُ وَبَانَتِ الْمَرَافِقُ وَلَمْ يَبْقَ لَنَا ثَنِيَّةٌ

سَرِیَّاتٌ سَرِیَّۃٌ کی جمع ہے دوسری جمع سَرَایَا آتی ہے معنے سردار عورت۔ اور سَرِیٌّ جو مذکر ہے اسکی جمع اَسْرِیَاءُ و سُرَوَاۃٌ آتی ہے۔ عَقَائِلُ عَقِیْلَۃٌ کی جمع ہے بمعنے کَرِیْمَۃٌ مُخَدَّرَۃٌ یعنے شریف عورت پردہ نشین۔ بمعنے سوا کے بھی ہے لیکن حقیقۃ یہ ہے کہ ہر شے میں اچھی چیز کو کہا جاتا ہے۔ یہاں پر اول معنے مراد ہیں۔ بَعْلِی میرا شوہر بَعَلَ یَبْعَلُ نصر سے معنے غالب آجانا۔ وَبَعَلَتِ الْمَرْأَۃُ یعنے عورت خاوند والی ہوگئی۔ جمع بِعَالٌ وَبُعُوْلٌ وَبُعُوْلَۃٌ بمعنے زوج اور شوہر کے۔ اور سمع سے بمعنے مدہوش ہونیکے آتا ہے۔ اور بمعنے خائف ہونے کے بھی آتا ہے۔ یَحُلُّوْنَ حُلُوْلٌ مصدر سے معنے اترنا۔ اَلصَّدْرُ اَوَّلُ کُلِّ شَیْءٍ وَاَکْبَرُہٗ۔ اور وہ جگہ جہاں بڑا شخص بیٹھتا ہے۔ اور اس بڑے شخص کو بھی کہا جاتا ہے۔ اور سینہ کو بھی کہا جاتا ہے جمع صُدُوْرٌ۔ اَلْقَلْبُ دل جمع قُلُوْبٌ۔ اور قلب اُس لشکر کو کہتے ہیں جو بادشاہ کے ساتھ ہو اور جو لشکر اس کے دائیں جانب کو ہو اُسے میمنہ اور بائیں جانب والے کو میسرہ اور پچھلا جانب والے کو ساقہ اور اگلے والے کو مقدمۃ الجیش کہتے ہیں۔ یَمْتَطُوْنَ اِمْتِطَاءٌ مصدر سے معنی سواری بنانا ماخوذ ہے مَطِیَّۃٌ سے معنے سواری۔ ظَہْرٌ کے معنے پیٹھ مراد پیٹھ والا ہے۔ جمعہ ظُہْرَانٌ وَاَظْہُرٌ وَظُہُوْرٌ۔ یُوْلُوْنَ اے یُعْطُوْنَ اَلْیَدَ اے النعمۃ اَرْدٰی اِرْدَاءٌ مصدر سے معنے ہلاک کرنا مجرد میں سمع سے ہلاک ہونا۔ اَلْاَعْضَادُ عَضُدٌ کی جمع ہے بعض نے کہا ہے کہ عَضُدٌ و عَضْدٌ بمعنے بازو کے اَعْضَادٌ سے مراد اعوان اور مددگار ہیں۔ قال تعالٰی وَمَا کُنْتُ مُتَّخِذَ الْمُضِلِّیْنَ عَضُدًا یعنے عونا۔ فَجَعَ فتح سے معنے غمگین ہونا۔ جَوَارِحُ جَارِحَۃٌ کی جمع ہے معنے کسب کرنے والا اور زخمی کرنیوالا۔ اور اَعْضَاءٌ جَارِحَۃٌ کو بھی کہتے ہیں۔ یہاں زخمی کرنے والی مصیبت کو کہتے ہیں۔ اَکْبَادٌ کَبِدٌ کی جمع ہے معنے جگر ہے۔ اِنْقَلَبَ ظَہْرًا لِبَطْنٍ انقلاب تام سے کنایہ ہے یا کنایہ ہے کسب کے طریقوں کے بند ہوجانے سے۔ نَبَا یَنْبُوْ نُبُوًّا کے معنے ناموافق ہونا۔ نَاظِرٌ کے معنے آنکھ اور دیکھنے والا اور حاکم۔ جَفَا یَجْفُوْ جَفَاءٌ کے معنے ظلم کرنا۔ حَاجِبٌ ابرو اور مانع اور دربان۔ جب مانع کے معنے پر ہو تو جمع حَوَاجِبُ آتی ہے اور دربان کے معنی پر ہو تو جمع حُجَّابٌ آتی ہے۔ عَیْنٌ سے مراد یہاں سونا ہے۔ صَلْدٌ سمع سے معنے چقماق مار کر آگ نہ نکلنا۔ اسکی ضد ہے قَدْحٌ یقال قَدَحْتُ الزَّنْدَ فَانْقَدَحَ۔ صَلَدَ الزَّنْدُ اے لم یُوْرِ نارًا یعنے چقماق نے آگ نہ نکالا۔ یہ کنایہ ہے محروم ہونے سے۔ وَہَنَتِ الْیَمِیْنُ یعنے قوۃ کمزور ہوگئی۔ کرم و ضرب و سمع سے ضعیف ہونے کے معنے پر آتا ہے یَمِیْنٌ کے معنے دایاں ہاتھ اور مبارک اور قسم اور قوۃ۔ یَسَارٌ کے معنے تونگری و مالداری۔ ضَاعَ اجوف واوی ہو تو معنے حرکت دینا یقال اَضَاعَتْنِی الرِّیْحُ یعنے ہوا نے مجھ کو ہلا دیا۔ وَضَاعَ الصَّبِیُّ اِذَا تَضَوَّرَ مِنَ الْبُکَاءِ یعنے لڑکا بلبلا اٹھا۔ اور خوشبو کا مہکنا اور ضَاعَ یَضِیْعُ اجوف یائی سے معنے ضائع اور برباد ہوجانا یہاں یہی مراد ہے۔ بَانَتْ اے زَالَتْ وَبَعُدَتْ۔ مَرَافِقُ مَرْفَقٌ کی جمع ہے بمعنے منافع کے اور جب مِرْفَقٌ کی جمع ہو تو معنے کہنیاں ہیں۔ ثَنِیَّۃٌ وہ اونٹ جو دو سال کی ہو۔ جمعہ ثَنَایَا۔

وَلَأَنَابُ فَمُذْ اَغْبَرَّ الْعَيْشُ الْأَخْضَرُ وَازْوَرَّ الْمَحْبُوبُ الْأَصْفَرُ وَاسْوَدَّ يَوْمِيَ الْأَبْيَضُ
وَابْيَضَّ فَوْدِيَ الْأَسْوَدُ حَتّٰى رَثٰى لِيَ الْعَدُوُّ الْأَزْرَقُ فَحَبَّذَا الْمَوْتُ الْأَحْمَرُ وَتِلْوِيْ
مَنْ تَرَوْنَ عَيْنُهُ فِرَارُهُ وَتَرْجُمَانُهُ اصْفِرَارُهُ قُصْوٰى بُغْيَةِ أَحَدِهِمْ ثَرْدَةٌ وَقُصَارٰى
أُمْنِيَّتِهِ بُرْدَةٌ

نَابٌ کے معنے بوڑھی اونٹنی جمع اَنْیَابٌ وَنُیُوْبٌ وَنِیْبٌ۔ اور نابٌ یعنے دانت کے بھی آتا ہے جمع اَنْیَابٌ وَنُیُوْبٌ وَنِیَابٌ
صنعت تدبیج وہ ہے کہ ایک سے زائد مختلف الوان اپنی عبارت میں لائے۔ جیساکہ حریری نے اپنی اس عبارت میں جمع کئے ہیں
اِغْبَرَّ اِغْبِرَارٌ مصدر سے معنے غبار آلودہ ہونا۔ عَیْشٌ کے معنے زندگی۔ اَخْضَرُ کے معنے سبز اور عَیْشِ اَخْضَر وہ زندگی جس
میں آرام کے سوا کوئی چیز نہ ہو۔ اِزْوَرَّ اِزْوِرَارٌ مصدر سے معنے انحراف اور پھر جانا۔ اَصْفَرُ کے معنے زرد۔ محبوب اصفر سے مراد
دینار ہے۔ اِسْوَدَّ سیاہ ہوگیا۔ اِسْوِدَادٌ مصدر سے معنے سیاہ ہوجانا۔ یَوْمِیَ الْاَبْیَضُ یعنے میری خوشی کا دن۔ وہ دن جو
بہت عیش کے ساتھ گزرا ہو۔ اِبْیَضَّ سفید ہوگیا اِبْیِضَاضٌ مصدر سے معنے سفید ہوجانا۔ فَوْدٌ اصل میں کان پٹی کو کہتے ہیں
اور مجازاً وہ بال مراد ہوتے ہیں جو کنپٹی پر ہوتے ہیں یعنے زلف یعنے سفید ہوگئے میرے زلف کے سیاہ بال رَثٰی
لِیْ اے رَحِمَنِیْ۔ رَثٰی یَرْثِیْ رَثْیًا وَرِثَاءً وَمَرْثِیَۃً کے معنے کسی پر رحم کرنا بعد میں یہ معنے ہوئے کہ مُردے کے اوصاف بیان
کئے جائیں۔ یعنے مُردے کے اوصاف بیان کرنے کے لئے استعمال ہونے لگا۔ اَزْرَقُ۔ زُرْقَۃٌ مصدر سے معنے نیلگوں ہونا
عَدُوٌّ اَزْرَقُ وہ دشمن جسکی آنکھیں نیلی ہوں مراد اس سے سخت دشمن ہے درندوں کے ساتھ تشبیہ کے طور پر ہے۔ یا یہ وجہ
کہ عرب کی لڑائی جب کبھی ہوتی تو رومیوں کے ساتھ ہوتی اور اُن کی آنکھیں نیلی ہوتی ہیں۔ اور اُنکی عداوت سخت ہوتی تھی یقال
زرق نزرقا اے عمی وصار زرقا قال تعالیٰ یومئذ یتخافتون اے عمیا عیونہم لا تورکہا بابہ سمع والازرق یقال لعدو لان زرقۃ العیون تدل
علی عدم المرحمۃ او یراد الروم لانہم اعداء العرب وہم زرق العیون ثم سمی کل عدو وان لم یکن ازرق العین۔ حَبَّذَا اَحَبَّ فعل مدح اور
ذا اس کا فاعل ہے اَلْمَوْتُ الْاَحْمَرُ اے القتل الذی یراق فیہ دم احمر۔ موت اسود وہ ہے جو کسی کا گلا گھونٹ کر مارا جاوے۔ اور موت ابیض وہ
ہے جو چارپائی پر مرجائے موت اخضر وہ جو آرام سے آجاوے۔ موت احمر سب سے زیادہ سخت ہے۔ تِلْوِیْ مبتدا ہے اور مَنْ تَرَوْنَہٗ اس کی خبر ہے
اور مَنْ مبہم تنکیر کیلئے ہے مراد بچے ہیں یہ تِلْوِیْ کے معنے میرے پیچھے۔ عَیْنُہٗ مبتدا ہے فِرَارُہٗ اس کی خبر ہے۔ فِرَارٌ کے معنے کشف اور معرفہ
ہے یعنے تحقیقہ کیفیۃ حالہ یقال فر الدابۃ فرا وفرارا وفرارا وفرارا اے کشف عن اسنانہا لیری کم بلغت من السنین بابہ ضرب والمراد
انہ لا یحتاج ان یختبر باطنہ بل یدل ظاہرہ علی باطنہ۔ فِرَارٌ بکری اور بھیڑ و نیل گائے کے بچے کو بھی کہتے ہیں اور بھاگنے کو بھی کہتے ہیں۔ یہاں مصدر
بمعنے اسم فاعل کے ہے۔ فِرَارٌ و اصفرار میں تجنیس مطرف ہے۔ فارسی میں ایسے موقع پر کہا کرتے ہیں حاجت بیان حال ما پیش آئینہ کہ کہ کسی کی صورت کاشف
حال ہو۔ عَیْنٌ یعنے چشم یہاں ذات اور شخص مراد ہے تَرْجُمَانٌ بفتح تا و ضم تا دونوں طرح آتا ہے۔ یعنے کسی کا حال کسی کو بیان کرنا
یہاں یعنے اسم فاعل ہے یعنے حال بیان کرنے والا۔ اِصْفِرَارٌ کے معنے زرد ہونا۔ قُصْوٰی اَقْصٰی کا مؤنث ہے معنی نہایت دور تر ہے۔ بُغْیَۃٌ کے معنی مطلوب
مقصود جمع بُغٰی۔ ثَرْدَۃٌ جمع ثُرَدٌ معنے روٹی کے وہ چھوٹے ٹکڑے جو کہ توڑ کر سالن میں ڈالے جاتے ہیں۔ ثَرَدَ ضَرَبَ سے معنی روٹی توڑنا سالن میں
قُصَارٰی بمعنی منتہی۔ اُمْنِیَّۃٌ بمعنی تمنا۔ بُرْدَۃٌ کپڑے کی مخطط چادر یا سیاہ چادر جمع بُرَدٌ وَبُرْدٌ وَبُرُوْدٌ وَاَبْرَادٌ۔ اُمْنِیَّۃٌ کی جمع اَمَانِیُّ ہے

وَكُنْتُ أَلَيْتُ أَنْ لَّا أَبْذُلَ الحُرَّ إِلَّا لِلْحُرِّ وَلَوْ أَنِّي مُتُّ مِنَ الضُّرِّ وَقَدْ نَاجَتْنِي القَرُوْنَةُ بِأَنْ تُوْجَدَ عِنْدَكُمُ المَعُوْنَةُ وَآذَنَتْنِي فِرَاسَةُ الحَوْبَاءِ بِأَنَّكُمْ يَنَابِيْعُ الحِبَاءِ فَنَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً أَبَرَّ قَسَمِيْ وَصَدَّقَ تَوَسُّمِيْ وَنَظَرَ إِلَيَّ بِعَيْنٍ يُقْذِيْهَا الجُمُوْدُ وَيُقَذِّيْهَا الجُوْدُ قَالَ الحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ فَهِمْنَا لِبَرَاعَةِ عِبَارَتِهَا وَمُلَحِ اسْتِعَارَتِهَا وَقُلْنَا لَهَا قَدْ فَتَنَ كَلَامُكِ فَكَيْفَ إِلْحَامُكِ فَقَالَتْ أُفَجِّرُ الصَّخْرَ وَلَا فَخْرَ فَقُلْنَا إِنْ جَعَلْتِنَا مِنْ رُوَاتِكِ

أَلَيْتُ إِيْلَاءً مصدر سے معنے قسم کھانا۔ أَبْذُلُ بَذْلٌ کے معنے سہولت سے دیدینا۔ الْحُرَّ میں الف لام عوض مضاف الیہ کے ہیں اے حُرَّ وَجْہِہٖ۔ حُرٌّ کے معنے آزاد ہے بعد میں شریف کو بھی کہنے لگے اور بَذْلِ وَجْہٖ سے مراد اِہَانَۃِ وَجْہٖ کیونکہ سوال کرنے میں آدمی کی ذِلّت ہوتی ہے۔ اے لَا اَبْذُلُ حُرَّ وَجْہِی اِلَّا لِلْکَرِیْمِ یعنے میں سوال نہیں کروں گی مگر شریف اور سخی آدمی سے ضُرٌّ کے معنے تکلیف اور بفتحِ ضاد ضَرٌّ کے معنے نقصان۔ نَاجَتْنِیْ نَاجِیْ یُنَاجِیْ مُنَاجَاۃٌ کے معنے سرگوشی کرنا اور چپکے سے کان میں بات کرنی۔ اَلْقَرُوْنَۃُ سے مراد نفس ہے الف لام عوض مضاف الیہ کے ہیں اے قَرُوْنَتِیْ۔ اصل میں قَرُوْنَۃٌ بروزن فَعُوْلَۃٌ بمعنے مَقْرُوْن کے ہے پھر اسمیۃ کی تغلیب ہوگی وصفیۃ پر۔ تا اس میں مبالغہ کے لئے ہے۔ مَعُوْنَۃٌ کے معنے مدد کے ہیں آذَنَتْنِیْ اِیْذَانٌ مصدر سے معنے اطلاع دینا۔ فِرَاسَۃٌ بکسر الفاء بمعنے دِقَّۃِ النَّظَرِ وبالفتح الحَذَاقَۃُ فِی اَمْرِ الخَیْلِ بابِ کَرُمَ۔ حَوْبَاءٌ بمعنے النفس کیونکہ نفس امر کرنیوالا ہے حُوْب کا جس کے معنے گناہ کے ہیں بعض نے کہا ہے کہ حُوبَاء ماخوذ ہے حُوْبٌ سے بمعنے حاجت کے۔ یَنَابِیْعُ یَنْبُوْعٌ کی جمع ہے معنے چشمہ جاری حِبَاءٌ بمعنے عَطِیَّۃٌ کے جمعہ اَحْبِیَۃٌ۔ نَضَّرَ اللّٰہُ تروتازہ کرے اللہ تعالیٰ۔ اَبَرَّ اِبْرَارٌ مصدر سے معنے قسم پورا کردینا قَسَمٌ کے معنے مساواۃ فی حقوق الزوجات۔ اور یہاں قَسَمٌ بفتح سین ہے جس کے معنے مشہور ہیں۔ صَدَّقَ کے معنے سچا کردینا اور تصدیق کرنا۔ تَوَسُّمِیْ اے ظَنِّیْ یُقْذِیْہَا اِقْذَاءٌ مصدر سے معنے آنکھ میں تنکا ڈالنا۔ ماخوذ ہے قَذَاۃٌ سے معنے وہ تنکا جو آنکھ میں پڑتا ہے جُمُوْدٌ سے مراد یہاں بخل ہے یُقَذِّیْ باب تفعیل سے معنے آنکھ سے تنکا نکالنا۔ باب تفعیل یہاں سلب کے لئے ہے۔ جُوْدٌ کے معنے سخاوت۔ فَہِمْنَا میں فاء فصیحۃ ہے۔ اور ہِمْنَا ماضی ہے ہَامَ یَہِیْمُ سے معنے متحیر ہوجانا۔ بَرَاعَۃٌ کے اصلی معنے فوقیت کے ہیں مراد یہاں بلاغۃ ہے مُلَحٌ مُلْحَۃٌ کی جمع ہے معنے نمکین اِسْتِعَارَۃٌ کے معنے تشبیہ کے ہیں۔ فَتَنَ کے معنے فتنہ میں ڈالنا اور فتنہ میں پڑنا مراد اوّل معنے ہیں۔ اِلْحَامٌ کبھی ماخوذ ہوتا ہے لَحْمٌ سے بمعنے گوشت کے پھر اس کے معنے ہوں گے گوشت کو ٹکڑے کردینا اور کبھی ماخوذ ہوتا ہے لُحْمَۃٌ سے بمعنے خوراک کے اِلْحَامٌ کے معنے ہونگے خوراک بنادینا لیکن یہاں پر ماخوذ ہے لُحْمَۃٌ سے جس کے معنے بانا کے ہیں تو اِلْحَامٌ کے معنے ہوئے بانا ڈالنا۔ اسکا مقابل ہے اِسْدَاءٌ جس کے معنی ہیں تانا ڈالنا کپڑا بُنتے وقت کھڈی میں کچھ دھاگے لمبائی میں ڈالے جاتے ہیں اور کچھ چوڑائی میں ڈالے جاتے ہیں انمیں سے ایک قسم کو تانا کہتے ہیں اور دوسری قسم کو بانا کہتے ہیں۔ بعد میں اِلْحَام تکمیل احسان کیلئے استعمال ہونے لگا فیقال اَلْحَمَ مَا اَسْدٰی یعنے احسان کو پورا کردیا۔ مگر یہاں اِلْحَام شعر و نظم کیلئے مستعمل ہوا ہے اُفَجِّرُ تَفْجِیْرٌ مصدر سے معنے پھاڑ دینا۔ صَخْرٌ صَخْرَۃٌ کی جمع ہے معنے سخت پتھر۔ دوسری مجموع صُخُوْرٌ و صُخُوْرَۃٌ و صُخْرَانٌ ہیں۔ صَخْر ایک شاعر کا نام ہے اور خنساء اسکی بہن تھی وہ بڑی شاعرہ تھی۔ جَعَلْتِنَا میں نا ضمیر مفعول اوّل ہے مِنْ رُوَاتِکِ مفعول ثانی ہے۔ رُوَاۃٌ

خست مارا کلام تو

حسن
الکلام شق
الحجر الصلب
والمراد الاتیان
بالنظم البلیغ

لَمْ تَبْخَلْ بِمُوَاسَاتِكَ فَقَالَتْ لَأُرِيَنَّكُمْ أَوَّلًا أَشْعَارِي ثُمَّ لَأُرِيَنَّكُمْ أَشْعَارِي فَأَبْرَزَتْ رُدْنَ دِرْعٍ دَرِيسٍ وَبَرَزَتْ بَرْزَةَ عَجُوزٍ دَرْدَبِيسٍ وَأَنْشَأَتْ تَقُولُ ؎ أَشْكُو إِلَى اللّٰهِ اشْتِكَاءَ الْمَرِيضْ ؛ رَيْبَ الزَّمَانِ الْمُتَعَدِّي الْبَغِيضْ يَا قَوْمِ إِنِّي مِنْ أُنَاسٍ غَنُوا ؛ دَهْرًا وَجَفْنُ الدَّهْرِ عَنْهُمْ غَضِيضْ فَخَارُهُمْ لَيْسَ لَهُ دَافِعٌ ؛ وَصِيتُهُمْ بَيْنَ الْوَرٰى مُسْتَفِيضْ كَانُوا إِذَا مَا نُجْعَةٌ أَعْوَزَتْ ؛ فِي السَّنَةِ الشَّهْبَاءِ رَوْضًا أَرِيضْ تُشَبُّ لِلسَّارِينَ نِيرَانُهُمْ

تَبْخَلُ سمع سے معنے بخل کرنا۔ مُوَاسَاۃ کے معنے غمخواری کرنا۔ اُرِیَنَّ مصدر إرَاءَۃٌ سے معنے دکھانا۔ شِعَارٌ وہ کپڑا جو بدن کے ساتھ متصل ہوتا ہے۔ جمع شُعُرٌ و شُعُرٌ و أَشْعِرَۃٌ۔ اُرِیَنَّکُمْ تم کو راوی بنا دونگی۔ اَبْرَزَتْ اے اَظْهَرَتْ رُدْنَ آستین دِرْعٌ عورت کی قمیص کو کہتے ہیں۔ دَرِیْسٌ ماخوذ ہے دَرْسٌ سے معنے پرانا دَرَسَ یَدْرُسُ نصر سے معنے پڑھنا اور پڑھانا اور پرانا ہوجانا۔ دَرْدَبِیْسٌ کے معنے بڈھا جانور اور بڈھا انسان اور وہ بڈھا جسکے اعضاء میں اِرْتِعَاشٌ یعنے لرزنا پیدا ہوگیا ہو۔ بَرَزَتْ بَرْزَۃَ عَجُوْزٍ دَرْدَبِیْسٍ اے ظَهَرَتْ وَخَرَجَتْ مثل عَجُوْزٍ مُسِنَّۃٍ ذَاتِ کِبَرٍ وَدُعَاءٍ۔ اَشْکُوْ میں شکایت کرتی ہوں۔ باب نصر اس فعل میں اِلٰی اُس پر داخل ہوتا ہے جسکو شکایت کی جاتی ہے۔ اِشْتِکَاءَ الْمَرِیْضِ اے اَتَضَرَّعُ اِلَی اللّٰهِ مثل تضرع المریض تَضَرُّعٌ کے معنے عاجزی اور فریاد کرنا۔ والمرض الخروج عن الاعتدال الخاص بالانسان باب سمع وجمع المریض مَرْضٰی رَیْبٌ کے معنے ظلم اور مکر و فریب۔ اَلْمُتَعَدِّیْ اے الظالم بَغِیْضٌ بمعنے مبغوض باب نصر و سمع و فتح۔ رَیْبٌ کی جمع رُیُوْبٌ و رِیَبٌ آتی ہے۔ اُنَاسٌ کے معنے لوگ۔ غَنَوْا اے اَقَامُوْا وَعَاشُوْا یُقَالُ غَنِیَ بِالْمَکَانِ اے اَقَامَ فِیْهِ۔ باب سمع دَهْرًا اے زمانًا طویلًا۔ وَجَفْنُ الدَّهْرِ واؤ یہاں حالیہ ہے اے والحال اَنَّ عَیْنَ الدَّهْرِ غَضِیْضٌ بمعنے اسم مفعول کے ہے یعنے پست اور نیچے کی ہوئی۔ یعنے اُن پر بہت سا زمانہ اِس طرح گزرا کہ اُن کو زمانہ سے کوئی مصیبت اور آفت نہ پہنچی۔ اور وہ بہت اچھے حال میں رہے غَضِیْضٌ کی جمع اَغِضَّاءُ و اَغِضَّۃٌ آتی ہے۔ فِخَارٌ مصدر بھی ہے۔ اے مَفَاخِرُهُمْ وَمُبَاهَاتُهُمْ۔ والفخر المباهات فی الاشیاء الخارجۃ عن الانسان کالمال والجاہ۔ لَیْسَ لَهٗ دَافِعٌ یعنے لا یقدر احد ان یقاومهم فی علو المنصب ورفعۃ القدر والدفع اذا عدی بالٰی اقتضی معنے الانالۃ قال تعالٰی فادفعوا الیهم اموالهم واذا عدی بعن اقتضی معنے الحمایۃ نحو ان اللّٰه یدافع عن الذین اٰمنوا باب فتح۔ صِیْتٌ کے معنے شہرت اور صَوْتٌ کے معنے شہرت اور آواز بَیْنَ الْوَرٰی مخلوق کی درمیان۔ مُسْتَفِیْضٌ اے شائع و مشہور۔ نُجْعَۃٌ کے معنے سرسبز و شاداب چراگاہ۔ اَعْوَزَتْ اے فُقِدَتْ وَعُدِمَتْ۔ اَلسَّنَۃُ الشَّهْبَاءُ یعنی وہ قحط سالی جس میں سبزی گھاس اور بارش نہ ہو۔ شَهْبَاءُ مؤنث ہے اَشْهَبُ کا معنے بہت زیادہ سفید۔ اِعْوَازٌ کے معنی سخت احتیاج کے وقت کسی چیز کو کھو دینا۔ نُجْعَۃٌ کے اصلی معنے گھاس اور پانی کو طلب کرنا اور مطلق حاجت کو بھی کہتے ہیں۔ رَوْضٌ رَوْضَۃٌ کی جمع ہے معنے باغ کے ہیں اور دوسری جمع رَوْضَاتٌ و رِیَاضٌ و رِیْضَانٌ ہیں۔ اَرِیْضٌ کرم سے اَرُضَتِ الْاَرْضُ اِذَا صَارَتْ مُعْجِبَۃً لِلْعَیْنِ۔ ضرب سے معنے پاک ہونا۔ سمع سے معنی گھاس کا زیادہ ہونا یا کرم سے ہے۔ تُشَبُّ اے تُوْقَدُ یُقَالُ شَبَّ النَّارَ شَبًّا وَشُبُوْبًا اے اَوْقَدَهَا کاَتْقَدَتْ تعدی ولازم باب نصر۔ سَارِیْنَ سَارٍ کی جمع ہے ماخوذ من السُّرٰی یعنے رات کو چلنے والے۔ نِیْرَانٌ نَارٌ کی جمع ہے والمراد نیران القِرٰی والضیافۃ

وَيُطْعِمُونَ الضَّيْفَ لَحْمًا غَرِيضًا ۔ مَا بَاتَ جَارُهُمْ سَاغِبًا ۔ وَلَا لِرَوْعٍ قَالَ حَالَ

الْجَرِيضُ ۔ فَغَيَّضَتْ مِنْهُمْ صُرُوفُ الرَّدٰى ۔ بِحَارَ جُودٍ لَمْ نَخَلْهَا تَغِيضُ ۔ وَاَوْدَعَتْ

مِنْهُمْ بُطُونَ الثَّرٰى ۔ اُسْدَ التَّحَامِیْ وَاُسَاۃَ الْمَرِيضِ ۔ فَمَحْمَلِی بَعْدَ الْمَطَايَا الْمَطَا ۔ وَمَوْطِنِی

يُطْعِمُونَ اِطْعَامٌ مصدر سے دوسروں کو کھانا کھلانا۔ ضَيْفٌ مہمان جمع اَضْيَافٌ وضُيُوفٌ وضِيفَانٌ۔ غَيَّضَ سمع سے معنے تنگدل ہونا اور نصر سے برتن کو بھر دینا اور یہاں کرم سے ہے معنے تازہ ہونا۔ نارٌ جنس ہے اسم جمع ہے اور مؤنث اسکی نہیں ہوتی اِلَّا اِذَا اُرِيدَ بِهِ الْاَنْوَاعُ۔ غَرِيضٌ اے لَحْمًا طَرِيًّا يُقَالُ غَرُضَ اللَّحْمُ غَرَضًا صَارَ طَرِيًّا فَهُوَ غَرِيضٌ والجمع اَغَارِيضُ باب کرم وَاللَّحْمُ خِلَافُ الْعَظْمِ وجمعہ لِحَامٌ وَلُحُومٌ وَلُحْمَانٌ وَالْحُمَمُ يُقَالُ لَحَمَهُ لَحْمًا اے اَطْعَمَهُ اللَّحْمَ باب فتح۔ بَاتَ بمعنے صار کے ہے تو ساغبا خبر ہو جائیگی، اور یا بمعنے رات گذارنے کے ہے پھر ساغبا حال ہو جائیگا۔ سَاغِبًا اے جَائِعًا مَاخُوذٌ مِنَ السَّغَبِ وَهُوَ الْجُوعُ مَعَ التَّعَبِ يُقَالُ سَغِبَ سَغَبًا اے جَاعَ قَالَ تَعَالٰی فِيْ يَوْمٍ ذِيْ مَسْغَبَةٍ وَالْجَارُ مَنْ يَقْرُبُ مَسْكَنُهُ مِنْكَ والجمع جِيرَانٌ وفی الحدیث اَلْجَارُ اَحَقُّ بِسَقَبِهِ۔ وَلَا لِرَوْعٍ اے وَلَا لِفَزَعٍ وخوف یعنے لَا يَخَافُونَ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰی يَحْتَاجُوا اِلٰی هٰذَا الْقَوْلِ وَهُوَ هٰذَا حَالَ الْجَرِيضُ هٰذَا مَثَلٌ يُقَالُ حَالَ الْجَرِيضُ دُوْنَ الْقَرِيضِ اے حَالَ الْغَمُّ وَالْغُصَصُ دُوْنَ الشِّعْرِ وَالطَّرَبِ وَاَصْلُهُ اَنَّ النُّعْمَانَ كَانَ لَهُ يَوْمَانِ يَوْمُ بُؤْسٍ وَيَوْمُ نَعِيمٍ فَمَنْ لَقِيَ فِيْ يَوْمِ النَّعِيمِ اَغْنَاهُ وَمَنْ لَقِيَهُ فِيْ يَوْمِ بُؤْسِهِ قَتَلَهُ فَلَقِيَهُ فِيْ يَوْمِ بُؤْسِهِ عُبَيْدُ بْنُ الْاَبْرَصِ الشَّاعِرُ وَكَانَ مِنْ خَاصَّتِهِ فَقَالَ لَهُ النُّعْمَانُ لَوْ لَقِيْتَنَا غَيْرَ الْيَوْمِ فَتَمَنَّ مَا شِئْتَ غَيْرَ نَفْسِكَ فَقَالَ لَا اَعَزُّ عَلَيَّ مِنْ نَفْسِي فَقَالَ لَا سَبِيلَ اِلٰی ذٰلِكَ فَاَنْشِدْنِيْ مِنْ شِعْرِكَ فَقَالَ عُبَيْدٌ حَالَ الْجَرِيضُ دُوْنَ الْقَرِيضِ يعنے مَنَعَنِي الْخَوْفُ وَالْغَمُّ مِنْ اَنْ اَقْرَاَ الشِّعْرَ فَصَارَ مَثَلًا لِمَنْ اَخَذَهُ غَمٌّ وَغُصَّةٌ۔ اور میرے استاد مولانا محمد شفیع صاحب نے مقامات پڑھاتے وقت یوں فرمایا کہ ایک بادشاہ کا بیٹا بچپن سے شعر پڑھنے کا سخت عادی ہوگیا تھا۔ جب بادشاہ نے اُسے شعر پڑھنے سے منع کیا تو وہ سخت بیمار پڑگیا۔ پھر بادشاہ نے اُسے شعر پڑھنے کی اجازت دی مگر اُس نے یہ کہا کہ حَالَ الْجَرِيضُ دُوْنَ الْقَرِيضِ۔ جَرِيضٌ کے معنے غم و غصہ اور قریض کے معنے شعر۔ غَيَّضَتْ مصدر تَغْيِيضٌ سے معنے خشک کردینا۔ مجرد میں ضرب سے معنے خشک ہو جانا۔ غَيْضٌ مصدر آتا ہے۔ صُرُوفٌ کے معنے حوادث۔ اَلرَّدٰی کے معنے ہلاکت کے ہیں۔ باب سمع۔ تَغِيضُ غَيْضٌ سے معنے خشک ہو جانا۔ بِحَارَ جُودٍ مفعول ہے غَيَّضَتْ کے لئے۔ معنے سخاوت کے دریا۔ لَمْ نَخَلْهَا ہمارا گمان بھی نہ تھا کہ وہ خشک ہو جائیں گے۔ اَوْدَعَتْ اِيدَاعٌ مصدر سے معنے کسی بڑی چیز کو کسی کے پاس امانت رکھنا۔ والضمیر لِصُرُوفِ الدَّهْرِ۔ بُطُونَ بَطْنٌ کی جمع ہے معنے پیٹ۔ ثَرٰی اے التُّرَابُ النَّدِيُّ يُقَالُ ثَرِيَ اے نَدِيَ وَلَانَ بَعْدَ الْيُبْسِ باب سمع وبُطُونُ الثَّرٰی كِنَايَةٌ عَنِ الْقُبُورِ۔ اُسْدٌ اَسَدٌ کی جمع ہے معنے شیر۔ التَّحَامِیْ اے التَّحَمُّى والمنعۃ۔ اُسَاۃَ الْمَرِيضِ اے الْاَطِبَّاءَ لِلْمَرِيضِ۔ اُسَاۃٌ جمع آسٍ بمعنے الطبیب۔ اَسٰی يَاْسُوْ اَسْوًا نصر سے معنے علاج کرنا۔ مَحْمَلِیْ مبتدا ہے اور اَلْمَطَا اس کی خبر ہے۔ مَحْمَلٌ ہودج جس میں عورت کو سوار کرتے ہیں۔ مَطَايَا اے الدَّوَابُّ وَالنُّوقُ النَّجَائِبُ۔ مَطِيَّةٌ کی جمع ہے معنے اونٹنی اور سواری۔ تقدیر عبارت یوں ہے مَحْمَلِی بَعْدَ الْحَمْلِ عَلَى الْمَطَايَا اَلْمَطَا اے الظَّهْرُ والجمع اَمْطَاءٌ يُقَالُ مَطَى الدَّابَّةَ مَطْيًا اے رَكِبَهَا باب سمع یعنے كُنْتُ اَحْمِلُ الْاَشْيَاءَ عَلَى الدَّوَابِّ وَاَمَّا الْيَوْمَ فَاَحْمِلُهَا عَلٰی ظَهْرِیْ۔ مَحْمَلٌ یہاں پر مصدر میمی ہے بمعنے حمل کے ہے ہودج کے معنے پر نہیں۔ مَوَاطِنٌ رہنے کی جگہ والجمع مَوَاطِنُ

یحتاجوا الی ہذا القول ۱۲

یعنی کنت احمل الاشیاء علی الدواب واما الیوم فاحملها علی ظهری ۱۲

بَعْدَ الْيَفَاعِ الْحَضِيضُ وَاَفْرَخِيَ مَا تَأْتَلِي تَشْتَكِي ۞ بُؤْسًا لَهُ فِي كُلِّ يَوْمٍ وَمِيضُ اِذَا دَعَا

الْقَانِتُ فِي لَيْلِهٖ ۞ مَوْلَاهُ نَادَوْهُ بِدَمْعٍ يَفِيضُ يَا رَازِقَ النَّعَّابِ فِي عُشِّهٖ ۞ وَجَابِرَ

الْعَظْمِ الْكَسِيْرِ الْمَهِيضِ اُتِحْ لَنَا اللّٰهُمَّ مَنْ عِرْضُهٗ ۞ مِنْ دَنَسِ الذَّمِّ نَقِيٌّ رَحِيضُ

يُطْفِئُ نَارَ الْجُوْعِ عَنَّا وَلَوْ ۞ بِمَذْقَةٍ مِنْ حَازِرٍ اَوْ مَخِيضٍ فَهَلْ فَتًى يَكْشِفُ مَا نَابَهُمْ

اَلْيَفَاعُ اونچی جگہ اور پہاڑ کی چوٹی. والجمع يُفُوع يقال يَفَعَ الجبلَ يَفْعًا اے صَعِدَهٗ بابه فتح. حَضِيضٌ اى القرار من الارض عند اَسْفَلِ الجبل یعنے پست زمین جو پہاڑ کے دامن میں ہوتی ہے. جمعہ اَحِضَّةٌ وحُضُضٌ والحَضُّ التحريض كالحَثِّ اِلَّا انّ الحثّ يكون في السَّيْرِ والسَّوْقِ والحَضَّ لا يكون بذلك بابہ نصر. اَفْرُخِي اے اولادی. مَا تَأْتَلِي یعنے کوتاہی نہیں کرتے. اس کے بعد اَنْ مقدر ہے. اے اَنْ تَشْتَكِي اِشْتِكَاءٌ مصدر سے معنے شکایت کرنا بُؤْسًا کے معنے سختی اور تکلیف. لَهٗ كُلّ يَوْمٍ وَمِيضٌ یہ سارا صفت ہے بُؤْسًا کے لئے. یعنے ایسی سختی اور تکلیف جس کے لئے ہر روز بجلی کی چمک ہوتی ہے. لَهٗ خبر مقدم ہے اور وَمِيضٌ مبتدا مؤخر ہے. وَمِيضٌ بجلی کی چمک. اَلْقَانِتُ قُنُوْتٌ مصدر سے معنے خشوع وخضوع کے ساتھ عبادت کرنا. مَوْلَاهُ مفعول ہے دَعَا کے لئے. نَادَوْهُ اِذَا دَعَاهُ کے لئے جواب ہے. یعنے جب کوئی طاعت کرنے والا رات کو اپنا مولا یعنے اللہ تعالٰے کو پکارے. تو میرے بچے اللہ تعالٰے کو اونچی آواز کے ساتھ آنسو بہاتے ہوئے پکارتے ہیں. يَفِيضُ اے يَسِيْلُ بِدَمْعٍ موقع میں حال کے ہے اے مُتَلَبِّسِيْنَ بِدَمْعٍ يَفِيضُ. اَلنَّعَّابُ مبالغہ ہے ناعب کی ماخوذ ہے نَعْبٌ سے معنے کوے کا بولنا. نَعَّابٌ سے مراد کوے کا بچہ ہے يقال انه اذا خرج فرخ الغراب من البيضة يخرج ابيض فينكره ابواه فيتركانه فينفتح فاه فيرسل الله ذبابا يدخل في فيه فيكون غذاءه ثم بعد سبعة ايام يسود فيراجعه ابواه والرزق يقال للعطاء الجارى دنيويا كان او اخرويا. عُشٌّ کے معنے گھونسلا جمعہ اَعْشَاشٌ وعِشَاشٌ وعِشَشَةٌ اور عَشَّ يَعُشُّ عَشًّا نصر سے معنے لاغر ہونا اور ذلیل ہونا. وَجَابِرُ مصدر جَبْرٌ سے معنے ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑ دینا. بابہ نصر. اَلْعَظْمُ ہڈی. اَلْكَسِيْرُ بمعنے کسور کے. مَهِيضٌ مَهْضٌ مصدر سے معنے توڑ دینا. یہ مبالغہ کے لئے ہے. اُتِحْ اِتَاحَةٌ مصدر سے امر ہے معنے مقدر کرنا. عِرْضٌ کے معنے آبرو مبتدا ہے. رَحِيضٌ اس کی خبر ہے. مِنْ دَنَسِ الذَّمِّ رَحِيضٌ کے ساتھ متعلق ہے رَحِيضٌ بمعنے مفعول کے ہے رَحْضٌ فتح سے معنے دھونا. دَنَسٌ کے معنے میل جمعہ اَدْنَاسٌ ذَمٌّ کے معنے برائی. نَقِيٌّ کے معنے پاکیزہ. يُطْفِئُ اِطْفَاءٌ مصدر سے معنے بجھا دینا. مَذْقَةٌ ومَذْقٌ ومَذِيقٌ ومَذَاقٌ سب کے معنے وہ دودھ جس میں پانی ملایا گیا ہو جسکو افغانی میں لسی کہتے ہیں. مَذَقَ يَمْذُقُ نصر سے معنی ملا دینا. حَازِرٌ وہ دودھ جس میں کھٹاپن ہو. مَخِيضٌ بمعنے اسم مفعول کے وہ دودھ جس سے مکھن نکالا گیا ہو. مَخْضٌ فتح ونصر وضرب سے بمعنے حرکت دینا. مَخَاضٌ کے معنے دردِ زہ ہے يقال مَخَضَ اللبن مَخْضًا اے استخرج زبده فهو لبن مخيض بابہ فتح ونصر وضرب. يَكْشِفُ كَشْفٌ مصدر سے معنے پردہ اٹھانا اور سیال زائل کرنا اور دور کرنا. بابہ ضرب. مَا نَابَهُمْ اے مَا نَزَلَ بِهِمْ مِنَ الْبُؤْسِ وَالْعُسْرِ.

وَيَغْنَمُ الشُّكْرَ الطَّوِيلَ الْعَرِيضَ فَوَالَّذِي تَعْنُو النَّوَاصِي لَهُ يَوْمَ وُجُوهُ الْجَمْعِ سُودٌ وَبِيضٌ لَوْلَاهُمْ لَمْ تَبْدُ لِي صَفْحَةٌ وَلَا تَصَدَّيْتُ لِنَظْمِ الْقَرِيضِ قَالَ الرَّاوِي فَوَاللّٰهِ لَقَدْ صَدَعَتْ بِأَبْيَاتِهَا أَعْشَارَ الْقُلُوبِ وَاسْتَخْرَجَتْ خَبَايَا الْجُيُوبِ حَتّٰى مَاحَهَا مَنْ دِينُهُ الْإِمْتِيَاحُ وَارْتَاحَ لِرِفْدِهَا مَنْ لَمْ يَخَلْهُ يَرْتَاحُ فَلَمَّا افْعَوْعَمَ جَيْبُهَا تِبْرًا وَأَوْلَاهَا كُلٌّ مِنَّا بِرًّا تَوَلَّتْ يَتْلُوهَا الْأَصَاغِرُ

يَغْنَمُ اے یَعُدُّہٗ غَنِیْمَۃً غَنِمَ یَغْنَمُ غُنْمًا سمع سے معنے مالِ غنیمت لینا۔ الشکر الطویل العریض سے مراد بہت زیادہ شکر۔ فَوَالَّذِی میں واو قسمیہ ہے۔ تَعْنُوْ اے تَذِلُّ وَتَخْضَعُ باب نصر اَلنَّوَاصِی اے اَرْبَابُ النَّوَاصِی یعنے یہ الاشراف۔ نَوَاصِی نَاصِیَۃٌ کی جمع ہے معنے پیشانی کے بال ویقال عَنَا عُنُوًّا اے ذَلَّ وَخَضَعَ۔ قَالَ تَعَالٰی وَعَنَتِ الْوُجُوْہُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ وُجُوْہُ الْجَمْعِ مبتدا ہے اور سُوْدٌ وَبِیْضٌ خبر ہے جمع کی جمع مَجْمُوْعٌ ہے۔ معنے جماعت۔ سُوْدٌ اَسْوَدُ کی جمع ہے معنے سیاہ بِیْضٌ اَبْیَضُ کی جمع ہے معنے سفید سُوْدٌ جمع سَوْدَاءُ کی اور بِیْضٌ جمع بَیْضَاءُ کی بھی ہے۔ اس یوم سے مراد روزِ قیامت ہے۔ لَوْلَاھُمْ اے لولا اولادی لَمْ تَبْدُ اے لم تظہر صَفْحَۃٌ کے معنے چہرے کا کنارہ اور جانب۔ لِی صَفْحَۃٌ اصل میں صَفْحَتِی تھا کیونکہ لام یہاں اضافت کے لئے ہے جیسا کہ وہاں بَابٌ جَارٌ لَہُمْ میں لام اضافت ہے اور اصل میں جَارُہُمْ تھا۔ وَلَا تَصَدَّیْتُ اے لَا اعْتَرَضْتُ وَلَا تَعَرَّضْتُ یعنے میں شعر بنانے کے در پے نہ ہوتی۔ قَرِیْضٌ فَعِیْلٌ بمعنے اسم مفعول کے ہے بمعنے شعر کے۔ کیونکہ قَرِیْضٌ ماخوذ قَرَضَ یَقْرِضُ قَرْضًا سے ہے بمعنے دھار والی چیز سے کاٹنے کے اور وزن معلوم کرتے وقت شعر کے بھی ٹکڑے ٹکڑے کئے جاتے ہیں اسی سے مِقْرَاضٌ ماخوذ ہے بمعنے قینچی کے۔ اسکی جمع نہیں دیکھی گئی اور قَرِیْضٌ جب بمعنے قَارِضٌ کے ہو تو جمع قُرَّاضٌ آتی ہے۔ صَدَعَتْ صَدْعٌ مصدر سے معنے پھاڑ دینا باب فتح۔ اَلصَّدْعُ الشَّقُّ فِی الْاَجْسَامِ الصُّلْبَۃِ کالزُّجَاجِ وَالْحَدِیْدِ وَمِنْہُ اُسْتُعِیْرَ صَدَعَ الْاَمْرَ وَصَدَعَ بِالْاَمْرِ اے اَظْہَرَہٗ باب فتح قَالَ تَعَالٰی فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ اَعْشَارَ الْقُلُوْبِ اے قِطَعَہَا جمع عُشْرٍ وَہُوَ جُزْءٌ مِنَ الْعَشَرَۃِ یعنے شَقَقْتُ جَمِیْعَ اَجْزَاءِ قُلُوْبِنَا۔ اِسْتَخْرَجَتْ اے اَخْرَجَتْ۔ خَبَایَا خَبِیْئَۃٌ کی جمع ہے بمعنے مخفی اور پوشیدہ کے مراد وہ مال جو جیب میں ہوتا ہے۔ جُیُوْبٌ جَیْبٌ کی جمع ہے بمعنے گریبان کے۔ لیکن اس جگہ کو کہنے لگے جس میں چیز رکھی جاتی ہے کیونکہ وہ گریبان ہی میں ہوتی تھی۔ پھر توسع ہو گئی اور ہر جیب کو کہنے لگے۔ مَاحَ یَمِیْحُ ضرب سے معنے نفع دینا اور کنوئیں سے پانی بھرنا نیچے سے اور احسان کرنا۔ یہاں پر مراد عطا کرنا ہے۔ مَنْ دِیْنُہُ الْاِمْتِیَاحُ یہ موصول مع صلہ کے فاعل ہے مَاحَ کا۔ اِمْتِیَاحٌ کے معنے طلب عطا کرنا ویقال اِمْتَحْتُ فلانًا اے طَلَبْتُ مِنْہُ فَضْلًا۔ دِیْنُہٗ اے عَادَتُہٗ۔ وَارْتَاحَ اِرْتِیَاحٌ مصدر سے معنے خوش ہونا اور راحت پانا۔ لِرِفْدِہَا لام بمعنے عند کے ہے رِفْدٌ بمعنے عطا کرنے کے ہے اور رِفْدٌ کے معنے عطا کیا ہوا مال۔ مَنْ لَمْ یَخَلْہُ موصول بمعہ صلہ کے فاعل ہے اِرْتَاحَ کا۔ یعنے جس پر ہمارا گمان نہ تھا کہ وہ خوش ہوگا یا اسکی عطا پر۔ اِفْعَوْعَمَ اِفْعِیْعَامٌ مصدر سے معنے خوب بھر جانا مجرد میں فَعُمَ یَفْعُمُ کرم سے معنی بھر جانا۔ تِبْرٌ وہ شخص جو غمگین ہو۔ تِبْرٌ سونا وہ ٹکڑا جو ابھی گڑ میں نہ ڈھلا گیا ہو۔ مراد یہاں مطلق سونا ہے۔ اَوْلَاھَا اے اَعْطَاھَا۔ بِرًّا اے عطاء بمعنے نیکی کے ہے۔ تَوَلَّتْ اے اَدْبَرَتْ یَتْلُوْھَا اے یَتْبَعُھَا۔ اَلْاَصَاغِرُ اَصْغَرُ کی جمع ہے بمعنی چھوٹے بچے کے

فُوْهَا بِالشُّكْرِ فَاغِرًا مَا شِرَاتِ الْجَمَاعَةِ بَعْدَ مَمَرِّهَا إِلَى سَبْرِهَا لِتَبْلُوَ مَوَاقِعَ بِرِّهَا فَتَكَفَّلَتْ
لَهُمْ بِاسْتِنْبَاطِ السِّرِّ الْمَرْمُوْزِ وَنَهَضَتْ تَقْفُوْ إِثْرَ الْعَجُوْزِ حَتّٰى انْتَهَتْ إِلٰى سُوْقٍ مُغْتَصَّةٍ بِالْأَنَامِ
مُخْتَصَّةٍ بِالزِّحَامِ فَانْغَمَسَتْ فِي الْغِمَارِ وَامَّلَسَتْ مِنَ الصِّبْيَةِ الْأَغْمَارِ ثُمَّ عَاجَتْ بِخُلُوِّ
بَالٍ إِلٰى مَسْجِدٍ خَالٍ فَأَمَاطَتِ الْجِلْبَابَ

فُوْهَا حروف اصلی فاء واو ہاء ہیں بمعنے منہ کے۔ اسی سے تَفَوُّہٌ ماخوذ ہے بمعنے بات کرنے کے۔ فَاغِرٌ اے مُنْفَتِحٌ بمعنے کھلا ہوا۔ فَغْرٌ مصدر سے صحیح معنے اس کے کھول دینے کے ہیں لازم ومتعدی دونوں طرح آتا ہے بابِ نصر وفتح۔ اِشْرَأَبَّتْ

اِشْرِئْبَابٌ مصدر سے معنے ہرن کا گردن اٹھا کر دیکھنا کہ کوئی شکاری ہے یا نہیں۔ بعد میں مطلقًا کسی وجہ سے نظر اٹھا کر دیکھنے میں مستعمل ہونے لگا۔ مَمَرٌّ مصدر میمی ہے مَرَّ يَمُرُّ مَرًّا سے معنے گذرنا اور چلا جانا ہے۔ إِلٰى سَبْرِهَا متعلق ہے اِشْرَأَبَّتْ کے ساتھ سَبْرٌ کے معنے آزمائش وامتحان لِتَبْلُوَ مَوَاقِعَ بِرِّهَا اے لِتَمْتَحِنَ الْجَمَاعَةُ مَوَاضِعَ عَطَايَاهُمْ ومَوَاقِعَ بِرِّهِمْ وَإِحْسَانِهِمْ أَوَقَعَ مَوْقِعَ الْاِسْتِحْقَاقِ أَمْ لَا۔ مَوَاقِعُ کے معنے مَوَاضِعُ اور بِرٌّ کے معنے احسان اور بھلائی تَبْلُوَ بَلَاءٌ مصدر سے معنے آزمائش وامتحان۔ كَفَلْتُ كَفَالَةً مصدر سے معنے ضامن بن جانا ذمہ لینا پرورش کرنا۔ متعدی بنفسہ بھی ہوتا ہے اور متعدی باللام بھی ہوتا ہے۔ لام کا مدخول وہی ہوتا ہے جن کا ذمہ لیا جاتا ہے۔ یا جن کی پرورش کی جاتی ہے اور بغیر لام کے بھی استعمال ہوتا ہے۔ يُقَالُ كَفَلَ بِالْمَالِ كَفَالَةً اے ضَمِنَهُ بابِ نصر وضرب وسمع قال تعالیٰ وَكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا تشدید و تخفیفًا۔ اِسْتِنْبَاطِ السِّرِّ اے بِاسْتِخْرَاجِ السِّرِّ الْمَرْمُوْزِ اے الْخَفِيِّ الْمَسْتُوْرِ يُقَالُ نَبَطَ الْمَاءُ نَبْطًا وَنُبُوْطًا اے نَبَعَ وَخَرَجَ بابِ نصر وضرب وَنَبَّطَهُ اے اِسْتَخْرَجَهُ متعدی ولازم وَاسْتَنْبَطَ الْبِئْرَ اے اِسْتَخْرَجَ مَاءَهَا وَاسْتَنْبَطَ الشَّيْءَ اے أَظْهَرَهُ بعد خَفَائِهِ وَيُقَالُ رَمَزَ إِلَيْهِ رَمْزًا اے أَشَارَ إِلَيْهِ وَأَوْمَأَ بابِ ضرب ونصر وَنَهَضَتْ اے قَامَتْ۔ تَقْفُوْ إِثْرَ الْعَجُوْزِ اے أَذْهَبُ مُتَّبِعًا أَثَرَهَا قَفَوْتُ قَفْوًا مصدر سے معنے کسی کے پیچھے پیچھے چلنا۔ أَثَرٌ وإِثْرٌ دونوں کے معنے نشان قدم اور مطلق نشان۔ اِنْتَهَتْ اِنْتِهَاءٌ مصدر سے معنے پہنچنا۔ سُوْقٌ مونث سماعی ہے معنی بازار جمع أَسْوَاقٌ۔ مُغْتَصَّةٌ اِغْتِصَاصٌ مصدر سے اچھو لگ جانا یعنے گلے میں کوئی چیز اٹک جانا۔ پھر بطور تشبیہ کے بھر جانے کو کہتے ہیں ماخوذ ہے غُصَّةٌ سے معنے وہ چیز جو کھانا کھاتے وقت گلے میں اٹک جائے اور پھنس جائے جمع غُصَصٌ وغُصَّاتٌ۔ مُغْتَصَّةٌ کے معنے ہوئے بھرا ہوا۔ زِحَامٌ کے معنے الْقَوْمُ الْمُتَزَاحِمُوْنَ یعنے لوگوں کی بھیڑ۔ فَانْغَمَسَتْ اے فَدَخَلَتْ اصلی معنے یہ کہ میں گھس گیا۔ الْغِمَارُ اے الْقَوْمُ الْمُتَغَامِرُوْنَ مراد لوگوں کی کثرت اور بھیڑ ہے يُقَالُ غَمَسَ الشَّيْءَ فِي الْمَاءِ غَمْسًا اے غَطَّهُ فِيْهِ فَانْغَمَسَ بابِ ضرب وَالْغِمَارُ بضم الغين جَمَاعَةُ النَّاسِ وَامَّلَسَتْ اِمِّلَاسٌ مصدر سے معنی صفائی سے نکل جانا مجرد میں نصر اور کرم سے چکناہٹ ہونا مصدر مَلَاسَةٌ ومُلُوْسَةٌ۔ الصِّبْيَةِ الْأَغْمَارِ اے الْجُهَّالِ الَّذِيْنَ لَمْ يُجَرِّبُوْا شَيْئًا جمع غُمْرٍ يُقَالُ غَمُرَ الرَّجُلُ غَمَارَةً كَانَ جَاهِلًا بابِ کرم وحاصلہ أَنَّهَا تَرَكَتِ الصِّبْيَةَ وَفَرَّتْ مِنْهُمْ لِأَنَّهَا لَمْ تَكُنْ مِنْ أَوْلَادِهَا۔ عَاجَتْ عَوْجٌ مصدر سے معنے لوٹنا باب نصر۔ خُلُوٌّ کے معنے خالی ہونا۔ بَالٌ کے معنے قلب کے معنی میں ہے۔ خَالٍ صفت ہے مسجد کی۔ أَمَاطَتْ اے أَزَالَتْ أَمَاطَ يُمِيْطُ إِمَاطَةً کے معنی زائل کر دینا اور دور کر دینا وفی الحدیث إِمَاطَةُ الْأَذٰى عَنِ الطَّرِيْقِ مِنَ الْإِيْمَانِ۔ جِلْبَابٌ عورت کی وہ بڑی چادر جو اس کے سر پاؤں تک تمام بدن چھپا دے جمع جَلَابِيْبُ آتی ہے۔

بِلِسَانٍ تَنَاهِيهِ وَيُصَوِّبُ رَأْيَ مُشْتَرِيهِ وَلَوْ نَقَدَ حَبَّةَ الْقَلْبِ فِيهِ فَأَسَرَتْنِي الشَّهْوَةُ بِأَشْطَانِهَا وَأَسْلَمَتْنِي الْعَيْمَةُ إِلَى سُلْطَانِهَا فَبَقِيتُ أَحْيَرَ مِنْ ضَبٍّ وَأَذْهَلَ مِنْ صَبٍّ لَا أُوجَدُ مَا يُوصِلُنِي إِلَى نَيْلِ الْمُرَادِ وَلَذَّةِ الْإِزْدِرَادِ وَلَا قَدَمَ يُطَاوِعُنِي عَلَى الذَّهَابِ مَعَ حُرْقَةِ الْإِلْتِهَابِ لٰكِنْ حَدَانِي الْقَرَمُ وَسَوْرَتُهُ وَالسَّغَبُ وَفَوْرَتُهُ عَلَى أَنْ أَنْتَجِعَ كُلَّ أَرْضٍ

بِلِسَانٍ تَنَاهِيهِ اے يُثْنِي عليه نهاية الثناء. يُصَوِّبُ تَصْوِيبٌ مصدر سے معنے کسی کی رائے کو ٹھیک کہنا۔ اور يُصَوِّبُ کی ضمیر اور تناہیہ کی ضمیر اور ظاہیہ کی ضمیر سب لبّاء کی طرف راجع ہیں۔ اے يقول اللبّاء لمشتريه اصبت في شرائي. إعلم ان الشراء والبيع يطلقان يستعمل كل منهما موضع الآخر قال تعالى وشروه بثمن اے باعوه. ومن الناس من يشري نفسه اے يبيع باب ضرب وَلَوْ نَقَدَ اے دفع واعطى حَبَّةَ الْقَلْبِ اے سوداء القلب وہ دانہ جو قلب میں ہوتا ہے اور سیاہ ہے اسلئے اسے سَوْدَاءُ القلب کہتے ہیں اور انسان کی حیاۃ کا دارومدار اسی پر ہوتا ہے۔ فَأَسَرَتْنِي إِسَارَةٌ مصدر سے معنے قید کردیا۔ اور مجرد میں بھی ضرب سے اسی معنے پر آتا ہے ومنہ الأسير یعنے قیدی کے جمعہ أسرى وأسارى الشَّهْوَةُ یعنے خواہش کے والجمع شهوات. أَشْطَانٌ شَطَنٌ کی جمع ہے یعنے رسّی کے یقال شَطَنَهُ شَطْنًا اے شدّہ بالشطن باب نصر۔ أَسْلَمَتْنِي یعنے مجھے سونپ دیا الْعَيْمَةُ دودھ کی سخت خواہش۔ یقال عَامَ يَعِيمُ عَيْمًا وعَيْمَةً كان به عَيْمَةٌ باب سمع وضرب سُلْطَانٌ کے معنے غلبہ اور تسلّط ہے۔ مجرد میں سَلَاطَةٌ مصدر سے معنے کسی پر غالب آجانا اور مسلط ہوجانا باب سمع وکرم ضَبٌّ اور صَبٌّ میں تجنیس مصحف ہے۔ بَقِيتُ أَحْيَرَ مِنْ ضَبٍّ میں گوہ یعنے سوسمار سے زیادہ حیران ہوگیا وذلک لانه اذا خرج من جحره لا يكاد يهتدي اليه. ولذلك يضرب به المثل فيمن لا يهتدي الى مقصده وجمعه ضِبَابٌ وأَضُبٌّ ومَضَبَّةٌ وضُبَّانٌ. اس کی حلّت وحرمت میں اختلاف ہے۔ أَذْهَلُ اے أشد ذهولا. والذهول هو النسيان باب سمع الصَّبُّ العاشق لَا أُوجَدُ اے مال ولا غنى. إِلَى نَيْلِ الْمُرَادِ اے حصول المراد يقال نَالَهُ نَيْلًا اے حصّله حصولا باب سمع نَيْلٌ کے معنے پانا اللَّذَّةُ نقيض الألم والجمع لذّات يقال لَذَّ الشيء لَذَاذًا ولَذَاذَةً صار شهيًّا باب سمع ولَذَّ الشيء وبالشيء لَذًّا وجده لذيذًا باب سمع. الْإِزْدِرَادُ کے معنے نگلنا۔ يقال زَرِدَ اللقمة زَرْدًا وزَرَدًا اے ابتلعها واسرع باب سمع. يُطَاوِعُ مُطَاوَعَةٌ مصدر سے معنے خوشی کے ساتھ تابعداری وفرمانبرداری کرنا اور موافقت کرنا۔ مَعَ حُرْقَةِ الْإِلْتِهَابِ اے اشتعال نار الجوع يقال حَرَقَهُ بالنار حَرْقًا باب نصر والالتهاب والاشتعال ويقال لَهَبَتِ النَّارُ لَهَبًا ولَهِيبًا اے اشتعلت باب فتح والتهاب۔ اشتعال کے معنے ہوتے آگ کا بھڑکنا۔ بہرحال یہاں بھوک کی سخت جلن مراد ہے حَدَانِي اے ساقني یعنے مجھے لے چلا۔ اور اصل میں حَدَا يَحْدُو کے معنے اونٹ کو تیز چلانے کے لئے حُدی پڑھنا ہے۔ اور حُدی ایک خاص قسم کی گیت ہوتی تھی۔ جو شتربان لوگ گایا کرتے تھے اور اس سے اونٹ مزے لے لے کر تیز چلا کرتے تھے۔ بعد میں حدا يحدو اونٹ کو ہانکنے کیلئے استعمال کرنے لگے۔ قَرِمٌ ضرب سے معنے بچے کا کھانا کھانا۔ ہَبَشَ ضرب سے بوڑھی عورت کا کھانا کھانا۔ اور خَلَجَ بکری کا کھانا کھانا۔ نَقَمَ شترمرغ کا کھانا۔ تَقَرَّمَ ہرن کا کھانا۔ لَحَسَ سمع سے کُھن کا کھانا۔ جَزَّ ڈنڈی کا کھانا بعض نے کہا ہے کہ قرم گوشت کی خواہش کو کہا جاتا ہے۔ یہاں یہی مراد ہے۔ سَوْرَةٌ حدّۃ اور تیزی کو کہتے ہیں۔ يقال قَرِمَ الى اللحم قَرَمًا اشتدت شهوته اليه باب سمع. السَّغَبُ هو الجوع. فَوْرَتُهُ اے شدۃ غليانه يقال فارت القدر فَوْرًا وفَوَرَانًا اے غلت یعنے جوش مارنے لگی ہانڈی باب نصر قال تعالى وفار التنور یعنے تنور جوش مارنے لگا۔ أَنْتَجِعُ اِنْتِجَاعٌ مصدر سے معنے طلب الماء والکلاء یہاں مراد ہے خوراک کی تلاش میں چلا جانا۔

وَاَقْتَنِعُ مِنَ الْوِرْدِ بِبَرْضٍ فَلَمْ اَزَلْ سَحَابَةَ ذٰلِكَ النَّهَارِ اُدْلِیْ دَلْوِیْ اِلَی الْاَنْهَارِ
وَهِیَ لَا تَرْجِعُ بِبَلَّةٍ وَلَا تَجْلِبُ نَقْعَ غُلَّةٍ اِلٰی اَنْ ضَعُفَتِ الشَّمْسُ لِلْغُرُوْبِ وَضَعُفَتِ
النَّفْسُ مِنَ اللُّغُوْبِ فَرُحْتُ بِكَبِدٍ حَرّٰی وَانْثَنَيْتُ اُقَدِّمُ رِجْلًا وَاُؤَخِّرُ اُخْرٰی
وَبَيْنَمَا اَنَا اَسْعٰی وَاَقْعُدُ وَاَهُبُّ وَاَرْكُدُ اِذْ قَابَلَنِیْ شَيْخٌ يَتَاَوَّهُ تَاَوُّهَ الثَّكْلَانِ وَعَيْنَاهُ
تَهْمُلَانِ فَمَا شَغَلَنِیْ مَا اَنَا فِيْهِ مِنْ دَاءِ الذِّيْبِ وَالْخَوَی الْمُذِيْبِ عَنْ تَعَاطِیْ
مُدَاخَلَتِهٖ وَالطَّمَعِ فِیْ مُخَاتَلَتِهٖ فَقُلْتُ لَهٗ يَا هٰذَا اِنَّ لِبُكَائِكَ سِرًّا وَّوَرَاءَهٗ

اقتنع اِقتناع مصدر سے معنے زیادہ قناعت کرنا یقال قنع قناعة اذا رضی بالیسیر والقلیل ویقال قنع قنوعا اذا سأل بالورد الحظ من الما
نیز ورد کے معنے پانی کیلئے گھاٹ پر پہنچنا برض کے معنے تھوڑا سا پانی جمع براض جا براض و ابرض و برُوض سحابة سے مراد
طول ہے۔ اور سحابة ذلک النهار مفعول فیہ ہے اور لم ازل کیلئے خبر نہیں ادلی ادلاء مصدر سے معنے لٹکا دینا دلو ڈول ۔
نهار جو بمعنے دن کے ہے اسکی جمع انهر و نُهُر آتی ہے اور نَهار جو بمعنے کونج کے بچے کے ہے اسکی جمع انهرة و نُهُر آتی ہے۔ نہر بمعنے
نہر کے اسکی جمع انهار و نُهُور و انهر و نُهُر آتی ہے۔ وهی کی ضمیر بطرف دلو کے راجع ہے کیونکہ یہ مؤنث سماعی ہے اس تقدیر میں ترجع فعل
لازم ہوگا مصدر اسکا رجوع ہے۔ بلة کے معنے تری اور بل کے معنی تر کر دینا۔ مراد یہاں محروم ہونا تجلب جلب مصدر سے نفع پہنچانا۔ نقع کے
اصلی معنے غبار کے ہیں مراد یہاں مقدار ہے۔ غلة کے معنے پیاس یعنے لا تاتی الدلو بما یزیل العطش۔ ضعفت اجوف واوی ہونے کی
صورت میں نصر سے اور ثلاثی ہونے کی صورت میں ضرب و سمع سے بمعنے مائل ہونے کے آتا ہے۔ غروب کے معنے ڈوبنا۔ لغوب لازم متعدی
دونوں طرح آتا ہے معنے تھک جانا اور تھکا دینا۔ یہاں مراد اول معنے ہیں۔ من تعلیلیہ ہے۔ فرحت راح یروح روحا کے معنے شام کو
چلنا بکبد حرّی موقع میں حال کے واقع ہے رحت کی ضمیر سے۔ حرّی و حرّان حرارة سے ماخوذ ہیں معنے حرارت والا۔ مراد پیاسا۔ انثنیت
انثناء مصدر سے معنے لوٹنا اور پھر جانا۔ اقدم رجلا و اؤخر اخری ایک پاؤں کو آگے کرتا ہوں دوسری کو پیچھے کرتا ہوں۔ یہ
ایک محاورہ ہے جو تردد اور تحیّر کے وقت بولا جاتا ہے کہ یہ کام کروں یا نہ کروں۔ اسعی سعی سے معنے تیز چلنا۔ اھب نصر
معنے حرکت کرنا و یقال ھب فلان اذا استیقظ اور مست ہو کر چلنے کو بھی کہتے ہیں۔ ارکد رکود سے معنے ٹھہر جانا۔ اہب سے مراد تیز چلنا
ہے۔ قابلنی میرے سامنے آیا۔ یتاوه کے معنی آہ آہ کرتا تھا۔ تاوه مثل توجع الثکلان۔ اھة مصدر ہے معنے درد کی وجہ سے آہ کرنا۔ ثکلان
و ثاکل و ثکول وہ مرد جس کا بچہ مر گیا ہو۔ اور ثاکلة و ثکلی وہ عورت جس کا بچہ فوت ہو چکا ہو۔ تهملان ای تسیلان بالدمع۔ فما شغلنی
ما نافیہ ہے شغل کے معنے یہاں پر منع ہو جانے چاہئیں۔ ما انا فیه یہاں ما موصولہ ہے تو موصول بمعہ صلہ کے فاعل ہو شغل کے لئے من داء
الذیب بیان ہے ما کا۔ داء ذیب کے معنے بھیڑیے کی بیماری۔ ذیب اصل میں ذئب جمع ذئاب آتی ہے داء الذئب بھوک کو کہتے ہیں۔
داء الاسد جذام کو اور داء الحیة وہ بیماری جس سے کھال پھٹے اور داء الکلب وہ بیماری جو کتے کے کاٹنے سے پیدا ہوتی ہے اور داء الثعلب
وہ بیماری جس میں بال گر جاتے ہیں۔ خوی کے معنے خالی ہونا باب ضرب اور اس سے مراد بھوک ہے۔ المذیب کے معنے پگھلانے والا صیغہ
اسم فاعل ہے اذابة مصدر ہے۔ معنے پگھلا دینا۔ مجرد میں نصر سے پگھلنا مراد یہاں لاغر کر دینا ہے۔ عن تعاطی صلہ شغلنی ہے من تحقیق
تعاطی باب تفاعل سے بمعنے تناول کے مجرد میں عطا یعطو نصر سے معنے پکڑنا۔ مداخلة کے معنے دخل در معقولات کرنا اور قریب ہو جانا۔ مخاتلة
کے معنے دھوکہ دینا۔ یقال ختله ختلا اے خدعه باب نصر و ضرب۔ و الطمع شهوة النفس باب سمع۔ یا ھذا تحیر کے وقت کہا کرتے ہیں۔ سرّا
ان کا اسم ہے۔ و لبکائک ان کا خبر مقدم ہے

تَحَرُّقَكَ لِشَرٍّ فَأَطْلِعْنِي عَلَى بُرَحَائِكَ وَاتَّخِذْنِي مِنْ نُصَحَائِكَ فَإِنَّكَ سَتَجِدُنِي
طَبًّا آسِيًا أَوْ عَوْنًا مُوَاسِيًا فَقَالَ وَاللّٰهِ مَا تَأَوُّهِي مِنْ عَيْشٍ فَاتَ وَلَا مِنْ دَهْرٍ
أَفَاتَ بَلْ لِانْقِرَاضِ الْعِلْمِ وَدُرُوسِهِ وَأُفُولِ أَقْمَارِهِ وَشُمُوسِهِ فَقُلْتُ وَأَيُّ
حَادِثَةٍ نَجَمَتْ وَقَضِيَّةٍ اسْتَعْجَمَتْ حَتّٰى هَاجَتْ لَكَ الْأَسَفَ عَلٰى فَقْدِ مَنْ
سَلَفَ فَأَبْرَزَ رُقْعَةً مِنْ كُمِّهِ وَأَقْسَمَ بِأَبِيهِ وَأُمِّهِ لَقَدْ أَنْزَلَهَا بِأَعْلَامِ الْمَدَارِسِ
فَمَا امْتَازُوا عَنِ الْأَعْلَامِ الدَّوَارِسِ وَاسْتَنْطَقَ لَهَا أَحْبَارَ الْمَحَابِرِ

أَطْلِعْنِی مصدر اِطْلَاعٌ سے معنے خبردار کرنا، ماخوذ یا طَلْعٌ سے ہے بمعنے کلی کے اور یا طِلْعٌ سے ہے بمعنے خبر کے۔ بُرَحَاءٌ کے معنی شِدّۃ اور تکلیف مصدر ہے باب تفعیل سے۔ نُصَحَاءُ ناصِحٌ و نَصِیْحٌ کی جمع ہے۔ نُصْحٌ و نَصِیْحَۃٌ مصدر سے معنے خیر خواہی کرنا اور کپڑا سینا مراد معنے اول ہیں۔ طِبًّا کے معنے حذاقت یعنے ماہر ہونا۔ باب ضرب و نصر۔ یہاں بن کر مصدر ہے طَبٌّ و طَبِیْبٌ صفت کے صیغے ہیں یعنے حاذق اور ماہر۔ آسِیْ کے معنے دوا کرنے والا۔ ماخوذ ہے اَسْیٌ یا اَسْوٌ سے معنے دوا کرنا علاج کرنا۔ عَوْنٌ سپاہی اور مددگار۔ مُوَاسِیْ کے معنے غمخوار مُوَاسَاۃٌ مصدر سے غمخواری کرنا۔ اَسِیَ یا اَسِیَ اَسًا سمع سے معنے غمگین ہونا اور غمخواری کرنا۔ تَأَوُّہِی مرکب اضافی مبتدا ہے معنے آہ آہ کرنا۔ اِفَاتٌ اسے تجاوز و ظلم۔ اِفْتِیَاتٌ کے معنے نئی بات کرنا۔ یہاں پر اِفْتَاتَ بمعنے اِفْتَاتَ اِفْتِیَاتًا باب افتعال سے ہے معنے تجاوز اور ظلم کرنا۔ اِنْقِرَاضُ الْعِلْمِ اِنْقِطَاعُ الْعِلْمِ۔ دُرُوْسٌ دَرْسٌ کی جمع بھی ہے اور مصدر بھی آتا ہے دَرْسٌ کے معنے پڑھنا اور دُرُوْسٌ کے معنے مٹ جانا۔ یہاں یہی معنے مراد ہیں۔ یقال دَرَسَ الرَّسْمُ دُرُوْسًا اے امحی یعنے مٹ گیا۔ باب نصر۔ دَرْسٌ کے معنے پڑھنا اور وہ حصہ جو پڑھا جاتا ہو یعنے سبق اور طریق مخفی اور دِرْسٌ بمعنے ذنب البعیر اور پرانا کپڑا جمع اَدْرَاسٌ۔ اُفُوْلٌ مصدر ہے نصر و ضرب و سمع سے معنے غروب ہو جانا۔ اَقْمَارِہٖ اے اقمار العلم۔ اَقْمَارٌ قَمَرٌ کی جمع ہے معنے چاند۔ شُمُوْسٌ شَمْسٌ کی جمع ہے۔ اقمار علم و شموس سے مراد اہل علم ہیں بطور استعارہ مصرحہ کے ہے لیکن اقمار سے غیر متبحر عالم مراد ہیں اور شموس سے متبحر عالم مراد ہیں۔ اور بعض نے کہا ہے کہ اقمار سے مراد طلبہ ہیں اور شموس سے مراد اساتذہ ہیں۔ قاعدہ: قول کے بعد اور استفہام سے پہلے حرف عطف زائد ہوتا ہے۔ اَیٌّ میں دو قول ہیں ایک یہ کہ اَیٌّ اور اسکے مضاف الیہ کے درمیان تذکیر و تانیث کے لحاظ سے مطابقت شرط ہے دوسرا قول یہ کہ شرط نہیں حریری کی عبارت سے عدم اشتراط معلوم ہوتا ہے۔ نَجَمَتْ بمعنے ظاہر ہوئی ہے باب نصر و ضرب۔ قَضِیَّۃٌ اے قصّۃ۔ اِسْتَعْجَمَتْ مصدر اِسْتِعْجَامٌ سے معنے زیادہ مبہم ہونا۔ ھَاجَتْ ماضی ہَیْجٌ سے معنے بھڑکنا۔ یعنے برانگیختہ ہونا اور برانگیختہ کر دینا، مراد معنے ثانی ہیں۔ اَسَفٌ سمع سے معنے افسوس کرنا۔ فَقْدٌ ضرب سے معنے گم کرنا سَلَفَ کے معنے گزرنا باب نصر یقال سَلَفَ سَلَفًا و سُلُوْفًا اے مضی و سَبَقَ باب نصر قال تعالیٰ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ اے ما سبق۔ والسَّلَفُ المتقدم والجمع اسلاف۔ اَبْرَزَ اِبْرَازٌ مصدر سے معنے ظاہر کر دینا اور نکالنا۔ رُقْعَۃٌ پرچہ۔ کُمٌّ کے معنے آستین جمع اَکْمَامٌ و کِمَمَۃٌ۔ کِمٌّ کے معنے چھلکا۔ لَقَدْ مقدر۔ اَنْزَلَھَا اِنْزَالٌ مصدر معنے اتارنا مراد یہاں پیش کرنا۔ مجرد میں نُزُوْلٌ ضرب معنے اترنا۔ سمع سے مصدر نَزَلٌ معنے زکام والا ہونا۔ اَعْلَامٌ عَلَمٌ کی جمع ہے بمعنے علامت کے اور جھنڈے کے اور وہ گاڑھی جو راستے میں جاتی ہو اور بمعنے پہاڑی کے اور پہاڑ کی چوٹی کے مراد اس سے بہت بڑا عالم ہوتا ہے۔ مَدَارِسُ مَدْرَسَۃٌ کی جمع ہے۔ اِمْتَازُوْا اِمْتِیَازٌ مصدر سے معنے جدا ہونا اور متمیز ہونا یقال مَازَہٗ مِنْہُ مَیْزًا اے فصلہ منہ باب ضرب قال تعالیٰ لِیَمِیْزَ اللّٰہُ الْخَبِیْثَ مِنَ الطَّیِّبِ۔ اَعْلَامٌ عَلَمٌ کی جمع بمعنے علامت کے۔ دَوَارِسُ دَارِسَۃٌ کی جمع بمعنے فنا ہونے والے اور مٹنے والے کے یقول انی لم اجد فرقا و تفاوتا بین العلماء والجمادات یعنی با توں بجواب یشفی الغلیل۔ اِسْتَنْطَقَ اسے استخبر و سألہم ان ینطقوا بجوابہا۔ اَحْبَارٌ حِبْرٌ کی جمع ہے معنے بڑا عالم۔ احبار المحابر سے مراد علماء مصنفین ہیں۔ اصل میں حِبْرٌ روشنائی اور حِبْرٌ سیاہی کو کہتے ہیں۔ مَحَابِرُ مِحْبَرَۃٌ کی جمع ہے بمعنے دوات کے۔

فَخَرِسُوا وَلَا خَرَسَ سُكَّانِ الْمَقَابِرِ فَقُلْتُ أَرِنِيهَا فَلَعَلِّي أُغْنِي فِيهَا فَقَالَ مَا أَبْعَدْتَ فِي الْمَرَامِ وَرُبَّ رَمْيَةٍ مِّنْ غَيْرِ رَامٍ ثُمَّ نَاوَلَنِيهَا فَإِذَا الْمَكْتُوبُ فِيهَا ؎

أَيُّهَا الْعَالِمُ الْفَقِيهُ الَّذِي فَا ۔ قَ ذَكَاءً فَمَا لَهُ مِنْ شَبِيهِ

أَفْتِنَا فِي قَضِيَّةٍ حَادَ عَنْهَا ۔ كُلُّ قَاضٍ وَحَارَ كُلُّ فَقِيهِ

رَجُلٌ مَاتَ عَنْ أَخٍ مُسْلِمٍ حُرٍّ ۔ تَقِيٍّ مِنْ أُمِّهِ وَأَبِيهِ

وَلَهُ زَوْجَةٌ لَهَا أَيُّهَا الْحَبْرُ ۔ أَخٌ خَالِصٌ بِلَا تَمْوِيهِ

فَحَوَتْ فَرْضَهَا وَحَازَ أَخُوهَا ۔ مَا تَبَقَّى بِالْإِرْثِ دُونَ أَخِيهِ

فَاشْفِنَا بِالْجَوَابِ عَمَّا سَأَلْنَا ۔ فَهُوَ نَصٌّ لَا خُلْفَ يُوجَدُ فِيهِ

فَلَمَّا قَرَأْتُ شِعْرَهَا وَلَمَحْتُ سِرَّهَا قُلْتُ لَهُ عَلَى الْخَبِيرِ بِهَا سَقَطْتَ

---

خَرِسُوا سمع سے معنے گونگا ہونا۔ وَلَا خَرَسَ ای لیس ہذا خرس مثل خرس سکان المقابر بل فوقہ۔ مَقَابِر جمع مَقْبَرَہ کی معنے قبرستان۔ سُکّان ساکن کی جمع ہے۔ أَرِنِي کرا امر حاضر ہے مصدر اِرَاءَۃٌ سے معنے دکھا دینا۔ أُغْنِي إِغْنَاءٌ مصدر سے معنے فائدہ پہنچا دینا اور نفع دینا۔ أَبْعَدْتَ اِبْعَادٌ سے معنے دور کر دینا اور دور چلا جانا۔ یہاں یہی معنے ہیں۔ مَرَام یا مصدر ہے یعنے قصد کے اور یا ظرف ہے یعنے مقصد کے۔ رَمْیَۃٌ کے معنے تیر پھینکنا اور رَامٍ کے معنے تیر پھینکنے والا۔ ومعنے ہذہ العبارۃ انہ قد یصیب الغرض من لیس لہ علم بالرمایۃ فکذا لک انت من العلماء لکن لعلک تعرف ہذہ المسئلۃ وہذا المثل قالہ الحکم بن عبد یغوث وکان من ارمی اہل زمانہ۔ اور مِنْ غَیْرِ رَامٍ کا مطلب ہے من غیر حاذق بالرمی۔ نَاوَلَنِیهَا یعنے وہ رقعہ مجھے دیا۔ ناول مناولۃ کے معنے دے دینا۔ اِذَا مفاجاتیہ ہے۔ اَلْمَکْتُوبُ فِیهَا مبتدا ہے آگے سب اشعار جو ہیں وہ خبر ہیں۔ ای منادی مفرد معرفہ ہے لہذا مبنی علی الرفع ہے ہا ضمیر مبہم ہے العالم اس کی صفت ہے اَلْفَقِیهُ من الفقہ ہو التوصل الی علم غائب بعلم شاہد والفقیہ العالم باحکام الشرع والجمع فقہاء یقال فقہ الرجل لفاقہ اذا صار فقیہا اے فہم باب سمع الذی فاق اے سبق العلماء۔ فَاقَ یَفُوقُ فَوْقِیَّۃً معنے اوپر ہونا اور بلند مرتبہ ہونا۔ ذَکَاءً اے فطنۃً و ذَکَاؤُ یعنے سریع الفہم ہو جانا باب سمع حاصلہ ایہا الفقیہ الذی سبق اصحابہ فی الذکاء والفطنۃ والفہم۔ شَبِیهٌ بمعنے نظیر کے۔ قَضِیَّۃٌ یعنے مقضی بہا یعنے وہ مسئلہ جس کا فیصلہ کر دیا جاوے۔ حَادَ یَحِیدُ اور حَارَ یَحِیرُ یعنے اجوف واوی اور یائی دونوں طرح آتا ہے نصر اور ضرب سے بصلہ الی کسی چیز کی طرف مائل ہونا اور عن کے صلے کے ساتھ آئے تو معنے کسی چیز سے اعراض کرنا اور پھر جانا حَارَ یَحَارُ سمع سے معنے متحیر ہو جانا مصدر حَیْرَۃ ہے۔ رَجُلٌ مَاتَ یہ جملہ بدل ہے قضیہ سے اس لئے مجروراً محلاً ہے۔ مات کے بعد عن وارثوں پر داخل ہوتا ہے۔ اخ کے صفات لائے گئے ہیں تاکہ معلوم ہو جائے کہ موانع ارث نہیں پائے جاتے۔ حَبْر کے اصل معنے منقش چادر اور مولوی عالم کیونکہ مختلف مضامین بیان کرتا ہے۔ تَمْوِیهٌ کے معنے ملمع سازی کرنا۔ یعنے جھوٹی بات کو سچائی کا رنگ دے کر بیان کرنا مطلب یہ ہے کہ اُخُوَّت سے مراد اخوۃ اسلام اور اخوت رضاع نہیں کہ جس سے وہ موروث نہ بنے۔ حَوَتْ فَرْضَهَا اے جمعت وأحرزت الزوجۃ حقہا وحظہا۔ حَوَی سے ماضی۔ حَوَی یَحْوِی حَوَایَۃً باب ضرب معنے جمع کرنا۔ اسی سے حَوَایَا یعنے امعاء کے اور حَازَ یَحُوزُ حَوْزًا وحِیَازَۃً نصر سے اس کے معنے بھی جمع کرنا۔ فَرْض کے اصل معنے قطع کرنا اور اس سے مفروض ہے یعنے حصہ مقطوعہ اور مقررہ۔ تَبَقَّی باب تفعل سے معنے باقی رہنا بِالْإِرْث حاز سے متعلق ہے یعنے جو بھائی اور اس کے بھائی نے بطور ارث کے طور پر۔ دُونَ أَخِیهِ میت کے بھائی کے بغیر یعنے اسے چھوڑ کر۔ فَاشْفِنَا پس تسلی کر دے ہماری اور اصل میں شِفَاءٌ یعنی شفاء مرض دور کرنے کے معنے پر آتا ہے۔ یقال شفاہ من مرضہ شفاءً اے ابرأہ منہ باب ضرب۔ نَصٌّ کے معنے صراحت کرنا اسی لئے نص کے معنے ما لا یحتمل الا معنی واحدًا کے ہیں خُلْف کے معنے اختلاف کے ہیں۔ لَمَحْتُ اے نظرت واللمحۃ نظرۃ غیر مکثفۃ۔ عَلَى الْخَبِيرِ بِهَا سَقَطْتَ علی الخبیر یہ سَقَطْتَ کے ساتھ متعلق ہے اور مقولہ ہے قول کا۔ بہا کی ضمیر یا طرف قضیہ کے راجع ہے یا طرف رقعہ کے۔ خبیر کے معنے خبردار اور رازدار۔ ای العالم بحقیقۃ ہذہ المسئلۃ۔ سَقَطْتَ سے نَزَلْتَ وَوَقَفْتَ۔ اور یہ ایک ضرب المثل ہے جو واقف اسرار کے بارے میں بیان کی جاتی ہے۔

وعند ابن بجدتها حططت الا انی مضطرم الاحشاء مضطر الی العشاء فاکرم مثوای
ثم استمع فتوای فقال لقد انصفت فی الاشتراط وتجافیت عن الاشتطاط فصر معی
الی مربعی لتظفر بما تبتغی وتنقلب کما ینبغی قال فصاحبته الی ذراه کما
حکم الله فادخلنی بیتا احرج من التابوت واوهن من بیت العنکبوت الا
انه جبر ضیق ربعه بتوسعة ذرعه فحکمنی فی القری ومطایب ما یشتری

ابن بجدتہا اے عالم سرہا اور بُجدۃ الشئ وبُجدتہ حقیقتہ وباطنہ۔ وابن البجدۃ عالم الحقیقۃ۔ حططت اے نزلت ماخوذ ہے حَطٌّ سے معنے
گرادینا اور کم کر دینا اور اُترنا۔ بجدۃ کے معنے اصل اور صحرا اور جنگل۔ اور ابن بجدۃ کے معنے اصل جاننے والا۔ الا بمعنے لکن ہے۔ مُضْطَرِمُ
الاحشاء یہ اضافت لفظی ہے اسے مضطرم الحشاء۔ اضطرام کے معنے بھڑکنا یقال ضرمت النار ضرما واضطرمت ای اشتعلت
باب سمع۔ مضطر بمعنے لاچار۔ العشاء شام کھانا۔ اکرم اے احسن۔ مثوٰی وہ جگہ جہاں آدمی ٹھہرے مصدر ثوی وثواء معنے دیر تک
قال تعالیٰ ما کنت ثاویا فی اہل مدین۔ انصفت تو نے انصاف کیا۔ اصل میں انصاف کے معنے ہیں آدھی چیز یا آدھا حصہ دینا اگر ماخوذ ہو
نصف سے۔ چونکہ آدھا کرنے میں عدل ہوتا ہے اسواسطے عدل کرنا اس سے مراد ہوتا ہے۔ اور کبھی ماخوذ ہوتا ہے نَصَفٌ سے
بمعنے غلام کے۔ انصفتہ میں نے اس سے غلام لیا۔ اشتراط کے معنے شرط لگانا۔ تجافیت اے تباعدت۔ اشتطاط کے معنے دریا کا
اپنے کنارے سے آگے بڑھنا۔ مراد تجاوز کرنا ماخوذ ہے شَطٌّ سے معنے دریا کا کنارہ جمع شطوط۔ یقال شطط شططا وشطوطا اے
افرط وتباعد عن الحق باب نصر وضرب۔ مَرْبَع کے معنے گھر جمع مرابع۔ تظفر ظفر یظفر ظفرا کے معنے کامیاب ہونا بصلہ علی اور باء
دونوں آتا ہے۔ بما تبتغی اے بما تطلب۔ تنقلب اے تنصرف وترجع۔ کما ینبغی جیسا کہ چاہیئے۔ انبغاء مصدر سے۔ ینبغی کے سوا اور کوئی صیغہ مستعمل
نہیں ہوتا۔ صاحبتہ یعنے میں اسکے ساتھ چلا گیا۔ مجرد میں صحب یصحب صحبۃ سمع سے معنے ساتھ ہونا۔ الی ذراہ اے الی بیتہ ذرا کے معنے گھر۔
کما حکم اللہ یشیر الی قولہ تعالیٰ ولکن اذا دعیتم فادخلوا ویحتمل ان یکون معناہ کما قدر اللہ تعالیٰ وقضی۔ فادخلنی بیتا وہو ماوی اللیل والجمع
بیوت۔ احرج اسم تفضیل معنے زیادہ تنگ یقال حرج الشئ حرجا اے ضاق باب سمع۔ التابوت الصندوق ودوسری لغت اس میں تابوہ ہے
اس کی جمع تابوۃ آتی ہے اور اس کی جمع توابیت آتی ہے۔ اوہن کے معنے زیادہ ضعیف۔ عنکبوت کے معنے مکڑی جمع
عناکب آتی ہے۔ اوہن ماخوذ ہے وَہْنٌ وہنا باب ضرب وکرم وحسب اور وَہِنَ وَہْنًا باب سمع تمام بابوں سے بمعنے ضعف
آتا ہے۔ الا بمعنے لکن کے ہے۔ جَبَرَ باب نصر معنے ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑنا بعد میں اس کے معنے ہوئے تلافی کرنا۔ اور بدلہ دینے
کے معنے پر بھی آتا ہے۔ رَبْع کے معنے گھر جمع اَرْبَاعٌ ورِبَاعٌ ورُبُوعٌ۔ توسعۃ باب تفعیل سے مصدر ہے معنے وسیع کر دینا۔ ذَرْع کے معنے
سینہ۔ جمع اَذْرُع۔ فحکمنی فاء تفسیریہ ہے۔ تحکیم مصدر سے معنے مختار بنا دینا۔ اور ثالث بنا دینا۔ ماخوذ حُکْم سے ہے معنے ثالث
اور مختار۔ یہاں مختار بنانے کے معنے ہے۔ قِرٰی وہ طعام جو مہمان کے سامنے رکھا جاتا ہے۔ باب ضرب۔ مطایب جمع ہے۔
مطیبۃ کی معنے عمدہ چیز۔ ما یشترٰی جو خریدی جائی۔ اشتراء کے معنے خریدنا۔

فَقُلْتُ أُرِيْدُ أَزْهٰى رَاكِبٍ عَلٰى أَشْهٰى مَرْكُوْبٍ وَأَنْفَعَ صَاحِبٍ مَعَ أَضَرِّ مَصْحُوْبٍ فَأَفْكَرَ سَاعَةً طَوِيْلَةً ثُمَّ قَالَ لَعَلَّكَ تَعْنِيْ بِنْتَ نُخَيْلَةٍ مَعَ لِبَا سُخَيْلَةٍ فَقُلْتُ إِيَّاهُمَا عَنَيْتُ وَلِأَجْلِهِمَا تَعَنَّيْتُ فَنَهَضَ نَشِيْطًا ثُمَّ رَبَضَ مُسْتَشِيْطًا وَقَالَ اعْلَمْ أَصْلَحَكَ اللّٰهُ أَنَّ الصِّدْقَ نَبَاهَةٌ وَالْكِذْبَ عَاهَةٌ فَلَا يَحْمِلَنَّكَ الْجُوْعُ الَّذِيْ هُوَ شِعَارُ الْأَنْبِيَاءِ وَحِلْيَةُ الْأَوْلِيَاءِ عَلٰى أَنْ تَلْحَقَ بِمَنْ مَانَ وَتَتَخَلَّقَ بِالْخُلُقِ الَّذِيْ يُجَانِبُ الْإِيْمَانَ فَقَدْ تَجُوْعُ الْحُرَّةُ وَلَا تَأْكُلُ بِثَدْيَيْهَا

(حواشی بین السطور: أحسن راكب — بر التمر — بر اللبن — أي التمر — ولد الضأن — أي أصلح الله حالك — شرف ورفعة — آفة — آمادہ نکرے — زینت — العادة — تکذب — تشبہ — أي لا ترضع لبنها بالأجرة ثم تأكل منها ۱۲)

أَزْهٰی اسے أحسن منظرا وأکثر نضرۃ۔ اس میں زا سو آر اور حروف اصلی ہیں۔ زہی یزہو کے معنے سرخ ہو جانا اور سرخی تو خون سے ہوتی ہے اور خون میں زیادہ غضب ہوتا ہے۔ اس واسطے تکبر کے معنے بھی آتا ہے (قاعدہ) اسم تفضیل اگر مِن کے ساتھ مستعمل ہو تو اس کا مفرد لانا ضروری ہے۔ نیز اسم تفضیل کا مضاف الیہ یا نکرہ جامد ہوگا یا نکرہ مشتق ہوگا تو ان دونوں صورتوں میں اسم تفضیل کے موصوف اور مضاف الیہ میں مطابقت ضروری ہے جیسے زیدٌ أفضلُ رجلٍ والزیدان أفضلُ رجلَین والزیدون أفضلُ رجالٍ مگر دوسری صورت میں یعنے جبکہ اسم تفضیل کا مضاف الیہ اسم مشتق ہو ایک جماعت کہتی ہے کہ اگر مطابقت نہ ہو تب بھی جائز ہے۔ اور پہلی صورت میں یعنے جبکہ اسم تفضیل کا مضاف الیہ اسم جامد ہو تو مجوز کا خلاف ہے اور قول تعالیٰ فلا تکونوا أول کافرٍ بہ ملاکر اس میں جماعت مخالفہ کے قول کے ساتھ موافقت پائی جاتی ہے۔ جو کہتے ہیں کہ مطابقت ضروری نہیں۔ جبکہ اسم تفضیل کا مضاف الیہ اسم مشتق ہو نیز قول الشاعر۔ وإذا ہم طعموا فألأم طاعمٍ وإذا ہم جاعوا فشرّ جیاعٍ۔ اس میں بھی مضاف الیہ اسم تفضیل کا نکرہ مشتقہ ہے پھر بھی موصوف اور مضاف الیہ میں مطابقت نہیں۔ زاکب سے مراد نیا یعنے پوسی ہے۔ اَشْہٰی کے معنے زیادہ مرغوب۔ شہوت سے اسم تفضیل ہے یہ مغبوبیت کی زیادتی کے لئے ہے۔ مَرْکُوْب سے مراد چھوہارا ہے۔ لیکن شیخ الادب نے فرمایا کہ أزہی لبا کیلئے صفت نہیں ہو سکتی بلکہ عکس مراد ہے۔ أَضَرّ مَصْحُوْبٍ سے مراد پوسی ہے کیونکہ اس سے صفرا پیدا ہوتا ہے اور ثقیل چیز ہے۔ أَنْفَعَ صَاحِبٍ سے مراد چھوہارا ہے۔ أَفْکَرَ إفکار مصدر سے معنے سوچنا۔ تَعْنِیْ اسے ترید۔ بِنْتَ نُخَیْلَۃٍ کنیت ہے چھوارے کی۔ نُخَیْلَۃ تصغیر ہے نَخْلَۃ کے معنے کھجور کا درخت۔ یہ تصغیر شفقت کے لئے ہے۔ سُخَیْلَۃ سَخْلَۃ کی تصغیر ہے معنے بکری کا بچہ جو سال سے کم عمر کا ہو۔ اس سے بھی کم عمر کا ہو تو اس کو بَہْمَۃ کہتے ہیں۔ اس سے بھی کم عمر کا ہو اس کو خَرُوف کہتے ہیں بَہْمَۃ وہ بہادر جس پر غالب ہونے کی کوئی صورت نہ ہو۔ اور بَہْمَۃ کی جمع بُہَم و بِہَم و بِہَام آتی ہے۔ عَنَیْتُ اسے أردتُ۔ تَعَنَّیْتُ مصدر تَعَنِّیْ سے معنے بہت زیادہ مشقت برداشت کرنا۔ ماخوذ ہے عَنَاءٌ سے بمعنے مشقت۔ فَنَہَضَ نَشِیْطًا اسے قام فرحًا ماخوذ نَشَاط سے ہے معنے چھوڑ دینا اور خوشی کے معنے پر بھی آتا ہے کیونکہ اس میں آدمی غم سے چھڑایا جاتا ہے نَشِیْط کے معنے خوش ہونے والا۔ رَبَضَ اسے جلس جاثیًا علی رکبتیہ ودلیل علی تخذیرہ والتنبیہ۔ مَرْبِض بکریوں کی بیٹھنے کی جگہ۔ مُسْتَشِیْطًا بھڑکنے والا یعنے غصہ ہوکر۔ أَصْلَحَکَ اللّٰہُ اسے أصلح اللہ حالک۔ نَبَاہَۃٌ اسے شرف ورفعۃ۔ یہ نصر وکرم سے آتا ہے صفت کے صیغے نابہ، ونبیہ آتے ہیں۔ معنے رفعت والا اور بلند رتبہ والا۔ عَاہَۃٌ کے معنے آفت شدیدہ اس کے حروف اصلی عین واو اور ہا اور عین یا و ہا ہیں۔ فَلَا یَحْمِلَنَّکَ تجھے آمادہ نہ کرے باب ضرب۔ اس کا فاعل جوع ہے۔ شِعَارُ الْأَنْبِیَاءِ اسے لباس الأنبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام۔ ہذا ما قالہ مولانا ادریس والأنسب أن یقال اسے العلامۃ الخاصۃ بالأنبیاء علیہم السلام حکمت شاہ عفرلہ۔ حِلْیَۃ کے معنے زینت اور حسن ہیئۃ یا مطلق ہیئت جمع حِلًی۔ أَوْلِیَاء وَلِیّ کی جمع ہے معنے دوست اور مقرب خداوند تعالیٰ۔ تَلْحَقَ سمع سے ہے معنے مل جانا اور اِلحاق کے معنے مل جانا اور ملا دینا۔ مَانَ مصدر مَیْن سے معنے جھوٹ بولنا باب ضرب۔ تَتَخَلَّقَ تخلّق مصدر سے معنے عادت ڈالنا۔ ماخوذ ہے خُلُق سے معنے خصلت اور عادت۔ جمع اخلاق۔ یُجَانِبُ مُجَانَبَۃ مصدر سے دور ہو جانا۔ تَجُوْعُ جُوع مصدر سے معنے بھوک لگنا۔ اَلْحُرَّۃ کے معنے شریف عورت۔ لَا تَأْکُلُ بِثَدْیَیْہَا اسے لا ترضع لبنہا بالأجرۃ ثم تأکل منہا۔ یہ مثل یضرب للذی لا یتنزہ من حیاتہ عن رذیلۃ۔ ثَدْی ثُدِیّ کے معنے عورت کی چھاتی یعنے پستان جمعہ أثدی۔

وَتَأْبَى الدَّنِيَّةَ وَلَوِ اضْطُرِرْتَ إِلَيْهَا ثُمَّ إِنِّي لَسْتُ لَكَ بِزَبُونٍ وَلَا أُغْضِي عَلَى صَفْقَةِ
مَغْبُونٍ وَهَا أَنَا قَدْ أَنْذَرْتُكَ قَبْلَ أَنْ تَهْتِكَ السِّتْرَ وَيَنْعَقِدَ فِيمَا بَيْنَنَا الْوِتْرُ
فَلَا تُلْغِ تَدَبُّرَ الْإِنْذَارِ وَحَذَارِ مِنَ الْمُكَاذَبَةِ حَذَارِ فَقُلْتُ لَهُ وَالَّذِي حَرَّمَ
أَكْلَ الرِّبٰوا وَأَحَلَّ أَكْلَ اللِّبَأِ مَا فُهْتُ بِزُورٍ وَلَا دَلَّيْتُكَ بِغُرُورٍ وَسَتُخْبَرُ
حَقِيقَةَ الْأَمْرِ وَتَحْمَدُ بَذْلَ اللِّبَأِ وَالتَّمْرِ فَهَشَّ هَشَاشَةَ الْمَصْدُوقِ وَانْطَلَقَ مُغِذًّا

تأبی اے تمتنع من الخصلۃ القبیحۃ. الدنیۃ ذلیل اور قبیح خصلت. ولو اضطررت اے ولو أحجت یعنے اگرچہ مجبور کی جائے. الیہا خصلت قبیحہ کے لئے. اور شیخ الادب نے لاتاکل بثدیہا کی یہ تقدیر نکالی ہے. کہ لاتاکل شیئا بدل منشیٔ ثدیہا اور مس الثدی ہا اور اور مس الثدی کنایہ ہو جائیگا زنا کرنے سے تو مطلب یہ ہوا کہ زنا کے ذریعے نہیں کماتے اور مشہور وہ پہلی بات ہے جو بغیر تقدیر لکالنے کے ہے. زَبُون اصل میں وہ اونٹنی جو حاملہ ہو اور کوئی اُس سے دودھ دوہے تو لات مارے. اور یعنے بے وقوف مالدار جو عقل کا اندھا گانٹھ کا پورا ہوتا ہے عاجز کو بھی کہتے ہیں. زبن کے معنے دفع کرنا سب معنوں میں مناسبت پائی جاتی ہے. لا أُغضی یعنے میں چشم پوشی نہیں کرتا. اِغضاء مصدر سے کسی سے چشم پوشی کرنا اور درگذر کرنا. اصل میں آنکھ بند کرنا. صَفْقَۃ کے معنے اصل میں آواز کرنا ہے. تالی بجانا عقد اور معاملہ کرنا مَغْبُون کے معنے نقصان پہنچایا ہوا. دہوکہ دیا ہوا. غَبْن نقصان فی العقل کو اور غَبْن نقصان فی المال کو کہتے ہیں. یہاں پر دونوں معنے صحیح ہیں. اور عبارت کی تقدیر یوں ہے علی صفقۃ مثل صفقۃ مغبون. ھَا حرف تنبیہ ہے. أنذرتک مصدر انذار سے معنے ڈرا دینا. قبل ان تنہتک یعنے پردہ فاش ہونے سے پہلے. مصدر انہتاک سے معنے پردہ فاش ہو جانا. مجرد میں ضرب سے معنے پردہ پھاڑ دینا مراد ہے عزت کرنا اور آبرو ریزی کرنا. ہتیک وہ شخص جس کی پردہ دری اور آبرو ریزی کی گئی ہو. سِتْر کے معنے پردہ جمع اَسْتار و سُتُور. الوِتْر الحقد والعداوۃ یعنے کینہ بغض اور عداوت اور یعنے قصاص کے. وِتْر کے معنے طاق جو کہ جفت کے مقابلے میں آتا ہے اور تانت جو کمان میں ہوتی ہے. جمع اَوْتار. تُلْغ اِلغاء مصدر سے معنے لغو کردینا. بیکار بنا دینا. تَدَبُّر کے معنے انجام کو سوچنا. حَذَار اسم فعل بمعنے امر کے یعنے خوف کر. حَذَر سے بمعنے بچنے کے اور خوف کرنے کے. اور اگر تُلْغ کو وُلوغ سے مانا جائے. جس کے معنے ہیں. کتے کا منہ ڈالنا کسی چیز میں جس سے مراد ہے پروا کرنا. تب بھی ٹھیک ہے. مطلب یہ ہوگا کہ بے پرواہی نہ کرو. مُکاذبۃ کے معنے جھوٹ بولنا. حَرَّم تحریم سے معنے حرام کردینا. الرِّبٰوا کے معنے سُود. رَبٰی یَرْبُو کے معنے زیادہ ہونا. اسی سے ماخوذ ہے. اَرْبٰی یُرْبِی اِرْباءً معنے زیادہ کرنا. کقولہ تعالے ویربی الصدقات اسی واسطے ربٰوا خاص زیادتی کو کہتے ہیں جسکو سُود کہتے ہیں ما فُہْتُ اے ما نطقت زُوْر کے معنے جھوٹ. زُوْر کے معنے مائل ہونا یقال زَوِرَ زَوَرًا اے مال واعوج بابہ سمع. دَلَّیْتُکَ اصل میں دَلَّلْتُکَ تھا. آخری لام کو یاء سے بدل دیا. مصدر تدلیل سے معنے دلالت کرنا. راستہ بتانا. بعض نے کہا ہے کہ یہ تدلیۃ سے ہے معنے فریب کردینا. غُرُور کے معنے دہوکہ دینا. بابہ نصر. عبارت کا مطلب یہ ہوا کہ میں نے تجھے دہوکے کی بات نہیں بتائی. سَتُخْبَر اے ستعلم. تَحْمَدُ سمع سے معنے تعریف کرنا. بَذْل کے معنے خرچ کرنا. لِباء بہوسی. ھَشّ کے معنے خوش ہوا. ھَشاشۃ چہرے پر خوشی کے آثار ظاہر ہونا یعنے خوش ہو جانا المصدوق الذی اُخْبِرَ بالصدق. اِنْطَلَقَ اے ذہب مُغِذًّا اِغْذاذ مصدر سے معنے تیز تیز چلنا مجرد میں ضرب و نصر سے آتا ہے کہا جاتا ہے کہ غذ النبات جبکہ بارش کی وجہ سے زمین کی قوت نامیہ بڑھ جائے. یقال غَذَّ فی السیر غَذًّا اے اسرع بابہ نصر و ضرب

إِلَى السُّوقِ فَمَا كَانَ بِأَسْرَعَ مِنْ أَنْ أَقْبَلَ بِهِمَا يَدْلَحُ وَوَجْهُهُ مِنَ التَّعَبِ يَكْلَحُ فَوَضَعَهُمَا لَدَيَّ وَضْعَ الْمُمْتَنِّ عَلَيَّ وَقَالَ اضْرِبِ الْجَيْشَ بِالْجَيْشِ تَحْظَ بِلَذَّةِ الْعَيْشِ فَحَسَرْتُ عَنْ سَاعِدِ النَّهِمِ وَحَمَلْتُ حَمْلَةَ الْفِيلِ الْمُلْتَهِمِ وَهُوَ يَلْحَظُنِي لَمْحًا يَلْحَظُ الْحَنِقُ وَيَوَدُّ مِنَ الْغَيْظِ لَوِ اخْتَنَقَ حَتَّى إِذَا هَلْقَمْتُ النَّوْعَيْنِ وَغَادَرْتُهُمَا أَثَرًا بَعْدَ عَيْنٍ أَفْرَدْتُ حَيْرَةً فِي إِظْلَالِ الْبَيَاتِ وَفِكْرَةً فِي جَوَابِ الْأَبْيَاتِ فَمَا لَبِثَ

فَمَا كَانَ بِأَسْرَعَ مِنْ أَنْ أَقْبَلَ بِهِمَا یعنے مَا كَانَ الشَّيْخُ أَسْرَعَ فِي الشَّيْءِ إِلَى السُّوقِ مِنْ إِقْبَالِهِ وَمَجِيئِهِ. وَهٰذَا يُقَالُ عِنْدَ سُرْعَةِ الرُّجُوعِ۔ أَقْبَلَ بِهِمَا یعنے دونوں چیزیں لے آئیں۔ جو جوسی اور چھوارے ہیں۔ یَدْلَحُ دَلَحَ يَدْلَحُ اور فَدَحَ يَفْدَحُ دونوں کے معنے بوجھل ہونا لیکن اول میں ایسے بوجھ سے بوجھل ہونا جو نا قابل برداشت ہو اٹھایا نہ جا سکے۔ يَكْلَحُ کے معنے تکلیف کی وجہ سے چہرہ بگڑا ہوا ہونا۔ مصدر اس کا كُلُوحٌ ہے اور باب فتح ہے۔ مُمْتَنّ اِمْتِنَانٌ مصدر سے معنے احسان جتلانا۔ ماخوذ ہے مِنَّةٌ سے معنے احسان رکھنا اور احسان کرنا۔ الْجَيْشَ بِالْجَيْشِ ای الاسنان العالیۃ بالاسنان السافلۃ اور جَيْش کے اصل معنے لشکر جمع أَجْيَاشٌ وجُيُوشٌ اور جَاشَ يَجُوشُ کے معنے جوش مارنا اور اِضْرِبِ الْجَيْشَ بِالْجَيْشِ کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ نیچے کو چھوہاروں کے ساتھ کھاؤ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ جَيْش اول سے مراد دانت ہوں اور دوسرے جَيْش سے مراد ماکول ہو اور یہی بہتر ہے کیونکہ حریصوں کا یہی کام ہے۔ تَحْظَ کہ تو محظوظ اور بہرہ مند ہو جائے۔ تَحْظَ میں دو قول ہیں بعض نے کہا ہے کہ یہ مضاعف تھا۔ دوسری ظا کو حرف علّة سے بدلا کر پھر اس حرف علّة کو حذف کر دیا گیا ہے اور بعض نے کہا ہے کہ یہ ناقص یائی ہے حَظِيَ يَحْظَى سمع سے مگر معنے دونوں کے ایک ہی ہیں یعنے حصہ پانا۔ حَسَرْتُ حَسْر مصدر سے معنے تھک جانا اور ننگا کرنا۔ لغت ثانی ہی باب نصر و ضرب۔ سَاعِد کے معنے کلائی۔ نَهِم کے معنے بری طرح کھانے والا۔ یعنے وہ شخص جو بڑی جلدی جلدی سے کھانا کھائے اس خیال سے کہ کھانا کوئی چھین نہ لے جائے۔ باب سمع مصدر نَهَمٌ و نَهَامَةٌ۔ فِيل کی جمع أَفْيَالٌ و فُيُولٌ و فِيَلَةٌ۔ اَلْمُلْتَهِمُ ای الذی لا یجتنی دائیہ والفیل اکثر الدواب اکلا واحرصها علی الطعام۔ اِلْتِهَامٌ مصدر سے معنے نگلنا۔ يَلْحَظُنِي لَحْظًا يَلْحَظُ کے معنے دیکھنا ماخوذ ہے۔ لَحْظ سے معنے گوشہ چشم۔ حَنِق العدو الشدید الحقد یقال حَنِقَ منه وعلیه حَنَقًا ای غاظ فهو حنق۔ يَوَدُّ ای يتمنى۔ لَوْ تمنی کیلئے بھی ہوتا ہے اور مصدریہ بھی ہوتا ہے اور شرط کیلئے بھی آتا ہے۔ لیکن رضی نے شرط لگائی ہے کہ تمنی کیلئے تب آتا ہے کہ اس کے اول میں محبت کا کوئی فعل ہو۔ جیسے يَوَدُّ أَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ أَلْفَ سَنَةٍ یہاں مصدریہ ہے۔ اِخْتَنَقَ اِخْتِنَاقٌ مصدر سے معنے گلا گھٹ جانا۔ خانق ہے اس کے معنے ہیں گلو گرفتہ شدن۔ یقال خَنَقَه خَنْقًا فَاخْتَنَقَ ای شد علی حلقه حتی يموت فاختنق ای مات۔ باب نصر۔ بعض نے کہا ہے کہ یہاں لَوْ کا جواب محذوف ہے لکان خیرا۔ لیکن جواب تو اس وقت آتا کہ لَوْ شرطیہ ہوتا اور یہ تو تمنی کیلئے ہے پس جواب محذوف ماننے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اگر لَوْ شرطیہ مان لیا جائے تب جواب محذوف ماننا ضروری ہوگا۔ هَلْقَمْتُ ای اِلْتَقَمْتُ ماخوذ من لَقِمَ والهاء زائدة یقال لَقِمَ الطعام لَقْمًا ای اکله سریعا۔ باب سمع۔ النَّوْعَيْنِ ای التمر والسباغ۔ غَادَرْتُهُمَا ای ترکتهما۔ مُغَادَرَةٌ مصدر سے معنے چھوڑ دینا۔ یہ محاورہ اس وقت بولتے ہیں کہ ایک چیز بالکل ختم کر دی جائے۔ أَفْرَدْتُ ای سکت۔ إِفْرَاد مصدر سے ہے اور مجرد میں سمع سے فَرِدَ يَفْرَدُ معنے یہ کہ ایک غلط بول کر چپ ہو جائے اور پھر دوسرے اور پھر چپ ہو جائے۔ اور یہ معنے بھی ہیں کہ ذلیل ہو کر چپ ہو جائے۔ أَفْرَدْتُ کے معنے یہاں چپ ہو جانا ہے۔ فَرَدَ يَفْرُدُ ضرب سے معنے ریزہ ریزہ جمع کرنا یعنی اکیلا ہونا۔ فَرْد کے معنے تنہا چیز جو اکثر اوقات گنے کے اوپر ہوا کرتی ہے۔ إِظْلَال کے معنے سایہ ڈالنا اور بطور لزوم کے قریب ہونے کے معنے ہوتا ہے۔ اِظْلَالُ الْبَيَاتِ کے معنے رات کا وقت قریب آنا اور بَيَات کے اصل معنے رات کو دشمن پر قتل کرنے کے لئے اچانک جا پہنچنا یعنے شبخون مارنا۔ فِكْرَة کے معنے سوچ بچار کرنا۔ فَمَا لَبِثَ ابھی کچھ دیر بھی نہیں گذری تھی۔ لَبِثَ يَلْبَثُ لُبْثًا کے معنے ٹھہرنا

اَنْ قَامَ وَاَحْضَرَ الدَّوَاةَ وَالْاَقْلَامَ وَقَالَ قَدْ مَلَأْتَ الْجِرَابَ فَامْلِ الْجَوَابَ اِلَّا فَتَهَيَّا

اِنْ نَكَلْتَ لِاغْتِرَامِ مَا اَكَلْتَ فَقُلْتُ لَهٗ مَا عِنْدِيْ اِلَّا التَّحْقِيْقُ فَاكْتُبِ الْجَوَابَ وَ

بِاللّٰهِ التَّوْفِيْقُ ــ قُلْ لِمَنْ يُلْغِزُ الْمَسَائِلَ اِنِّيْ : كَاشِفٌ سِرَّهَا الَّذِيْ تُخْفِيْهِ اِنَّ

ذَا الْمَيِّتَ الَّذِيْ قَدَّمَ الشَّرْعُ اَخَا عِرْسِهٖ عَلَى ابْنِ اَبِيْهِ : رَجُلٌ زَوَّجَ ابْنَهٗ عَنْ

رِضَاهُ : بِحَمَاةٍ لَهٗ وَلَا غَرْوَ فِيْهِ : ثُمَّ مَاتَ ابْنُهٗ وَقَدْ عَلِقَتْ مِنْهُ فَجَاءَتْ بِابْنٍ

يَسُرُّ ذَوِيْهِ : فَهُوَ ابْنُ ابْنِهٖ بِغَيْرِ مِرَاءٍ : وَاَخُوْ عِرْسِهٖ بِلَا تَمْوِيْهِ : وَابْنُ الْابْنِ الْقَرِيْبِ

اَدْنٰى اِلَى الْجَدِّ وَاَوْلٰى بِاِرْثِهٖ مِنْ اَخِيْهِ فَلِذَا

---

جِرَابٌ ہو دیگا وعاء الزاد والمراد منہ ہہنا البطن کنایۃ عن الشبع۔ فَامْلِ اِمْلَاءٌ مصدر سے معنے لکھوانا۔ اَمْلِ کے معنے یہاں اُکْتُبْ ہے۔ اَقْلَام قلم کی جمع ہے یَرَاعٌ بھی قلم کو کہتے ہیں۔ لیکن بننے سے پہلے۔ اِمْلَاءٌ اور اِمْلَالٌ دونوں کے معنے یہ ہیں کہ ایک بولتا جاوے اور دوسرا لکھتا جاوے بولنے والا مُمِلّ ہوتا ہے اِمْلَاء یا اِمْلَال کا۔ وَاِلَّا ای وان لم تُمْلِ فَتَهَيَّا پس تیار ہو جاؤ۔ نَكَلْتَ نُكُوْلٌ مصدر سے معنے انکار کرنا۔ لِاغْتِرَامِ متعلق ہے تہیا کے ساتھ اِغْتِرَام کے معنے تاوان اٹھانا یعنے تاوان دینا۔ مَا عِنْدِیْ ای ما عندی شیٔ اِلَّا التَّحْقِيْقُ ای امر محقق (حل اشعار) يُلْغِزُ اِلْغَازٌ مصدر سے معنے مبہم کردینا۔ ماخوذ ہے لَغْزٌ سے معنے وہ گو جو اپنی بیچ میں مختلف راستے بناتی ہے۔ جمع اَلْغَازٌ۔ بعد میں لُغْزٌ چیستاں در معمہ کو کہنے لگے کیونکہ اس میں بھی ابہام ہوا کرتا ہے۔ کَاشِفٌ کھولنے والا اور ظاہر کردینے والا۔ تُخْفِيْ اِخْفَاءٌ سے معنے پوشیدہ کرنا مجرد میں سمع سے لازم ہے۔ مَيِّتٌ صیغہ صفت ہے۔ مَاتَ يَمُوْتُ کا۔ نصر سے آتا ہے اور سمع سے بھی آتا ہے۔ دوسری لغت مَيْتٌ ہے جمع اَمْوَاتٌ و مَوْتٰی و مَيِّتُوْنَ۔ قَدَّمَ يُقَدِّمُ تَقْدِيْمًا معنے آگے کردیا۔ اور آگے بڑھانا اور آگے بڑھنا۔ یہاں اول معنے مراد ہیں۔ اَلشَّرْعُ شریعت عِرْسٌ کے معنے خاوند اور بیوی مراد یہاں بیوی ہے۔ عَلَى ابْنِ اَبِيْهِ ای علی اخیہ رَجُلٌ خبر انّ ہے۔ زَوَّجَ يُزَوِّجُ تَزْوِيْجًا کے معنے نکاح کرانا۔ عَنْ رِضَاهُ یعنے بیٹے کی رضامندی سے حَمَاةٌ حَمًا حَمًا حَمُوٌ حَمْءٌ سب میں اگر تاء آخر میں لگائی جاوے۔ تو کل دس لغت ہو جاوینگے۔ اس کے معنے کہیں تو دیور کے ہیں۔ اور کہیں خاوند کے باپ کے ہیں۔ حقیقت میں زوج کی طرف سے بیوی کے رشتہ دار کو کہتے ہیں۔ یا بیوی کی طرف سے ہو۔ یہاں ساس کے معنے ہیں۔ لَا غَرْوَ ای لا عجب فیہ۔ غَرِیَ يَغْرٰی سمع سے۔ اور غَرَا يَغْرُوْ نصر سے معنے تعجب کرنا۔ اور غَرِیَ يَغْرٰی سمع بمعنے حریص ہونیکے بھی آتا ہے اسی سے ہے کِلَابٌ ضَوَارٍ یعنے شکاری کتے۔ فِيْهِ کی ضمیر مفہوم من ما قبل کی طرف راجع ہے ای لا غرو فی تصحیح ہذا التزویج۔ عَلِقَتْ مِنْہُ ای حملت من ابنہ اصل میں عَلِقَ يَعْلَقُ سمع سے معنے کسی چیز کا کسی سے لگ جانا ہے۔ اسی سے عَلَقٌ نفیس اس چیز کو کہتے ہیں کہ اس کے ساتھ ہر ایک کا دل لگ جاتا ہے۔ اور اسی سے ہے عُلِقَ عَلَيْهِ بمعنے عشق علیہ اور عَلِقَتِ الْمَرْأَةُ مِنْہُ وَبِہٖ یعنے عورت اس سے حاملہ ہو گئی۔ یہاں یہی مراد ہے۔ يَسُرُّ مصدر سُرُوْرٌ سے معنے خوش کرنا۔ متعدی بنفسہٖ ہے باب نصر۔ ذَوِيْ اصل میں ذَوِيْنَ تھا۔ یہاں اسم مفعول بہ واقع ہونیکی وجہ سے ذَوِيْنَ ہو گیا۔ اور ضمیر کی طرف مضاف ہونیکی وجہ سے نون گر گیا۔ تو ذَوِيْ ہو گیا۔ فَهُوَ ای ذلک المولود۔ ابْنُ ابْنِهٖ یعنے پوتا کہلاتا ہے۔ بِغَيْرِ مِرَاءٍ یعنے بغیر جھگڑے کے مِرَاءٌ کے معنے جھگڑا کرنا۔ وَاَخُوْ عِرْسِهٖ اور میت کی بیوی کا بھائی بھی ہے۔ تَمْوِيْهٌ کے معنے ملمع سازی کرنا اور جھوٹ کو سچ میں شامل کرنا۔ اَلْقَرِيْبُ حقیقی۔ اَدْنٰى زیادہ قریب۔ دُنُوٌّ مصدر سے ہے معنے قریب ہونا۔ اور کبھی ماخوذ ہوتا ہے دَنَاءَةٌ سے جس کے معنے کمینہ ہونا۔ جَدٌّ کے معنے اَبُ الْاَبِ یعنے دادا۔ اَوْلٰى کے معنے اَحَقُّ یعنے زیادہ حقدار اور بمعنے بہتر بھی آتا ہے یہاں اول معنے مراد ہیں۔ بِاِرْثِهٖ یعنے میت کی میراث یعنے میراث کے معنے وارث ہونا باب سمع۔ مِنْ اَخِيْهِ متعلق ہے اَوْلٰى کے ساتھ یعنے میت کا پوتا میراث لینے میں میت کے بھائی سے زیادہ حقدار ہے کیونکہ پوتا میت کو بھائی سے زیادہ قریب ہے۔ گویا پوتے کی موجودگی میں بھائی میراث سے محروم ہوتا ہے فَلِذَا میں فاء عاطفہ جارہ لام تعلیلیہ ہے۔ ذَا اسم اشارہ ہے۔ لِذَا متعلق ہے۔

حِیْنَ مَاتَ اُوْجِبَ لِلزَّوْجَۃِ ثُمُنُ التُّرَاثِ تَسْتَوْفِیْہِ ÷ وَحَوَی ابْنُ اِبْنِہِ الَّذِیْ ھُوَ فِی

الْاَصْلِ اَخُوْھَا مِنْ اُمِّھَا بَاقِیَہٗ ÷ وَتَخَلَّی الْاَخُ الشَّقِیْقُ مِنَ الْاِرْثِ ÷ وَقُلْنَا یَکْفِیْکَ اَنْ

تَکِیْدَ ÷ ھَاکَ مِنِّی الْفُتْیَا الَّتِیْ یَحْتَذِیْھَا ÷ کُلُّ قَاضٍ یَقْضِیْ وَکُلُّ فَقِیْہٍ ÷ قَالَ فَلَمَّا اَثْبَتَ

الْجَوَابَ وَاسْتَثْبَتَ مِنِّی الصَّوَابَ قَالَ لِیْ اَھْلَکَ وَاللَّیْلَ فَشَمِّرِ الذَّیْلَ وَبَادِرِ السَّیْلَ فَقُلْتُ

اِنِّیْ بِدَارِ غُرْبَۃٍ وَفِیْ اِیْوَائِیْ اَفْضَلُ قُرْبَۃٍ لَا سِیَّمَا وَقَدْ اَغْدَفَ جُنْحُ الظَّلَامِ

مَاتَ اے الرَّجُلُ. ثُمُنٌ وثُمْنٌ کے معنے آٹھواں حصہ. جمع اَثْمَانٌ. تُرَاثٌ کے حروف اصلی وَا و رَا ثَا ہیں وَرِثَ یَرِثُ وِرَاثَۃً میراث لینا وارث بننا. تُرَاثٌ کے معنے میراث ہے. تَسْتَوْفِیْہِ یعنے میت کا زوجہ اپنا آٹھواں حصہ پورا لے گی. وتفصیل ہٰذا اللغز ان تقول رجل زوّج ابنہٗ وامرأۃٌ ذو بنتہا. تزوّج الرجل البنت والابن الام فمات الابن وقد حملت منہ الام فوضعت غلامًا فکان للرجل ابن ابنہ ولزوجتہ اخا لام ثم مات الرجل وترک اخاہ فورثت زوجتہ الثمن واخوھا من امہا الباقی لانہ ابن ابن المیت وھو یحجب الاخ حاصل یہ ہے کہ ایک شخص نے اپنے بیٹے کو اپنی ساس سے نکاح کرائی تھی. اُس کا بیٹا پیدا ہوا. اور خود مرگیا اب اس شخص کا پوتا اسکی بیوی کا بھائی ہے بعدہٗ وہ شخص بھی مرگیا. اس شخص نے اپنے پیچھے ایک بھائی بھی چھوڑا ہے. گویا میت نے اپنے پیچھے ایک بیوی. ایک پوتا ایک بھائی چھوڑا ہے تو میراث کی تقسیم اس طرح ہوگی. کہ میت کی بیوی کو آٹھواں حصہ مل جائیگا اور باقیماندہ سب مال پوتا لیگا اور میت کا بھائی کچھ نہیں لیگا. کیونکہ پوتے کی موجودگی میں بھائی کو کچھ بھی نہیں مل سکتا. حَوٰی. یَحْوِیْ حَوْیٌ سے معنے جمع کرنا باب ضرب. بَاقِیَہٗ مرکب اضافی حوی کیلئے مفعول بہٖ واقع ہوا ہے. فِی الْاَصْلِ اے فی الحقیقۃ. تَخَلّٰی کے معنے خالی رہ گیا یعنے محروم رہا. اَلْاَخُ الشَّقِیْقُ یعنے حقیقی بھائی. شقیق اصل میں پھاڑی ہوئی چیز کو کہتے ہیں مراد حقیقی بھائی. جمع اَشِقَّۃٌ واَشِقَّاءُ. مِنَ الْاِرْثِ متعلق ہے تخلّٰی کے ساتھ. مطلب یہ ہوا کہ حقیقی بھائی میت کا میراث سے محروم رہ گیا. یَکْفِیْکَ اَنْ تَکِیْدَ یعنے تیرے لئے کافی ہے کہ اپنی خروج پر رو رہا ہے. ھَاکَ اے خُذْ مِنِّیْ. ہا میں دو لغت ہیں. ہاء ہمزہ کے ساتھ اور ہا بغیر ہمزہ کے. اَلْفُتْیَا یعنے فتوٰی. یَحْتَذِیْ اِحْتِذَاءٌ مصدر سے معنے اقتدا کرنا. ماخوذ ہے حَذْوٌ سے معنے سخت مطابق ہونا. اور کاٹنا. اسی سے حِذَاءٌ جوتے کو کہتے ہیں کیونکہ ایک جوتا دوسرے کیساتھ زیادہ مطابق اور برابر ہوتا ہے. جمع اَحْذِیَۃٌ. تو اِحْتِذَاء کے معنے اصلی سخت اقتدا کرنا. قَاضِیْ کی جمع قُضَاۃٌ ہے. فَقِیْہٌ کی جمع فُقَہَاءُ ہے. اَثْبَتَ اِثْبَاتٌ مصدر سے معنے ثابت کرنا مراد یہاں اچھی طرح یاد کرنا. اِسْتَثْبَتَ اِسْتِثْبَاتٌ سے معنے طلب ثبوت کرنا. صَوَابٌ وہ حکم جو درست ہو. اَھْلَکَ وَاللَّیْلَ اے اِلْحَقْ اَھْلَکَ وَاحْذَرِ اللَّیْلَ. اس بنا پر یہ عطف جملہ علی الجملہ ہو جاویگا. یا از قبیلہ تحذیر ہے جیسے اِیَّاکَ وَالْاَسَدَ یعنے اِتَّقِ نَفْسَکَ مِنَ الْاَسَدِ تو اسی طرح یہاں بھی اِتَّقِ اَھْلَکَ مِنَ اللَّیْلِ یہی صحیح ہے کیونکہ پہلی صورت میں اِلْحَقْ وغیرہ پر کوئی قرینہ نہیں ہے. شَمِّرْ مصدر تَشْمِیْرٌ سے معنے دامن سمیٹنا. ذَیْلٌ کے معنے دامن جمع اَذْیَالٌ وذُیُوْلٌ یقال ذَالَ فُلَانٌ معنے دامن اٹھا کر چلا گیا. ویقال ذَالَتْ یعنے ناز کرتی چلی گئی وہ عورت. ویقال ذَالَ فُلَانٌ اِذَا لَبِسَ لِبَاسًا طَوِیْلًا لَہٗ ذُیُوْلٌ. سَیْلٌ کے معنے رَو جمع سُیُوْلٌ. بِدَارِ غُرْبَۃٍ اے فی دار غربۃ یعنے میں تو مسافر ہوں. اِیْوَاءٌ کے معنے ٹھکانا دینا. مجرد میں اَوٰی یَاْوِیْ معنے ٹھکانا پکڑنا بصلہ الی اور بصلہ لام بمعنے رحم کرنیکے جیسے اَوٰی اِلَیْہِ رحم کیا اسپر. قُرْبَۃٌ کے معنے نزدیکی مرد قوت. لَا سِیَّمَا اسمیں سِیٌّ بمعنے مثل اور تثنیہ کیساتھ اور ما اسم موصول ہے اے سِیُّ الَّذِیْ یہ لا کا خبر ہے. اور اسم مجرد ہے اسے ہوں گے اور اسکا مابعد منصوب ہے. ما زائدہ مابعد تمیز ہوگا. اور ما بعد مجرور مضاف الیہ ہوگا سِیٌّ کا. اکثر لوگ لا سیّما کے معنے خصوصًا بتاتے ہیں. اَغْدَفَ اِغْدَافٌ سے ماخوذ ہے. معنے تاریک ہونا. یقال غَدَفَ اللَّیْلُ وَغَدَفَ تَنَبَّاءُ یعنے رات سیاہ ہوگئی یا رات میں تاریکی چھاگئی. ویقال اَغْدَفَتِ الْمَرْاَۃُ عورت نے منہ پر پردہ ڈالا یعنے منہ چھپا دیا. جُنْحُ الظَّلَامِ اے جانب الظلمۃ.

وَسَجَعَ الرَّعْدُ فِي الْغَمَامِ فَقَالَ اغْرُبْ عَافَاكَ اللهُ اِلَى حَيْثُ شِئْتَ وَلَا تَطْمَعْ فِي اَنْ تَبِيتَ فَقُلْتُ وَلِمَ ذَاكَ مَعَ خُلُوِّ ذَرَاكَ قَالَ لِاَنِّي اَنْعَمْتُ النَّظَرَ فِي الْتِقَامِكَ مَا حَضَرَ حَتّٰى لَمْ تُبْقِ وَلَمْ تَذَرْ فَرَاَيْتُكَ لَا تَنْظُرُ فِي مَصْلَحَتِكَ وَلَا تُرَاعِي حِفْظَ صِحَّتِكَ وَمَنْ اَمْعَنَ فِيمَا اَمْعَنْتَ وَتَبَطَّنَ مَا تَبَطَّنْتَ لَمْ يَكَدْ يَتَخَلَّصُ مِنْ كِظَّةٍ مُدْنِفَةٍ اَوْ هَيْضَةٍ مُتْلِفَةٍ فَدَعْنِي بِاللهِ كَفَافًا وَ اخْرُجْ عَنِّي مُصَاحَبًا مُعَافًى

سَجَعَ الرَّعْدُ اے صَوَّتَ الرَّعْدُ یعنے بجلی کڑکی۔ یقال رَعَدَتِ السَّحَابُ رَعْدًا و رُعُودًا لے اسمعت الرعد معنے فرق بجلی کا کڑکنا رعد کے معنے گرجنا۔ باب فتح و نصر۔ غَمَام کے معنے بادل واصلُ غَمّ لغت میں سَتَرَ و باب نصر و سُمِّیَ الغمام غمامًا لکونہ ساترا لضوء الشمس۔ غم کو بھی اسلئے غم کہتے کہ یہ بھی خوشی کو کھاکر چھپا دیتا ہے۔ اَغَمّ وہ شخص جسکی پیشانی کو بالوں نے چھپا لیا ہو۔ اُغْرُبْ کے معنے دور ہو جا۔ اور نظر دل سے غائب ہو جا۔ غَرَبَ یَغْرُبُ کے معنے غروب ہو جانا۔ اور وطن سے دور ہو جانا۔ عَافَاكَ اللهُ اللہ تعالے تجھے عافیت دیدے مُعَافَاۃ کے معنے عافیت دینا۔ شِئْتَ شَاءَ یَشَاءُ کے معنے چاہنا۔ تَبِیْتَ بَاتَ یَبِیْتُ کے معنے رات گذارنا۔ وَلِمَ ذَاكَ اے لِاَیِّ سَبَبٍ اِخْرَاجُكَ مِنَ الْبَیْتِ مَعَ خُلُوِّ ذَرَاكَ اے مَعَ خُلُوِّ مَنْزِلِكَ۔ خُلُوّ کے معنے خالی ہونا۔ ذَرَا کے معنے گھر۔ ذُرًا اور ذِرْوَہ کے معنے اونٹ اور جبل کا کوہان۔ لِاَنِّی اے بِهٰذَا لِاَنِّی۔ اَنْعَمْتُ اِنْعَام مصدر سے ہے اِنْعَام و اِمْعَان دونوں کے معنے کسی کام کو اچھے طریقے سے کرنا اور کسی کام میں مبالغہ کرنا۔ یہاں یہی معنے ہیں۔ اَنْعَمْتُ النَّظَرَ اے تَاَمَّلْتُ جَیِّدًا یعنے میں نے خوب غور سے دیکھا۔ الْتِقَامِكَ اَكْلَكَ بِشَرَهٍ مصدر مضاف ہے اپنے فاعل کی طرف۔ اِلْتِقَام کے اصل معنے ہیں کسی چیز کو لقمہ اور نوالہ بنا دینا مراد کھالینا۔ قال تعالیٰ فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ اے جَعَلَهُ الْحُوْتُ لُقْمَةً وَاَكَلَهُ۔ مَا حَضَرَ اِلْتِقَام کے واسطے مفعول بہ ہے۔ حَضَرَ ماضی ہے ما موصولہ ہے ما حضر سے مراد تمر ہے۔ لفظی معنے یہ ہیں کہ کچھ حاضر اور موجود تھا۔ لَمْ تُبْقِ باقی نہ چھوڑا تو نے۔ اِبْقَاء مصدر سے معنی باقی رکھنا جب اسکے بعد علی آجائے تو معنے شفقت کرنیکے ہوتا ہے مجرد میں سمع سے بھی علیٰ کے صلہ کیساتھ اسی معنی میں آتا ہے۔ اور بغیر صلہ علیٰ بَقِیَ یَبْقٰی بَقَاءً کے معنے باقی رہنا۔ تَذَرْ وَذَرَ یَذَرُ وَذْرًا کے معنے جان بوجھکر چھوڑنا۔ باب ضرب و سمع۔ مَصْلَحَة کے معنے منفعت۔ نَظَرَ یَنْظُرُ جب فی کیساتھ آجائے تو معنے کسی چیز میں غور و فکر کرنا ہوتا ہے۔ تُرَاعِی مُرَاعَاۃ مصدر سے معنے رعایت کرنا لحاظ رکھنا۔ حِفْظ کے معنے محفوظ رکھنا۔ مَنْ اَمْعَنَ اے مَنْ بَالَغَ۔ فِیمَا اَمْعَنْتَ فِیمَا بالغت فیہ مراد کھانا ہے۔ تَبَطُّن کے معنے پیٹ بھرنا۔ مَا تَبَطَّنْتَ اے کما ملأت بطنک۔ دوسری صورت یہ ہے کہ تبطن کے معنے لئے جائیں پیٹ میں بھرنا تو ما تبطنت پورا جملہ مفعول بہ ہو جائیگا تبطن کیلئے۔ اور اسکے معنے ہونگے جو کچھ تو نے پیٹ میں بھر لیا۔ لَمْ یَكَدْ یَتَخَلَّصُ وہ چھوٹ نہیں سکتا۔ كِظَّة اس حالت کو کہتے ہیں کہ زیادہ کھانے سے انسان سانس نہ لے سکے۔ اور سخت تکلیف میں آجائے۔ یقال كَظَّ الطَّعَامُ فُلَانًا كِظًّا اے مَلَاَہٗ حَتّٰی لَا یُطِیْقُ النَّفَسَ باب نصر۔ مُدْنِفَة اِدْنَاف سے معنی بیماری کا لمبی کر دینا اور لاغر کر دینا مجرد میں سمع سے دَنِفَ فُلَانٌ یعنے دائم المرض ہوا۔ دوسرے معنے مرض کی وجہ سے لاغر ہوا۔ هَیْضَة کے معنے توڑنا۔ ہیضہ خاص بیماری کا نام ہے جسمیں قے اور دست آتے ہیں اور ہاتھ پاؤں ٹوٹتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ مُتْلِفَة اِتْلَاف مصدر سے معنی ہلاک کر دینا۔ یقال تَلِفَ تَلَفًا ہلک باب سمع و یقال اَتْلَفَهٗ اَهْلَكَهٗ وَاَفْنَاهُ۔ فَدَعْنِی اے اِذَا كَانَ هٰكَذَا فَدَعْنِی۔ اسمیں فاء فصیحیہ ہے۔ دَعْ امر حاضر معلوم معنے چھوڑ دے۔ بِاللهِ اسمیں باء استعطاف کیلئے ہے۔ مستعطفا باللہ موضع حال میں ہے۔ اِسْتِعْطَاف کے معنے مہربانی طلب کرنا۔ كَفَاف و كِفَاف کے معنے یہ ہیں کہ جن دو فریقوں کے آپس میں جھگڑا ہو۔ وہ دونوں بغیر کچھ لینے کے ایک دوسرے کو چھوڑ دیں اور آپس میں راضی ہو جائیں۔ یہاں یہی معنے ہیں۔ كَفَاف کے معنے تھوڑا سا رزق جس پر گزارا ہو سکے۔ مُعَافًی کے معنے عافیت دیا ہوا۔ اے سالما من ہیضۃ وغیرہا۔

فوالذی یحیی ویمیت مالک عندی مبیت فلما سمعت الیتہ وبلوت بلیتہ خرجت من بیتہ بالرغم وتزود الغم تجود فی السماء وتخبط فی الظلماء وتنبح الکلاب وتتقاذف بی الابواب حتی ساقنی الیک لطف القضاء فشکرا للید البیضاء فقلت لہ احبب بلقائک المتاح الی قلبی المرتاح ثم اخذ یفتن فی حکایاتہ ویشمط مضحکاتہ بمبکیاتہ الی ان عطس انف الصباح وہتف داعی الفلاح فتاہب لاجابۃ الداعی ثم عطف

فوالذی میں واو قسمیہ ہے اور الذی سے مراد اللہ تعالیٰ ہے۔ ما لک اے لیس لک۔ مبیت اسم ظرف ہے معنے رات گزارنے کی جگہ۔ الیۃ کے معنے قسم ہے جمع الایا۔ بلوت آزمایا میں نے۔ بلیۃ کے معنے مصیبت جمع بلایا۔ رغم کے معنے ذلت اور خواری۔ ماخوذ ہے رغام سے معنے مٹی۔ رغم کرغم رغما کے معنے کسی کو مٹی میں ملا دینا۔ کنایہ ہے ذلیل کرنے سے۔

رغم انفہ یعنے اسکی ناک مٹی سے لگ گئی۔ مراد ہوتا ہے ذلیل ہونا اور مجبور ہونا باب نصر و سمع۔ ویقال اتی علی رغمہ اے علی کرہ وذل۔ تزود کے معنے توشہ لینا۔ تجود نصر سے جاد یجود جودا کے معنے سخاوت کرنا اور جودا مصدر سے معنے بارش برسنا۔ سماء سے مراد بادل ہے۔ تجود فی السماء یعنے برستا تھا مجھے بادل۔ تخبط اصلی معنے ضعیف البصر اونٹنی کا پتے جھاڑنا۔ ہاتھ پاؤں مارنا۔ مراد ہوتا ہے اندھادھند طریقے پر چلنا۔ تخبط فی الظلماء یعنے ان اللیلۃ الظلماء تحملنی علی التخبط وہو المشی علی غیر ہدی یعنے لا ادری این امشی من الظلماء۔ ظلماء کے معنے تاریکی والی رات۔ تخبطنی میں با تعدیہ کیلئے ہے۔ تنبحنی الکلاب اے تصوت الکلاب علی یعنے کتے مجھ پر بھونک رہے تھے۔ ماخوذ ہے نباح سے معنے کتے کا بھونکنا۔ تتقاذف تقاذف سے معنے ایکدوسرے پر پھینکنا۔ اور دور پھینکنا۔ مجرد میں بمعنے پھینکنے کے آتا ہے۔ ساقنی الیک نے لایا مجھے تیرے پاس۔ سوق کے اصلی معنے پیچھے سے ہانکنا۔ لطف القضاء صفت کی اضافت ہے طرف موصوف کے۔ ای القضاء اللطیف۔ قضاء کے معنے تقدیر خداوندی۔ لطف کے معنے مہربانی۔ شکرا مفعول مطلق ہے فعل محذوف کیلئے۔ اے فشکرت شکرا۔ ید کے معنے ہاتھ اور نعمۃ مراد معنے ثانی ہیں۔ ید بیضاء سے مراد یہاں وہ نعمت جو کہ خالص ہو۔ دوسری جگہوں پر اس کے معنے آتے ہیں وہ ہاتھ جو زیادہ سفیدی کی وجہ سے چمکتا ہو جو معجزے کے طور پر موسیٰ علیہ السلام کا ہوتا تھا۔ احبب بلقائک صیغۂ تعجب یعنے ما احب لقاءک۔ المتاح المقدر۔ لقاء کے معنے ملاقات کرنا۔ مرتاح اسم فاعل ہے ارتیاح سے معنے خوش ہو جانا۔ مرتاح کے معنے خوش ہونیوالا۔ ماخوذ ہے روح سے یعنے آرام کے۔ اخذ اے شرع۔ یفتن افتنان مصدر سے معنے شاخ در شاخ ہونا اور رنگ برنگ ہونا۔ اے یحکی بکل نوع من الحکایات۔ یشمط اشماط مصدر سے معنے مخلوط کرنا ملا دینا۔ یقال شمط الشیء بالشیء شمطا واشمطہ اے خلطہ باب ضرب۔ شمطاء کے معنے بوڑھی عورت کیونکہ اسکے بال سفیدی سے ملے ہوتے ہیں اور یا موت اسکے قریب ہوتی ہے۔ مضحکاتہ بمبکیاتہ یعنے یحکی ساعۃ حکایۃ مضحکۃ وساعۃ حکایۃ مبکیۃ۔ مضحکات کے معنے ہنسانیوالی۔ مبکیات رلانیوالی۔ عطس کے معنے چھینکنا اور کہا جاتا ہے کہ عطس الصبح یعنے صبح ظاہر ہوئی جیسے چھینک آدمی کی ناک سے ظاہر ہوتی ہے۔ الصباح کے معنے صبح کا وقت اور بوقت صبح کسی کے پاس جانا۔ اور صبح کے وقت کسی کو لوٹ دینا۔ یہاں اول معنے مراد ہیں۔ ہتف کے معنے پکارنا۔ لیکن استعمال میں اس طرح پکارنا کہ پکارنے والا معلوم نہ ہو۔ داعی بلانے والا۔ مراد یہاں مؤذن ہے کیونکہ فلاح سے مراد لفظ فلاح ہے اور مؤذن بھی حی علی الفلاح کہتا ہے اور یا معنے ہیں داعی الناس الی الفلاح [illegible] کا لفظ مراد ہوگا۔ اسکے معنے لئے جائینگے۔ فلاح کے معنے کامل خلاصی۔ تاہب تاہب مصدر سے معنے تیار ہونا۔ اہبۃ کے معنے سفر کا سامان۔ اجابۃ کے معنے لبیک کہنا۔ اور ہو سکتا ہے کہ مراد یہاں اجابۃ الداعی سے مؤذن کا جواب دینا ہو بان یقول ما یقولہ المؤذن کیونکہ داعی سے مراد یہاں مؤذن ہے۔ عطف اے مال

إِلَى وَدَاعِي فَعُقْتُهُ عَنِ الْإِنْبِعَاثِ وَقُلْتُ الضِّيَافَةُ ثَلٰثٌ فَنَاشَدَ وَحَرَّجَ ثُمَّ أَمَّ الْمَخْرَجَ وَأَنْشَدَ

إِذَا عَرَّجَ ـــ لَا تَزُرْ مَنْ تُحِبُّ فِي كُلِّ شَهْرٍ غَيْرَ يَوْمٍ وَلَا تَزِدْهُ عَلَيْهِ ✻ فَاجْتِلَاءُ الْهِلَالِ فِي

الشَّهْرِ يَوْمٌ ✻ ثُمَّ لَا تَنْظُرُ الْعُيُونُ إِلَيْهِ ✻ قَالَ الْحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ فَوَدَّعْتُهُ بِقَلْبٍ دَامِي الْقَرْحِ

وَوَدِدْتُ لَوْ أَنَّ لَيْلَتِي بَطِيئَةُ الصُّبْحِ

## ❀ اَلْمَقَامَةُ السَّادِسَةَ عَشْرَةَ الْمَغْرِبِيَّةُ ❀

حَكَى الْحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ قَالَ شَهِدْتُ صَلَاةَ الْمَغْرِبِ فِي بَعْضِ مَسَاجِدِ الْمَغْرِبِ فَلَمَّا أَدَّيْتُهَا

وَدَاعِي وَدَاعٌ کے معنے رخصت کرنا۔ یعنے خواہش ظاہر کی کہ میں اُسے رخصت کروں۔ فَعُقْتُهُ پس میں نے اُسے منع کیا اور روکا۔ عَاقَ يَعُوقُ عَوْقًا کے اصلی معنے قوۃ سے روک لینا۔ اور منع کے معنے مطلق روکنا۔ اِنْبِعَاث اے التوجہ والتحرک للنهوض لُغَتُہٗ یہاں یہی مراد ہے ورنہ انبعاث ماخوذ ہے بَعْثٌ سے معنے مرے ہوئے کو دوبارہ زندہ کرنا اور بیہوش آدمی کی بیہوشی زائل کرنا اور بھیجنا اور انبعاث لازمی ہے اس کے معنے ہیں دوبارہ زندہ ہونا۔ بیہوشی سے ہوش میں ہوجانا۔ اور بھیجا جانا۔ ثَلٰث حدیث شریف کی طرف اشارہ ہے کہ ضیافۃ کی حد تین دن تک ہے۔ نَاشَدَ اے حلف علی الخروج حَرَّجَ اے ضیّق وغلّظ الیمین یعنے حلف یمینًا مؤکدًا علی الخروج۔ اَمَّ الْمَخْرَجَ اے قصد الطریق والاُمّ القصد المستقیم وهو التوجه نحو المقصود بابہ نصر قال تعالیٰ آمِّينَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ اے قاصدين البيت الحرام۔ وَاَنْشَدَ اے قال شعرًا عَرَّجَ اے اذا وقف علی الباب ولبث لارادة الانصراف یقال عرّج عرجًا اے مال بابہ سمع وکرم۔ عَرَجَ بغیر صلہ کے ہو تو معنے مائل ہوجانا۔ اور علے کے صلے کے ساتھ ہو تو معنے ٹھیرنا ہے کبھی بغیر صلے کے بھی ٹھیرنا آتا ہے اور عَرَّجَ عَلَی الْمَنْزِلِ معنے سواری کو منزل پر اتاری۔ لَا تَزُرْ نصر سے زَارَ يَزُوْرُ زَوْرًا وَزَوَارًا وَزِيَارًا وَزِيَارَةً معنے تعظیم کے ساتھ کسی کی ملاقات نہ کر یا نہ ملو۔ مَنْ تُحِبُّ مفعول بہ ہے لَا تَزُرْ کے لیے اس کی تقدیر مَنْ تُحِبُّہٗ ہے معنے یہ ہیں کہ جس سے تو محبت رکھتا ہے۔ لَا تَزِدْهُ عَلَيْهِ یعنے آنے جانے کو ایک ماہ میں ایک دن سے زیادہ نہ کرو۔ لَا تَزِدْهُ میں ضمیر راجع ہے بطرف مفہوم من ماقبل کے جو کہ زَوْرٌ یا زِيَارَةٌ ہے۔ اور علیہ کی ضمیر راجع ہے بطرف یَوْمٌ کے۔ زَادَ يَزِيْدُ زِيَادَةً لازمی بھی آتا ہے جیسا کہ زاد الماءُ یعنے پانی زیادہ ہوگیا اور متعدی بدو مفعول بھی آتا ہے جیسا کہ زِدْتُكَ مَالًا۔ اور یہاں مفعول بعض کے نزدیک ہوتا ہے اور بعض کے نزدیک نہیں۔ اِجْتِلَاءٌ کے معنے دیکھنا۔ وَدَّعْتُهُ تَوْدِيْعٌ کے معنے رخصت کرنا۔ تودیع اور مُوَادَعَة میں فرق ہے۔ وہ یہ کہ تودیع تو صرف رخصت کرنے کو کہتے ہیں اور یہ اجسام کے ساتھ ہوتی ہے۔ موادعۃ کے معنے رخصت کرنا اور صلح کرنا۔ مُوَادَعَة معنویات میں بھی ہوتی ہے۔ دوسرا فرق یہ کہ تودیع کا فاعل ہمیشہ مجبور ہوتا ہے۔ اور مُوَادَعَة میں عام ہے۔ دَامِي اسم فاعل ہے دَمِيَ يَدْمٰی کے معنے خون آلودہ ہونا اور کسی عضو سے خون بہنا۔ بِقَلْبٍ دَامِي الْقَرْحِ ایسے قلب کے ساتھ جس کا زخم خون بہاتا تھا۔ یہاں اضافۃ لفظیہ ہے۔ قَرْحٌ کے معنے زخم۔ وَدِدْتُ میں نے آرزو کی۔ وَدَّ يَوَدُّ سمع سے معنے دوستی رکھنا یا بہ سمع تو تمنی کے لئے اور شرطیہ مصدریہ بھی ہوسکتا ہے لو تمنی کی شرط بھی پائی گئی۔ کہ اس سے پہلے دوستی کا فعل موجود ہے۔ لَوْ اَنَّ لَيْلَتِي بَطِيئَةُ الصُّبْحِ کہ کاش میری رات یعنے آج کی رات کی صبح مؤخر ہوتی یا دیر سے ہوتی۔ بَطِيئَةٌ کے معنے یہاں مؤخر کے ہیں یہ اضافۃ بھی لفظیہ ہے۔ شَهِدْتُ شُهُوْدٌ مصدر سے معنے حاضر ہونا بابہ سمع۔ مَسَاجِدِ الْمَغْرِبِ اے مساجد بلاد المغرب۔ اَدَّيْتُهَا کی ضمیر بطرف صلوٰۃ کے راجع ہے

بِفَضْلِهَا وَشَفَعْتُهَا بِنَفْلِهَا اَخَذَ طَرْفِي رُفْقَةً قَدِ انْتَبَذُوْا نَاحِيَةً وَامْتَازُوْا صَفْوَةً صَافِيَةً وَهُمْ يَتَعَاطَوْنَ كَاسَ الْمُنَافَسَةِ وَيَقْتَدِحُوْنَ زِنَادَ الْمُبَاحَثَةِ فَرَغِبْتُ فِيْ مُحَادَثَتِهِمْ لِكَلِمَةٍ تُسْتَفَادُ اَوْ اَدَبٍ يُسْتَزَادُ فَسَعَيْتُ اِلَيْهِمْ سَعْيَ الْمُتَطَفِّلِ عَلَيْهِمْ وَقُلْتُ لَهُمْ اَتَقْبَلُوْنَ نَزِيْلًا يَطْلُبُ جَنَى الْاَسْمَارِ لَا جَنَى الثِّمَارِ وَيَبْغِيْ مُلَحَ الْحِوَارِ لَا مُلَحَا الْحُوَارِ فَحَلُّوْا لِيَ الْحُبَا وَقَالُوْا مَرْحَبًا مَرْحَبًا فَلَمْ اَجْلِسْ اِلَّا كَلَمْحَةِ بَارِقٍ خَاطِفٍ

بِفَضْلِهَا اے بِتَمَامِہَا. شَفَعْتُهَا شَفَعَ يَشْفَعُ فتح سے معنے ملا دینا. اسی سے ہے شافع یعنے وہ شخص کہ مشفوع کو اپنے ساتھ لے جاتا ہے یا اُس کو مشفوع الیہ کے ساتھ ملاتا ہے. یہاں ختم کرنیکے معنے بھی ہو سکتے ہیں. نَفَلٌ وہ چیز جو کہ واجب نہو. اسی واسطے انعام اور مال غنیمت اور غیر واجب نماز کو بھی کہا جاتا ہے. فَضْلٌ بمعنے فضیلت کے. اَخَذَ طَرْفِي اے لَمَحَ بَصَرِيْ. رُفْقَةً اے جماعت مسافرین. اِنْتَبَذُوْا اِنْتِبَاذٌ مصدر سے معنے علیحدہ ہو جانا. نَبْذٌ کے معنے پھینکنا. نَاحِيَةً کے معنے طرف جمع نَوَاحِيْ. وَامْتَازُوْا جدا ہو گئے تھے. اِمْتِيَازٌ مصدر سے معنے جدا ہو جانا. صَفْوَةٌ وصِفْوَةٌ وصُفْوَةٌ مصدر بمعنے اسم مفعول کے حال واقع ہوا ہے معنے چُنے ہوئے. صَافِيَةٌ صاف ہونیوالے. يَتَعَاطَوْنَ اے يُعْطِيْ بَعْضُهُمْ بَعْضًا. كَاسٌ کے معنے بھرا ہوا پیالہ جمع كُئُوْسٌ وَاَكْؤُسٌ وكِئَاسٌ وكَاسَاتٌ. اَلْمُنَافَسَةُ اَلْمُحَادَثَةُ وَالْمُكَالَمَةُ. نفس پھونکنا اور سانس لینا. یہ نَفَثَ يَنْفُثُ کے معنے ہیں. يَقْتَدِحُوْنَ آگ نکال رہے تھے. اِقْتِدَاحٌ مصدر سے آگ نکالنا مجرد میں قَدَحَ يَقْدَحُ معنے چقماق مار کر آگ نکلے. زِنَادٌ زَنْدٌ کی جمع ہے معنے وہ پتھر جس سے آگ نکالی جاتی ہے. مُبَاحَثَةٌ کے معنے آپس میں بحث کرنا. مُحَادَثَةٌ کے معنے بات چیت کرنا. لِكَلِمَةٍ تُسْتَفَادُ اے تحصل منہا فائدۃ. اِسْتِفَادَةٌ کے معنے فائدہ حاصل کرنا. يُسْتَزَادُ اِسْتِزَادَةٌ مصدر سے معنے بہت زیادہ ہو جانا. سین اور تا یہاں مبالغہ کیلئے ہیں. سَعَيْتُ سَعْيٌ مصدر سے معنے تیز چلنا اور کوشش کرنا. مراد اول معنے ہیں. مُتَطَفِّلٌ تَطَفُّلٌ مصدر سے معنے طفیلی بن جانا. ماخوذ طُفَيْلٌ سے ایک شخص کا نام ہے جو بغیر بلائے دعوۃ میں جاتا تھا اور بوڑھا ہونے تک یہی کہا کرتا تھا کہ میں بچہ ہوں مجھے چھوڑ دو. اس سے وہ ضرب المثل بن گیا اور جو شخص بغیر بلائے دعوت پر جائے اُسے طُفَيْلِيٌّ کہتے ہیں. نَزِيْلًا اے ضَيْفًا نَزَلَ بِكُمْ. نَزِيْلٌ مہمان کو کہتے ہیں. جَنْيٌ کے معنے تازہ میوہ توڑنا. جَنًى تازہ میوہ. اَسْمَارٌ سَمَرٌ کی جمع ہے معنے رات کو باتیں کرنا. جَنَى الْاَسْمَارِ اے ثمرۃ احادیث اللیل. لَا جَنَى الثِّمَارِ نہ تازہ پھل. مُلَحٌ جمع مُلْحَةٌ کی معنے نمکین چیز مراد وہ بات جسے سُن کر انسان کو مزہ آئے. اَلْحِوَارُ اَلْمُحَاوَرَةُ وَالْمُكَالَمَةُ الْمُرَاجَعَةُ فِي الْكَلَامِ. مُلَحَا اونٹ کی گردن سے کمر تک کی بیچ جو گوشت ہوتا ہے اُسے کہتے ہیں یہ مِلْحٌ سے ماخوذ ہے کیونکہ اونٹ کے گوشت میں نمکینی ہوتی ہے. حُوَارٌ اونٹنی کا بچہ جو ابھی اُس سے جدا نہوا ہو. عِجْلٌ گائے کا بچہ. تِبَاعٌ و ذِبْلٌ گائے کا بچہ. اور درندوں کا بچہ. جَرْوٌ کتے کا بچہ. خِرْنِقٌ خرگوش کا بچہ. فُرٌّ جنگلی گدھے کا بچہ. حِنْغَفٌ ہاتھی کا بچہ. حُوَارٌ کی جمع اَحْوِرَةٌ وحِيرَانٌ. جَحْشٌ گدھے کا بچہ. مُهْرٌ گھوڑے کا بچہ. خِنَّوْصٌ خنزیر کا بچہ. فُرْفُلٌ لومڑی کا بچہ. حَلُّوْا حَلٌّ مصدر سے معنے کھول دینا اور کُھل جانا. یہاں معنے اوّل ہیں. حُبَا حُبْوَةٌ کی جمع ہے. معنے یہ ہیں کہ زانو کے آگے ہاتھ باندھ کر بیٹھے. یا کپڑے کے ذریعے زانو باندھ کر بیٹھنا. حَلُّ حُبْوَةٍ کنایہ ہے بے تکلفی سے. مَرْحَبًا مَرْحَبًا مفعول مطلق ہے یا مفعول فیہ ہے مصدر ہے یا اسم ظرف ہے ماخوذ رُحْبٌ سے ہے بمعنے وسیع کے. مَرْحَبًا مَرْحَبًا کے معنے ہوئے وجدت مکانا وسیعا. كَلَمْحَةٍ اسمیں کاف تشبیہ ہے لَمْحَةٌ کے معنے آنکھ جھپکنا اور بجلی چمکنا. بَارِقٌ کے معنے جس میں بجلی ہو. یہاں پر لَمْحَةُ بَارِقٍ کے معنے ہیں بجلی کی چمک. خَاطِفٌ خَطْفٌ وخَطَفَانٌ مصدر سے معنے اَخْذٌ بِالسُّرْعَةِ یعنے اُچک لینا.

اَوْ نَغْبَۃَ طَائِرٍ خَائِفٍ حَتّٰی غَشِیْنَا جَوَّابٌ عَلٰی عَاتِقِہٖ جِرَابٌ فَحَیَّانَا بِالْکَلِمَتَیْنِ وَحَیَّا الْمَسْجِدَ بِالتَّسْلِیْمَتَیْنِ ثُمَّ قَالَ یَا اُولِی الْاَلْبَابِ وَالْفَضْلِ اللُّبَابِ اَمَا تَعْلَمُوْنَ اَنَّ اَنْفَسَ الْقُرُبَاتِ تَنْفِیْسُ الْکُرُبَاتِ وَاَمْتَنَ اَسْبَابِ النَّجَاتِ مُوَاسَاۃُ ذَوِی الْحَاجَاتِ وَاِنِّیْ وَمَنْ اَحَلَّنِیْ سَاحَتَکُمْ وَاَتَاحَ لِیَ اسْتِمَاحَتَکُمْ لَشَرِیْدُ مَحَلٍّ قَاصٍ وَبَرِیْدُ صِبْیَۃٍ خِمَاصٍ فَھَلْ فِی الْجَمَاعَۃِ مَنْ یُّفَثِّئُ عَنَّا حُمَیَّا الْجَاعَۃِ فَقَالُوْا یَا ھٰذَا اِنَّکَ حَضَرْتَ بَعْدَ الْعِشَاءِ

نَغْبَۃٌ نصر وضرب وفتح سے معنے چونچ مارنا مراد ہے چونچ مارنے کی مقدار۔ اے جُرْعَۃَ طَائِرٍ۔ مصدر نَغْبٌ ہے۔ غَشِیْنَا غَشِیَ کے معنے ڈھانپ لینا۔ یہاں مراد داخل ہونا ہے اے دَخَلَ عَلَیْنَا۔ جَوَّابٌ اے قَطَّاعُ الْاَرْضِ کَثِیْرُ السَّفَرِ۔ مبالغہ ہے جَابٌ کا ماخوذ ہے جَوْبٌ سے معنے قطع کرنا مسافۃ کو۔ عَاتِقٌ کے معنے کندھا جمع عُتُقٌ وعَوَاتِقُ۔ جِرَابٌ کے معنی توشہ دان۔ جمع جُرُبٌ وجُرْبٌ واَجْرِبَۃٌ وَاَجْرِبَۃٌ۔ فَحَیَّانَا بِالْکَلِمَتَیْنِ اے قَالَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ۔ حَیَّا الْمَسْجِدَ یعنے تَحِیَّۃُ الْمَسْجِدِ کی دو رکعتیں پڑھیں۔ یَا اُولِی الْاَلْبَابِ یعنے اے اَصْحَابَ الْعُقُوْلِ۔ اُوْلِیْ جمع ہے ذُوْ کی من غیر لفظہ اور ذُوْ بمعنے صاحب کے۔ اَلْبَابٌ جمع ہے لُبٌّ کی۔ اصل معنے ہڈی کا گودا۔ اور بمعنے خالص کے ہے اور اس سے عقل ہوا کرتی ہے۔ وقیل ھُوَ الْعَقْلُ الْخَالِصُ مِنَ الشَّوَائِبِ۔ لُبَابٌ کے معنے خالص۔ یعنے اے خالص فضیلت والو۔ اَمَا یا تو حرف تنبیہ ہے اور یا ہمزہ استفہام کا ہے اور مَا نافیہ ہے مگر حرف تنبیہ ہونے کی صورت میں اسکے بعد کوئی اور حرف مؤکد ہوتا ہے یہاں نہیں ہے۔ لہٰذا مَا نافیہ ہوگا اور ہمزہ استفہام کا ہوگا۔ اَنْفَسُ صیغہ اسم تفضیل ہے معنے زیادہ نفیس اور عمدہ۔ مصدر اس کا نَفَاسَۃٌ ہے قُرُبَاتٌ قُرْبَۃٌ کی جمع ہے۔ معنے وہ شے جسکی وجہ سے قُرْبَۃ اور نزدیکی پیدا ہو۔ تغلیبا عبادات کو بولا جاتا ہے کیونکہ اس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ تقرب حاصل ہوتا ہے۔ تَنْفِیْسٌ کے معنے دور کر دینا اور زائل کر دینا۔ کُرُبَاتٌ جمع کُرْبَۃٌ بمعنا المصیبۃ والغم الشدیدۃ۔ قُرْبَۃٌ کے دوسرے جموع قُرَبٌ وقُرْبَاتٌ ہیں۔ اَمْتَنُ اے اَقْوٰی۔ نَجَاۃٌ خلاصی۔ مُوَاسَاۃٌ غمخواری کرنا۔ حَاجَاتٌ جمع ہے حَاجَۃٌ کی بعض نے کہا ہے کہ یہ اصل میں حَائِجَۃٌ تھا اسی واسطے اسکی جمع حَوَائِجُ بھی آتی ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ اصل میں حَوْجَۃٌ تھا۔ واو کو الف کے ساتھ بدل دیا ہے۔ دیگر جموع حُوَجٌ وحَاجٌ آتی ہیں۔ وَاِنِّیْ مبتدا ہے۔ وَمَنْ میں واو قسمیہ ہے مَنْ سے مراد ذات باری تعالیٰ ہے اَحَلَّنِیْ اے اَنْزَلَنِیْ۔ اِحْلَالٌ کے معنے حلال کرنا اور اتارنا۔ سَاحَتَکُمْ اے فِنَاءَ دَارِکُمْ سَاحَۃٌ کے معنے مکان کے سامنے والا میدان۔ جمع سُوَحٌ وسَاحٌ وسَاحَاتٌ۔ اَتَاحَ اِتَاحَۃٌ مصدر سے معنے مقدر کرنا۔ اِسْتِمَاحَتَکُمْ اِسْتِمَاحَۃٌ کے معنے طلب عطا کرنا۔ مجرد میں مَاحَ یَمِیْحُ کے معنے عطا کرنا اور کوئیں میں اتر کر لوگوں کو پانی دینا۔ لَشَرِیْدٌ خبر ہے۔ شَرِیْدٌ صفت بمعنے اسم مفعول ہے۔ یعنے بھگایا ہوا۔ یقال شَرَدَ الْبَعِیْرُ یعنے اونٹ بھاگ گیا باب نصر ویقال شَرَّدَ وشَمَّلَھُمْ اے فَرَّقَھُمْ۔ قال تعالیٰ فَشَرِّدْ بِھِمْ مَنْ خَلْفَھُمْ اے اجْعَلْھُمْ نَکَالًا لِمَنْ تَعَرَّضَ لَکَ بَعْدَھُمْ۔ قَاصٍ کے معنے بعید۔ بَرِیْدٌ یہ لفظ معرب ہے۔ قاصد کو اور شاہی گھوڑے کو کہتے ہیں۔ مراد معنے اول ہیں۔ جمع بُرُدٌ واَبْرِدَۃٌ۔ خِمَاصٌ خَمِیْصٌ کی جمع ہے معنے بھوکا۔ خَمِصَ یَخْمُصُ خَمْصًا معنے بھوک لگ جانا۔ و یقال خَمِصَ الْبَطْنُ خَمْصًا اے صَارَ فَارِغًا وضَامِرًا۔ اصلی معنے دبلا ہونا ہے بعد میں معنے ہوئے پیٹ کا دبلا ہونا طعام سے خالی ہونا۔ یُفَثِّئُ فَثَّأَ یُفَثِّئُ باب فتح سے بجھا دینا۔ یقال فَثَأَ الْقِدْرَ فَثْأً وفُثُوْءً اے سَکَّنَ غَلْیَانَھَا۔ حُمَیَّا الْجَاعَۃِ اے سَوْرَۃَ الْجُوْعِ وَشِدَّتَہٗ۔ حُمَیَّا کے معنے تیزی اور سختی۔ مَجَاعَۃٌ کے معنے بھوک۔ حُمَیَّا کبھی شراب کو کہا جاتا ہے بطور لزوم کے۔ عِشَاءٌ بکسر عین اے بعد غروب الشمس

وَلَمْ يَبْقَ إِلَّا فَضَلَاتُ الْعَشَاءِ فَإِنْ كُنْتَ بِمَا قَنُوعًا فَمَا نَجِدُ فِيْنَا مَنُوْعًا فَقَالَ إِنَّ أَخَا

الشَّدَائِدِ يَقْنَعُ بِلُفَاظَاتِ* الزَّادِ فَأَمَرَ كُلٌّ مِنْهُمْ عَبْدَهُ أَنْ يَزُوْدَهُ مَا عِنْدَهُ فَأَعْجَبَهُ الصُّنْعُ

وَشَكَرَ عَلَيْهِ وَجَلَسَ يَرْقُبُ مَا يُحْمَلُ إِلَيْهِ وَتَشَاغَلْنَا إِلَى اسْتِثَارَةِ مُلَحِ الْأَدَبِ وَعُيُوْنِهِ وَاسْتِنْبَاطِ

مَعِيْنِهِ مِنْ عُيُوْنِهِ إِلَى أَنْ جُلْنَا فِيْمَا لَا يَسْتَحِيْلُ بِالْانْعِكَاسِ كَقَوْلِكَ سَاكِبُ كَاسٍ

فَتَدَاعَيْنَا

(حواشی: ای بقایا طعام العشی ۱۲ — صابرا — مانعا مبالغة من المنع — صاحب الشدائد ۱۲ — ای بما یلقی و یلفظ — ای یعطیه زادا — خوش کردن — ای انتظر — ای ال استخراج الکلام الملیح — من الاقوال — ای ماءه الجاری من عیونه ینابیعه ۱۲ — طفنا و درنا ۱۲ — ای فیما لا یتحول ولا یتغیر بالانقلاب و قرء من الاول و آخره ۱۲ — کان تقول ایضا ساک کاس والسکب الصب والکاس القدح المملوء من الشراب ۱۲ — ای دعا بعضنا بعضا ۱۲)

وَلَمْ يَبْقَ إِلَّا فَضَلَاتُ الْعَشَاءِ یعنے شام کے کھانے کی بچی ہوئی چیزوں کے سوا کچھ باقی نہیں رہا۔ اے وَلَمْ يَبْقَ إِلَّا بَقَايَا طَعَامِ الْعَشِيِّ۔ فَضَلَات فَضْلَة کی جمع ہے یعنے باقیماندہ چیز کے وَیجمع علیٰ فِضَال ایضًا اور عَشَاء بفتح العین کے معنے شام کا کھانا۔ بِمَا اے بِہٰذِہِ الْفَضَلَات قَنُوْعًا صبر کرنے والا۔ قَنَع کے اصلی معنے چھپانا ہے۔ اور صبرناک بھی اپنے حال کو چھپاتا ہے۔ مَنُوْعًا اے مَانِعًا۔ مُبَالَغَةٌ فِي الْمَنْعِ

أَخَا الشَّدَائِدِ اے صَاحِبُ الشَّدَائِدِ جمع شَدِيْدَة بمعنے الْمَشَقَّة يَقْنَعُ اے يَرْضَىٰ بِالْيَسِيْرِ یعنے تھوڑی چیز پر صبر کرتا ہے مَا لُفَاظَات

جمع لُفَاظَة وہی مَا يُرْمَىٰ بِہٖ مِنَ الْفَمِ یعنے وہ چیز جو منہ سے پھینک جائے۔ اَلْمَوَائِد جمع مَائِدَة وہی الطَّبَقُ الَّذِي عَلَيْهِ الطَّعَامُ یعنے خوانچہ

و دسترخوان نُفَاضَات۔ جمع نُفَاضَة وہی مَا يُنْفَضُ وَيُرْمَىٰ مِنْ وِعَاءِ الزَّادِ یعنے وہ چیز جو کہ جھاڑ دی جاوے نَفَضَ يَنْفُضُ

نَفْضًا کے معنے جھاڑ دینا باب نصر مَزَاوِد مِزْوَد یا مِزْوَدَة کی جمع ہے معنے توشہ دان۔ يُزَوِّدَ تَزْوِيْد مصدر سے معنے توشہ

دینا۔ عَبْدَه غلام جمعہ اَعْبُد وعِبَاد وعُبْدَان وعِبْدَان وعِبِدَّىٰ۔ اَمَرَ کے دو مفعول ہوتے ہیں ایک بغیر واسطہ کے اور

ایک بواسطہ باء کے۔ یہاں پر عَبْدَہ مفعول اوّل ہے اور دوسرا مفعول اَنْ يُزَوِّدَ بتقدیر باء کے۔ اے بِاَنْ يُزَوِّدَهٗ۔ اَعْجَبَهٗ

یعنے اُسے خوش کر دیا۔ اِعْجَاب کے معنے اصلی تعجب میں ڈالنا مراد خوش کر دینا۔ اَلصُّنْعُ اَيِ الْاِحْسَان۔ يَرْقُبُ اے يَنْتَظِرُ رَقَبَ

يَرْقُبُ نصر سے معنے انتظار کرنا۔ ثُبْنَا اے رَجَعْنَا يقال ثَابَ يَثُوْبُ ثَوْبًا اَوْ رَجَعَ باب نصر قال تعالیٰ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ اے مَرْجَعًا لِّلنَّاسِ

اِلَى اسْتِثَارَةِ مُلَحِ الْاَدَبِ اے اِسْتِخْرَاجِ الْكَلَامِ الْمَلِيْحِ يقال ثَارَ الْغُبَارُ ثَوْرًا وَثَوَرَانًا اے هَاجَ وَارْتَفَعَ باب نصر وَاَثَارَهٗ وَاسْتَثَارَهٗ اے

هَيَّجَهٗ۔ عُيُوْن جمع عَيْن وَہو خُلَاصَةُ الشَّيْءِ وَعُمْدَتُهٗ وَاسْتِنْبَاطِ مَعِيْنِهٖ اِسْتِخْرَاجُ مَائِهِ الْجَارِي مِنْ عُيُوْنِهٖ مِنْ يَنَابِيْعِهٖ۔ يقال مَعَنَ

الْمَاءُ مَعْنًا وَمَعَانًا اے جَرَىٰ وَسَالَ بِكَثْرَةٍ باب ضرب وَالْمَاءُ الْمَعِيْنُ ہُوَ الْجَارِي عَلٰى وَجْهِ الْاَرْضِ قال تعالیٰ فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَاءٍ مَّعِيْنٍ

وَالْمَعِيْنُ مَنْبَعُ الْمَاءِ۔ جُلْنَا اے طُفْنَا وَدُرْنَا جَالَ يَجُوْلُ جَوْلًا وَجَوَلَانًا کے معنے گھومنا اور چکر لگانا۔ مَا لَا يَسْتَحِيْلُ بِالْاِنْعِكَاسِ

یہ ایک صنعت بدیعی ہے ایسے الفاظ کو کلام میں استعمال کرنا ہے۔ کہ اگر اس کے حروف میں قلب الکل کیا جاوے تب بھی وہی معنے

اور لفظ باقی رہتے ہیں اور کچھ فرق نہیں آتا جیسا کہ سَاكِبُ كَاسٍ۔ اسے آخر سے شروع کر کے پڑھا جاوے تب

بھی وہی الفاظ اور معنے بنیں گے۔ وَكُلٌّ فِيْ فَلَكٍ اور رَبَّكَ فَكَبِّرْ اور یہ بھی قاعدہ ہے کہ بدیع میں مشدد حرف

کو ایک سمجھا جاتا ہے۔ سَاكِبُ كَاسٍ کے معنے بہنے والا پیالہ اس میں اضافت صفت ہے بطرف موصوف کے۔ یا صفت

اسم فاعل کی ہے بطرف مفعول بہ کے یعنے پیالے کا بہا دینے والا۔ کیونکہ سَكَبَ يَسْكُبُ لازم و متعدی دونوں

طرح استعمال ہوا کرتا ہے معنے بہنے اور بہا دینے کے۔ لَا يَسْتَحِيْلُ اے لَا يَتَغَيَّرُ بِالْاِنْعِكَاسِ بالانقلاب وہو قرء من الاول الیٰ آخرہ

فَتَدَاعَيْنَا تَدَاعِيْ مصدر سے معنے ایک دوسرے کو بلانا۔

(حاشیہ: * اللفاظات جمع لفاظة وهي ما يرمى من الفم [illegible] والمائدة وهي الطبق الذي عليه الطعام ۱۲ — النفاضات جمع نفاضة وهي ما ينفض ويرمى من وعاء الزاد ۱۲)

إلى أن نستنتج له الأفكار ونفترع منه الأبكار على أن ينظم البادي ثلث جمانات في عقد ثم

تتدرج الزيادات من بعد فيربع ذو ميمنته في نظمه ويسبّع صاحب ميسرته على رغمه

قال الراوي وكنا قد انتظمنا عدّة أصابع الكف وتألفنا ألفة أصحاب الكهف فابتدر لعظم

محنتي صاحب ميمنتي وقال لم أخا ملّ، وقال ميامنه " كبّر رجاء أجر ربك " وقال الذي

يليه، " من يربّ إذا بَرّ ينم "

نستنتج اے نطلب النتاج والولادۃ۔ استنتاج کے معنے طلب نتاج اور ولادت کرنا۔ اے نخرج ہذہ الکلمات من افکارنا۔ یقال نتجت البہیمۃ ولدہا نتاجا اے وضعتہ وولدتہ باب ضرب واستنتج بے استولد۔ ونفترع اے نفتض ونزیل البکارۃ یقال افترع البکر اے ازال بکارتہا۔ ویقال فرع الجبل فرعا وفروعا اے صعدہ باب فتح۔ والابکار جمع بکر وہو نقیض الثیب نفترع منہ الابکار یعنے نخرج من الکلام کلمات بلیغۃ لم یقلہا احد قبلنا۔ فرع کے معنے پھاڑنا اور افتراع کے معنے پھاڑنا لیکن استعمال میں باکرہ سے پہلی مرتبہ جماع کرنیکو کہتے ہیں۔ علی ان ینظم علی لزوم امر شرط کیلیے ہے نظم ینظم نظما کے معنے دھاگے میں موتی پرو دینا۔ البادی مہموز اللام ہے معنے شروع کرنے والا۔ بدء یبدء سے معنے شروع کرنا جمانات جمانۃ کی جمع ہے معنے مصنوعی موتی۔ مراد اس سے کلمات ہیں۔ عقد کے معنے ار جمع عقود۔ تتدرج تدرج مصدر سے معنے آہستہ آہستہ بڑھنا اور چڑھنا یقال تدرج الی کذا اے تقدم الیہ شیئا فشیئا ویقال درج دروجا ودرجانا اے مشے مشیۃ من یصعد علے الدرج باب نصر وضرب۔ فیربع فا تفسیر یہ ہے۔ مصدر تربیع سے معنے چار لفظ بولنا۔ میمنۃ دائیں جانب ذو میمنتہ کے معنے دائیں جانب والا۔ جو سامنے یسبع سات لفظ بولیگا۔ صاحب میسرتہ اسکی بائیں جانب والا۔ علی رغمہ اے علی ذلہ وقہرہ۔ انتظمنا اے اجتمعنا انتظام مصدر سے معنے ایک مناسبت کیساتھ کئی چیزوں کو جمع کرنا یہاں پر صرف جمع ہونا مراد ہے۔ عدۃ اصابع الکف معنے ہتھیلی کی انگلیوں کی گنتی کے برابر یعنے پانچ آدمی جمع ہو گئے تھے۔ اصابع جمع ہے اصبع کی اس میں نو لغۃ مشہور ہیں اِصبع اُصبع اَصبع اِصبَع اُصبُع اَصبُع اِصبِع اُصبِع اَصبِع۔ تالفنا اے تصاحبنا یعنے محبت کے ساتھ ساتھی بن گئے تھے الفۃ اصحاب الکہف اصحاب کہف کی الفت اور محبت کی طرح۔ کہف کے معنے وہ غار جو پہاڑ کے اندر ہوتا ہے بعض نے کہا کہ مطلق غار کو کہتے ہیں جمع کہوف۔ فابتدر ابتدار مصدر سے معنے جلدی کرنا۔ لعظم میں لام معاقبۃ کا ہے عظم کے معنی بڑا ہونا اور سخت ہونا باب کرم۔ عظم کے معنی بڑی۔ محنۃ کے معنی مشقت جمع محن یقال محن افضے محنا اے اختبرہ وابتلاہ باب فتح۔ صاحب میمنتی یعنے میرے دائیں جانب والا۔ لم اخا مل یعنے ملامت کر اس بھائی کو جو اکتا جائے تیرے ساتھ بیٹھنے سے۔ لم امر ہے لام یلوم لوما سے معنے ملامت کرنا اور مل فعل ماضی ہے مصدر ملال سے معنی اکتا جانا اور ناراض ہونا۔ میامن کے معنی دائیں طرف بیٹھنے والا۔ ماخوذ ہے یمین سے معنی دایاں طرف اور دایاں ہاتھ اور قسم کبھی ماخوذ ہوتا ہے یمن سے معنی برکت کے میمون کے معنے مبارک اور برکت والا۔ کبر رجاء اجر ربک اسمیں چار کلما ہیں اے ولیکن طمعک فی ثواب ربک کثیرا یعنے اپنے رب کے ثواب کی امید کو بہت بڑی سمجھو۔ الذی یلیہ جو اسکے قریب اور متصل تھا۔ من یرب اذا بر ینم اسمیں پانچ کلما ہیں یعنے جو شخص احسان کی پرورش کرے جب وہ بھلائی کرے اسکی شرافت اور ثواب بڑھتا ہے۔ یرب کے معنی پرورش کرنا باب نصر۔ بر یبر باب ضرب سے معنے نیکی اور بھلائی اور احسان کرنا۔ اسی سے بر وسیع میدان کو کہتے ہیں۔ بر کے معنے بھلائی اور احسان۔ بر کے معنی گندم کیونکہ اسمیں بھی وسعت ہوتی ہے کہ بغیر سالن کے بھی کھائی جاتی ہے۔ ینم اصل میں ینمو تھا جزم کی صورت میں واو گر گیا۔ ینم نما ینمی ینمو نموا اسمیں دو لغت ہیں باب نصر سے اور نمی ینمی نمیا باب ضرب سے دونوں کے معنے بڑھنا اور ہو سکتا ہے کہ اس سے صیغہ مجہول ینم پڑھا جائے۔ ماخوذ ہو گا نمیمۃ سے تو معنی ہونگے کہ اسکی چغلی کھائی جاتی ہے اور اسے برا بھلا کہا جاتا ہے حاسد اور دشمن کی طرف سے۔ یا وہ عزت جو احسان کی وجہ سے لوگوں کے دلوں میں ہوتی ہے وہ لوگوں کے دلوں سے نکل جاتی ہے۔

وَقَالَ الْآخَرُ: سَکِّتْ کُلَّ مَنْ نَمَّ لَکَ تَکِسْ. وَاَفْضَتِ النَّوْبَۃُ اِلَیَّ وَقَدْ تَعَیَّنَ نَظْمُ السِّمْطِ السُّبَاعِیِّ عَلَیَّ فَلَمْ یَزَلْ فِکْرِیْ یَصُوْغُ وَیَکْسِرُ وَیُثْرِیْ وَیُعْسِرُ وَفِیْ ضِمْنِ ذٰلِکَ اَسْتَطْعِمُ فَلَا اَجِدُ مَنْ یُّطْعِمُ اِلٰی اَنْ رَکَدَ النَّسِیْمُ وَحَصْحَصَ التَّسْلِیْمُ فَقُلْتُ لِاَصْحَابِیْ لَوْ حَضَرَ السَّرُوْجِیُّ هٰذَا الْمَقَامَ لَشَفَی الدَّاءَ الْعُقَامَ فَقَالُوْا لَوْ نَزَلَتْ هٰذِهٖ بِاِیَاسٍ لَاَمْسَکَ عَلٰی یَاسٍ وَجَعَلْنَا نُفِیْضُ فِی اسْتِصْعَابِهَا وَاسْتِغْلَاقِ بَابِهَا وَذٰلِکَ الزَّوْرُ الْمُعْتَرِیْ یَلْحَظُنَا لَحْظَ الْمُزْدَرِیْ وَیُؤَلِّفُ الدُّرَرَ وَنَحْنُ لَا نَدْرِیْ فَلَمَّا عَثَرَ

سَکِّتْ کُلَّ مَنْ نَمَّ لَکَ تَکِسْ یعنے چپ کردے ہر ایسے شخص کو جو تیرے پاس چغلی کھائے تو تو ہوشیار ہو جائیگا۔ سَکِّتْ تَسْکِیْتٌ مصدر سے خاموش کردینا اور سُکُوت کے معنی ذلت کیساتھ خاموش کردینا۔ نَمَّ یَنُمُّ کے معنے چغلی کھانا۔ تَکِسْ کَاسَ یَکِیْسُ کَیْسًا وَکِیَاسَۃً سے دانا اور ہوشیار ہو جانا۔ اجوف یائی ہے اور کَاسَ یَکُوْسُ کے معنے جانور کا تین پاؤں پر چلنا۔ اور ہو سکتا ہے کہ یہ تَکُسْ ہو اور جزم کی وجہ سے تَکِسْ بن گیا ہو۔ گویا تَکُسْ کے معنے کھڑے ہونا بطور تملیک کے اور مفعول اس کا محذوف ہے یعنے تکسہ ہے اور ضمیر راجع ہے بطرف مَنْ کے۔ اَفْضَتِ النَّوْبَۃُ اِلَیَّ اے وَصَلَتْ وَانْتَهَتْ اِلَیَّ نَوْبَتِیْ۔ السِّمْطُ ہو الخیط الذی نظم فیہ اللآلی والجمع سُمُوْطٌ۔ اَلسُّبَاعِیُّ ای القول الذی ہو مرکب من سبع کلمات۔ یَصُوْغُ اے یَجْعَلُ الحُلِیَّ یعنے زیور بناتا تھا۔ یقال صَاغَ الشَّیْئَ یَصُوْغُ صَوْغًا اے ہَیَّأَہٗ وَصَاغَ الکَلَامَ اختَرَعَہٗ۔ یَکْسِرُ یقال کَسَرَہٗ کَسْرًا اے فَصَلَ بَعْضَہٗ عَنْ بَعْضٍ وہیئتہ باقیۃ فیہ باب ضرب کسر کے معنی توڑنا۔ یُثْرِیْ اَثْرٰی یُثْرِیْ اِثْرَاءً باب افعال یہاں نسبت کیلئے ہے اَثْرٰی فُلَانٌ اِذَا صَارَ صَاحِبَ المَالِ الکَثِیْرِ یعنے زیادہ مال والا ہونا۔ ثَرِیَ یَثْرٰی ثَرْوَۃً مال کا زیادہ ہونا ثاء اور واو جس کلمے میں جمع ہو جائیں اسمیں زیادۃ کے معنے پائے جاتے ہیں۔ یُعْسِرُ اِعْسَارًا سے معنے تنگدست ہو جانا عُسْرٌ سے ماخوذ ہے معنے تنگدستی۔ اَسْتَطْعِمُ اِسْتِطْعَامٌ مصدر سے معنے کھانا طلب کرنا۔ یُطْعِمُ اِطْعَامٌ مصدر سے معنے کھلانا۔ رَکَدَ یَرْکُدُ رُکُوْدًا نصر سے معنے ٹھیر جانا۔ نَسِیْمٌ آہستہ آہستہ چلنے والی ہوا جمع نَسَائِمُ۔ نَسِیْمٌ اس لئے ہے تسمی دھیمی یعنے روح کے۔ حَصْحَصَ کے معنے بہت زیادہ ظاہر ہوا۔ مجرد میں حَصَّ یَحُصُّ حَصًّا کے معنے بالوں کا جھڑ جانا اور ظاہر ہونا۔ اَلتَّسْلِیْمُ اے الاقرار بالعجز عن نظم السمط السباعی۔ تسلیم کے معنے یہاں ہیں عجز مان لینا۔ الدَّاءُ العُقَامُ المرض الشدید الذی تعجز الاطباء عن مداواتہ فلا یُرْجٰی بُرْءُہٗ ویقال عَقِمَتِ المَرْأَۃُ عُقْمًا اے صارت عَقِیْمَۃً۔ والعقیم من النساء التی لا تقبل الحمل۔ والریح العقیم التی لا تقبل اثر الخیر۔ هٰذِهٖ کا اشارہ الأبیات کی طرف ہے۔ اِیَاس ایک شخص جو امام شافعیؒ کا مقلد ہے جو بصرہ کا قاضی تھا اور ذکاوت میں ضرب المثل تھا۔ الامساک اے توقف واحتبس ویقال امسکہ وامسک بہ اے قبضہ۔ یاس جو تنغافر الکبیر یقال یَئِسَ منہ یاسًا اے قنط باب سمع۔ جَعَلْنَا اے شَرَعْنَا۔ نُفِیْضُ اِفَاضَۃٌ مصدر سے معنے فیض پہنچانا اور یہاں نفیض سے مراد نخوض یعنے غور و خوض۔ اِسْتِصْعَابٌ کے معنے مشکل سمجھنا۔ اِسْتِغْلَاقٌ بند سمجھنا۔ ذٰلِکَ اسم اشارہ برائے تعظیم ہے۔ الزَّوْرُ اے الضَّیْفُ الزَّائِرُ مصدر بمعنے اسم فاعل۔ یقال للمفرد والمثنی والجمع۔ مُعْتَرِیْ سامنے آنیوالا۔ اِعْتِرَاءٌ کے معنے پیش آنا اور سامنے آنا۔ مجرد میں بھی عَرَا یَعْرُوْ کے معنے سامنے آنا اور پیش آنا باب نصر۔ یَلْحَظُنَا ہم کو دیکھتا تھا۔ لَحَظَ یَلْحَظُ لَحْظًا کے معنے گوشہ چشم سے دیکھنا۔ لَحْظَ المُزْدَرِیْ مصدر مضاف ہو رہا ہے بطرف اپنے فاعل کے۔ مُزْدَرِیْ اسم فاعل ہے مصدر اِزْدِرَاءٌ سے معنے کسی کو حقیر و ذلیل کردینا۔ اِزْدَرٰی یَزْدَرِیْ اِزْدِرَاءً اور اَزْرٰی یُزْرِیْ اِزْرَاءً سب کے معنے حقیر کردینا۔ بصلہ با اور بغیر صلے کے دونوں طرح آتے ہیں۔ یُؤَلِّفُ اے یَجْمَعُ۔ الدُّرَرُ دُرَّۃٌ کی جمع ہے معنے موتی۔ عَثَرَ یَعْثُرُ عُثُوْرًا علی کے صلے کے ساتھ یعنے مطلع ہونے کے یعنے اطلاع پانے کے آتا ہے۔ فتح کے سوا سب بابوں سے آتا ہے۔

عَلَى افْتِضَاحِنَا وَنُضُوْبِ ضَحْضَاحِنَا قَالَ يَاقَوْمِ إِنَّ مِنَ الْعَنَاءِ الْعَظِيْمِ اِسْتِيْلَادَ الْعَقِيْمِ وَالْاِسْتِشْفَاءَ بِالسَّقِيْمِ وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَيَّ وَقَالَ سَاَنُوْبُ مَنَابَكَ وَاَكْفِيْكَ مَانَابَكَ فَاِنْ شِئْتَ اَنْ تَنْثُرَ وَلَا تَعْثُرَ فَقُلْ مُخَاطِبًا لِمَنْ ذَمَّ الْبُخْلَ وَاَكْثَرَ الْعَذْلَ لُذْ بِكُلِّ مُؤَمَّلٍ اِذَا اَلَمَّ وَمَلَكَ بَذَلَ، وَاِنْ اَحْبَبْتَ اَنْ تَنْظِمَ فَقُلْ لِلَّذِيْ تُعَظِّمُ ؎ اٰسِ اَرْمَلًا اِذَا عَرَا وَارْعَ

اِفْتِضَاحٌ کے معنے رُسوا ہونا. نُضُوْبٌ کے معنے پانی کا خشک ہو جانا. یقال نَضَبَ الْمَاءُ نُضُوْبًا اے غَارَ فِي الْاَرْضِ بابہ نصر و ضرب والمراد ہٰہنا عَدَمُ الْقُدْرَۃِ عَلٰی مِثْلِ ہٰذِہِ الْعِبَارَۃِ. ضَحْضَاحٌ کے معنے تھوڑا سا پانی جس کی گہرائی کم ہو وقیل اَلضَّحْضَاحُ ہُوَ الْمَاءُ الْقَرِیْبُ الْقَعْرِ وَالْمَاءُ الْکَثِیْرُ — مِنَ الْعَنَاءِ الْعَظِیْمِ خبر مقدم ہے اِنَّ کیلئے عَنَاءٌ کے معنے مشقت کے ہیں. عَظِیْمٌ میں زیادتی ہوتی ہے باعتبار مرتبہ و مقدار کے. اسکے مقابلے میں حقیر آتا ہے. اِسْتِیْلَادَ الْعَقِیْمِ اسم ہے اِنَّ کا. اِسْتِیْلَادُ الْعَقِیْمِ اے طَلَبُ الْوِلَادَۃِ مِنْ اِمْرَأَۃٍ لَا تَصْلُحُ لِلْوِلَادَۃِ. وجمع الْعَقِیْمِ عِقَامٌ و عُقُمٌ و عُقَمٌ ہو عَقِیْمٌ بانجھ عورت بابہ سمع و کرم و نصر. اَلْاِسْتِشْفَاءُ کے معنے شفا طلب کرنا. اِسْتِشْفَاءٌ باب استفعال سے معنے شفا پانا. شَفٰی یَشْفِیْ شِفَاءً کے معنے شفا دینا اور اچھا کرنا. بابہ ضرب. بِالسَّقِیْمِ اے بِالْمَرِیْضِ ذَاتُہٗ لَوْ کَانَ قَادِرًا عَلَی الشِّفَاءِ لَشَفٰی نَفْسَہٗ اَوَّلًا. ویقال سَقِمَ سَقَمًا و سُقْمًا و سَقَامًا اے مَرِضَ اَوْ طَالَ مَرَضُہٗ فَہُوَ سَقِیْمٌ و جمعہ سِقَامٌ و سُقَمَاءُ بابہ سمع و کرم. و سَاَنُوْبُ مَنَابَکَ اے سَاَقُوْمُ مَقَامَکَ یقال نَابَ نَوْبًا و نِیَابًا و نِیَابَۃً و مَنَابًا اے قَامَ مَقَامَہٗ یعنے کسی کا قائم مقام ہو جانا. اور نَابَ یَنُوْبُ نَوْبَۃً کے معنے پیش آنا بھی ہے نَائِبَۃٌ کے معنے مصیبت اور حادثہ. نَابَتْکَ نَائِبَۃٌ یعنے تجھے مصیبت اور حادثہ پیش آیا. اَکْفِیْکَ مَانَابَکَ یعنے تیرے لئے میں کفایت کروں گا. اُس مصیبت سے جو تجھے پیش آئی ہے. یا مَانَابَکَ کے معنی ہونگے مَا اَصَابَکَ یعنے جس امر نے تجھے تکلیف پہنچائی ہے. یقال نَابَہُ الْاَمْرُ نَوْبًا و نَوْبَۃً اے اَصَابَہٗ ویقال نَابَ اِلَیْہِ نَوْبَۃً اے رَجَعَ اِلَیْہِ مَرَّۃً بَعْدَ اُخْرٰی وَنَابَ اِلَی اللّٰہِ اے تَابَ. فَاِنْ شِئْتَ اَنْ تَنْثُرَ اے اَنْ تَقُوْلَ ہٰذِہِ الْکَلِمَاتِ نَثْرًا لَا نَظْمًا. نَثَرَ یَنْثُرُ نَثْرًا کے اصلی معنے بکھیرنا. نِثَارٌ وہ روپیہ پیسہ جو کسی کے سر سے پھینکا جاوے یعنے نچھاور کیا جاوے بابہ نصر. نَثْرٌ کلام غیر منظوم کو کہا جاتا ہے. وَلَا تَعْثُرَ اے وَلَا تَسْقُطَ وَلَا تَزِلَّ قَدَمُکَ وَالْمُرَادُ لَا تَغْلَطَ عَثَرَ یَعْثُرُ کے معنی لغزش کھانا. گرجانا. پاؤں پھسل جانا. غلطی کرنا ذَمَّ یَذُمُّ ذَمًّا کے معنے برائی بیان کرنا. عَذْلٌ کے معنے ملامت کرنا. یقال عَذَلَہٗ عَذْلًا اے لَامَہٗ بابہ نصر و ضرب لُذْ بِکُلِّ مُؤَمَّلٍ اِذَا اَلَمَّ وَمَلَکَ بَذَلَ ترجمہ یہ ہے کہ پناہ لے ہر ایسے شخص کے پاس جس سے امیدیں وابستہ ہوں جبکہ مال جمع کرے اور مال کا مالک ہو جائے تو خرچ کردے تحقیق یہ ہے. لُذْ امر حاضر ہے لَاذَ یَلُوْذُ لَوْذًا و لُوَاذًا و لِیَاذًا کے معنے پناہ لینا. بِہٖ کے صلے کیساتھ استعمال ہوتا ہے. مُؤَمَّلٌ جس کے ساتھ لوگوں کی امیدیں وابستہ ہوں. اَمَّلَ یُؤَمِّلُ تَاْمِیْلًا کے معنے کسی سے خیر کی امید رکھنا ماخوذ ہے اَمَلٌ سے معنے امید رکھنا. آمَالٌ اس کی جمع ہے. اِذَا اَلَمَّ اے اِذَا جَمَعَ اٰمَالٌ. یقال لَمَّ یَلُمُّ لَمًّا اے جَمَعَہٗ بابہ نصر و مَلَکَ یَمْلِکُ مِلْکًا کے معنے مالک ہونا. بَذَلَ یَبْذُلُ بَذْلًا نصر سے معنے خرچ کرنا. اَحْبَبْتَ یعنے اگر تو چاہے اور پسند کرے. اَنْ تَنْظِمَ کہ تو منظوم کلام لائے. لِلَّذِیْ تُعَظِّمُ یعنے لِلَّذِیْ ہُوَ عِنْدَکَ عَظِیْمُ الْقَدْرِ. اٰسِ امر حاضر ہے اٰسٰی یُؤْسِیْ سے معنے غم خواری کرنا. اَرْمَلًا اصل میں وہ شخص جو مٹی پر بیٹھا ہوا ہو مراد ہے توشہ اور مسکین آدمی. عَرَا یَعْرُوْ کے معنے پیش آنا اِرْعَ امر حاضر ہے رَعٰی یَرْعٰی رِعَایَۃً سے معنے رعایت کرنا و حفاظت کرنا اور رَعْیٌ مصدر سے معنے مویشی چرانا یہاں رِعَایَۃٌ مصدر سے ہے.

إِذَا الْمَرْءُ أَسَا ۞ أَسْنِدْ أَخَا نَبَاهَةٍ ۞ أَبِنْ إِخَاءً دَنِسَا ۞ أَسْلُ جَنَابَ غَاشِمٍ ۞ مُشَاغِبٍ إِنْ جَلَسَا

أُسْرُ إِذَا هَبَّ مِرًا ۞ وَارْمِ بِهِ إِذَا رَسَا ۞ اُسْكُنْ تَقْوَ فَعَسَى ۞ يُسْعِفُ وَقْتٌ نَكَسَا ۞ قَالَ فَلَمَّا

سَحَرَنَا بِآيَاتِهِ ۞ وَحِرْنَا بَعْدَ غَايَاتِهِ ۞ مَدَحْنَاهُ حَتَّى ۞ وَمَنَحْنَاهُ إِلَى أَنِ اسْتَكْفَى ۞ ثُمَّ

شَمَّرَ ثِيَابَهُ وَازْدَفَرَ جِرَابَهُ وَنَهَضَ يُنْشِدُ

أَسَا اصل میں اَسَاءَ ہے اَسَاءَ یُسِیْئُ اِسَاءَۃً معنے بُرائی کرنا۔ یعنے جو کوئی تیرے ساتھ بُرائی کرے تو اسکی برائی معاف کرکے اسکی رعایۃ کیا کر۔ اَسْنِدْ اِسْنَادٌ مصدر سے معنے سہارا دینا اور سہارا لگانا۔ مجرد میں سَنَدَ یَسْنُدُ سَنَدًا وَسُنُوْدًا کے معنے کسی چیز پر تکیہ لگانا اور اعتماد کرنا۔ اور اُسکا سہارا الینا ماخوذ ہے سَنَدٌ سے پہاڑ کی چٹان کو کہتے ہیں اُس تحریر کو بھی کہتے جو کسی ادارے سے ملتی ہے۔ اِسْنَادٌ کسی چیز یا قول کو کسی کی طرف منسوب کرنیکو بھی کہتے ہیں۔ یہاں پر معنے سہارا دینا ہے۔ نَبَاهَۃٌ رفعۃ اور بلندی اور شرافۃ کو کہتے ہیں۔ اَخَا نَبَاهَۃٍ کے معنے صاحب رفعۃ اور شرافۃ۔ اَبِنْ امر حاضر ہے اَبَانَ یُبِیْنُ اِبَانَۃً سے معنے جدا کرنا۔ مجرد میں بَانَ یَبِیْنُ بَیْنًا مصدر سے معنے جدا ہونا اور بَیَانٌ مصدر سے معنے ظاہر ہونا۔ اِخَاءٌ وَمُؤَاخَاۃٌ کے معنے دو دوستوں کے درمیان اُخُوَّۃ اور بھائی چارہ پیدا کرنا۔ دَنِسًا تَدْنِیْسٌ مصدر سے معنے میلا کچیلا کر دینا۔ مجرد میں سمع سے معنے میلا ہونا۔ یقال دَنِسَ عِرْضُہٗ اے لَوَّثَ عِرْضَہٗ بِفِعْلٍ قَبِیْحٍ وحاصل ہٰذا الشعر اے صاحب مَن شَرَّفَکَ وَبَاعِدْ مَنْ یُدَنِّسُ عِرْضَکَ اَسْلُ امر حاضر ہے سَلَا یَسْلُوْ سُلُوًّا سے اصل معنے کسی کی محبت دل سے نکالنا مراد ترک کر دینا اور چھوڑ دینا ہے۔ جَنَابٌ کے معنے دربار اور جانب وقیل اَلْجَنَابُ ہو القُرْبُ وَالفِنَاءُ وَالنَّاحِیَۃُ۔ غَاشِمٌ دَغَشْمٌ وَغُشُوْمٌ وَغَشِیْمٌ سب کے معنے ظالم اور غاصب۔ یقال غَشَمَہٗ غَشْمًا اے ظَلَمَہٗ بابہ نصر وضرب۔ مُشَاغِبٌ شر وفساد برپا کرنیوالا یقال شَغَبَ شَغْبًا وشَغَبًا معنے شور وغل مچانا۔ ویقال شَغَبَ القَوْمَ بِہِمْ وعلیہم اے ہَیَّجَ الشَّرَّ علیہم بابہ فتح وسمع۔ اِنْ جَلَسَا یعنے اِذَا جَلَسَ ظَالِمٌ فَلَا تَقْرَبْہُ وَابْعُدْ عَنْ فِنَاءِ دَارِہٖ۔ اُسْرُ امر ہے کی سَرْوًا یعنے سَیِّدًا سَرُوَ یَسْرُوْ سَرْوًا وسَرَاوَۃً کے معنے سردار بن جانا۔ هَبَّ ہُبُوْبًا کے معنے حرکت کرنا۔ مِرًا اصل میں مِرَاءٌ تھا معنے جھگڑا۔ ہُبُوْبُ مِرَاءٍ سے مراد جھگڑا برپا ہو جانا ہے۔ وَارْمِ بِہٖ اور پھینک دے اسے۔ رَسَا یَرْسُوْ رُسُوًّا ثابت اور راسخ ہو جانا یعنے مضبوط ہو جانا۔ بابہ نصر اُسْکُنْ اس کا مصدر ایک تو سُکْنٰی ہے بمعنے رہنے کے اور ایک سُکُوْنٌ ہے بمعنے ٹھیرنے کے یہاں مراد صبر کرنا۔ تَقْوَ اصل میں تَقْوٰی تھا حالۃ جزم کی وجہ سے آخر سے حرف علت گر گیا ہے۔ کیونکہ امر کے جواب میں ہے۔ تَقْوٰی کے معنے بہت قوی ہو جانا۔ یعنے صبر کرتا کہ تو قوی ہو جائے یا تو قوی ہو جائیگا۔ فَعَسٰی یُسْعِفُ قریب ہے کہ مُوافقۃ کرے۔ وَقْتٌ وہ وقت نَکَسَا اس میں الف اشباع ہے نَکَسَ یَنْکُسُ نَکْسًا معنے سرنگون کر دینا اور سرنگون ہونا لازم ومتعدی ہے۔ نَکَسَ اے قَلَبَ حَالَکَ یقال نَکَسَہٗ اے قَلَبَہٗ عَلٰی رَأْسِہٖ بابہ نصر سَحَرَنَا یعنے ہم پر جادو کیا یا ہم سے بہکایا۔ حِرْنَا یعنے ہم تھک گئے بابہ ضرب متعدی ولازمی ہے۔ اِسْتَکْفٰی اے سَأَلَنَا اَنْ نَکُفَّ عَنْ ثَنَائِہٖ مَنَحْنَاہُ اے اَعْطَیْنَاہُ کالاِسْتِکْفَاءِ اے کَمَالَ کَفَانِیْ مَا اَعْطَیْتُمُوْنِیْ فَلَا تَزِیْدُوْا عَلَیْہِ۔ شَمَّرَ تَشْمِیْرٌ مصدر سے معنے سمیٹنا۔ وَازْدَفَرَ اِزْدِفَارٌ مصدر سے معنے اٹھا لینا تکلیف اور مشقۃ کے ساتھ۔ ماخوذ ہے زَفْرٌ یا زِفْرٌ سے دونوں کے معنے وہ بوجھ جو پیٹھ پر اٹھایا گیا ہو۔ بھاری بوجھ۔ سامان مسافر اور مشک۔ اور بعض نے کہا ہے کہ زِفْرٌ کے معنے ہیں بغل کے اندر والا حصہ۔ اور اِزْدِفَارٌ کے معنے کسی چیز کو بغل میں لیجانا۔ جِرَابٌ کے معنے توشہ دان۔ نَهَضَ اے قَامَ۔

لِلّٰهِ دَرُّ عِصَابَةٍ ۔ صُدُقٍ لِلْمَقَالِ مَقَاوِلَا ۔ فَاقُوا الْأَنَامَ فَضَائِلًا ۔ مَأْثُورَةً وَفَوَاضِلَا ۔ حَاوَرْتُهُمْ

فَوَجَدْتُ سَحْبَانَ لَدَيْهِمْ بَاقِلَا ۔ وَحَلَلْتُ فِيهِمْ سَائِلًا ۔ فَلَقِيتُ جُودًا سَائِلًا ۔ وَأَقْسَمْتُ

لَوْ كَانَ الْكِرَامُ حَيًّا لَكَانُوا وَابِلًا ۔ ثُمَّ خَطَا قَيْدَ رُمْحَيْنِ ۔ وَعَادَ مُسْتَعِيذًا مِنَ الْحَيْنِ ۔ وَ

قَالَ يَا عِزَّ مَنْ عَدِمَ الْآلَ ۔ وَكَنْزَ مَنْ سُلِبَ الْمَالَ ۔ إِنَّ الْغَاسِقَ قَدْ وَقَبَ ۔ وَوَجْهَ الْمَحَجَّةِ قَدِ

انْتَقَبَ ۔ وَبَيْنِي وَبَيْنَ كِنِّي لَيْلٌ دَامِسٌ ۔ وَطَرِيقٌ طَامِسٌ

لِلّٰہِ کلمۂ تعجب ہے۔ دَرٌّ کے معنے بھلائی۔ عِصَابَۃ کے اصلی معنے پٹی۔ اور یہ معنے جماعت کے بھی آتا ہے۔ جمع عَصَائِبُ۔ عُصْبَۃٌ بھی جماعت کو کہتے ہیں۔ جمع عُصَبٌ ویقال عَصَبَہٗ عَصْبًا اے شَدَّہٗ باب ضرب۔ صُدُقٌ صَدُوْقٌ کی جمع ہے بمعنے کثیر الصدق۔ صُدُقٌ لِلْمَقَالِ اے صَادِقِیْنَ فِی مَقَالِہِمْ۔ مَقَاوِلًا اے فُصَحَاءُ۔ مِقْوَلٌ کی جمع ہے بمعنے فصیح کے اور بمعنے زبان۔ فَاقُوْا فَوْقٌ و فَوْقِیَّۃٌ مصدر سے فائق اور بلند ہو جانا باب نصر۔ اَنَام کے معنے مخلوقات۔ فَضَائِلُ فضیلت کی جمع ہے معنے بلند رتبہ۔ مَأْثُوْرَۃٌ اے منقولۃ ومشہورۃ فیما بین الناس۔ اَثَرَ باب نصر و ضرب سے معنے نقل کرنا۔ فَوَاضِلُ فَاضِلَۃٌ کی جمع ہے معنے بلند درجہ عطا اور بخشش ہیں۔ حَاوَرْتُ مُحَاوَرَۃٌ مصدر سے معنے بات چیت کرنا۔ سَحْبَان ایک بڑا فصیح و بلیغ شخص کا نام ہے۔ بَاقِلٌ اُس شخص کا نام ہے جو عاجز الکلام ہونے میں ضرب المثل تھا ہمیشہ چپ رہتا تھا۔ ایک دفعہ اُسکی ماں نے ہرن خریدنے کیلئے بازار بھیجا۔ اس نے دس روپے پر خریدا۔ اسکی ٹانگیں اپنے دونوں ہاتھوں سے پکڑے ہوئے لا رہا تھا۔ کہ راستے میں اس سے کسی نے قیمت پوچھی۔ یہ بولنا نہیں چاہتا تھا۔ اور دونوں ہاتھ کی انگلیوں سے اشارہ کرنے کی غرض سے ہاتھ چھوڑ دئے۔ جسکی وجہ سے ہرن ہاتھوں سے چھوٹ کر بھاگ گیا۔ حَلَلْتُ اے نَزَلْتُ۔ سَائِلًا حَلَلْتُ کی ضمیر سے حال واقع ہے معنے سوال کرتا ہوا۔ لَقِیْتُ پالیا میں نے۔ جُوْدًا سخاوت سَائِلًا صفت ہے جُوْدًا کیلئے معنے بہتا ہوا۔ یہ سَالَ یَسِیْلُ سَیْلًا سے ہے بمعنے بہنے کے۔ اَقْسَمْتُ اِقْسَام مصدر سے معنے قسم دینا اور قسم کھانا۔ یہاں پہلے معنی مراد ہیں۔ کِرَامٌ کَرِیْمٌ کی جمع ہے وہ شخص جسمیں تمام صفات انسانی موجود ہوں۔ جبکہ یہ انسان کیلئے صفت واقع ہو جائے۔ حَیَا کے معنے بارش۔ وَابِلٌ کے معنے بڑی بوندوں والی بارش۔ خَطَا یَخْطُوْ نصر سے معنے قدم رکھنا۔ قَیْدٌ کے معنی مقدار جمع اَقْیَادٌ۔ قَیْدٌ کے معنے زنجیر جمع اَقْیَادٌ و قُیُوْدٌ۔ رُمْحٌ کے معنے وہ بانس جسمیں لوہا لگا ہو۔ قَنَاۃٌ وہ جسمیں لوہا نہ ہو مجازًا نیزہ کے معنے پر آتا ہے۔ عَادَ اے رَجَعَ۔ مُسْتَعِیْذًا اے مُلْتَجِأً و مُسْتَجِیْرًا۔ الحَیْنُ الہلاک والموت یقال حَانَ حَیْنًا اے ہلک باب ضرب۔ عِزٌّ عِزٌّ کے معنے عزت اور سخت بارش۔ عَدِمَ یَعْدَمُ عُدْمًا معنے گم کرنا۔ باب نصر آلٌ کے معنے خاندان اور وہ ریت جو بیابان میں پانی کی طرح نظر آتی ہے یہاں پہلے معنے مراد ہیں۔ وَالْکَنْزُ اَلْمَالُ الْمَدْفُوْنُ جمع کُنُوْزٌ۔ کَنَزَ یَکْنِزُ کے معنے جمع کرنا باب ضرب۔ مَنْ سُلِبَ الْمَالَ جس کا مال چھینا گیا ہو۔ غَاسِقٌ کے معنی چھپنے والا۔ غَسَقَ یَغْسِقُ غَسْقًا کے معنے چھپ جانا۔ غَاسِقٌ سے مراد رات ہے۔ وقیل غَسَقَ اللَّیْلُ غَسْقًا و غُسُوْقًا اے اشْتَدَّتْ ظُلْمَتُہٗ باب ضرب۔ وَقَبَ اے دَخَلَ فِی الظَّلَامِ ویقال وَقَبَتِ الشَّمْسُ وَقْبًا وَ وُقُوْبًا اے غَابَتْ وَ وَقَبَ الظَّلَامُ اے اَقْبَلَ وَ وَقَبَ الْقَمَرُ اے دَخَلَ فِی الْکُسُوْفِ باب ضرب۔ وَ وَجْہُ الْمَحَجَّۃِ اے وَجْہُ الطَّرِیْقِ۔ مَحَجَّۃٌ کے معنی راستہ جمع مَحَاجٌّ و مَحَجَّاتٌ۔ حَجَّ یَحُجُّ حَجًّا مصدر سے معنے قصد کرنا اور مَحَجَّۃٌ مصدر سے معنے غالب آنا۔ باب نصر۔ اِنْتَقَبَ اِنْتِقَابٌ مصدر سے معنے نقاب اوڑھنا۔ کِنٌّ کے معنے گھونسلا مراد گھر ہے۔ وجمعہ اَکْنَانٌ قال تعالٰی وَجَعَلَ لَکُمْ مِنَ الْجِبَالِ اَکْنَانًا۔ لَیْلٌ دَامِسٌ اے شَدِیْدُ الظُّلْمَۃِ یقال دَمَسَ اللَّیْلُ دُمُوْسًا اے اشْتَدَّتْ ظُلْمَتُہٗ باب نصر۔ طَامِسٌ طَمَسَ یَطْمِسُ طُمُوْسًا کے معنے مٹ جانا اور مٹا دینا۔ یہاں لازمی مستعمل ہے طَرِیْقٌ طَامِسٌ وہ راستہ جس کے نشانات مٹ چکے ہوں باب ضرب والطمس ازالۃ الاثر بالمحو۔

فَهَلْ مِنْ مِصْبَاحٍ يُؤْمِنُنِي الْعِثَارَ وَيُبَيِّنُ لِيَ الْآثَارَ قَالَ فَلَمَّا حَيِيَ بِالْمُلْتَمَسِ وَجَلَّى الْوُجُوهَ ضَوْءُ الْقَبَسِ رَأَيْتُ صَاحِبَ صَيْدِنَا هُوَ أَبُو زَيْدِنَا فَقُلْتُ لِأَصْحَابِي هٰذَا الَّذِي أَشَرْتُ إِلَى أَنَّهُ إِذَا نَطَقَ أَصَابَ وَإِنِ اسْتُمْطِرَ صَابَ فَاتْلَعُوا نَحْوَهُ الْأَعْنَاقَ وَأَحْدَقُوا بِهِ الْأَحْدَاقَ وَسَأَلُوهُ أَنْ يُسَامِرَهُمْ لَيْلَتَهُ عَلَى أَنْ يَجْبُرُوا عَيْلَتَهُ فَقَالَ حُبًّا لِمَا أَحْبَبْتُمْ وَرُحْبًا بِكُمْ إِذْ رَحَّبْتُمْ غَيْرَ أَنِّي قَصَدْتُكُمْ وَأَطْفَالِي يَتَضَوَّرُونَ مِنَ الْجُوعِ وَيَدْعُونَ بِوُشْكِ الرُّجُوعِ وَإِنِ اسْتَرَثْتُمُونِي خَامَرَهُمُ الطَّيْشُ وَلَمْ يَصْفُ لَهُمُ الْعَيْشُ فَدَعُونِي لِأَذْهَبَ فَأَسُدَّ مَخْمَصَتَهُمْ وَأُسِيغَ

فَهَلْ مِنْ مِصْبَاحٍ مصباح مبتدا ہے من زائدہ ہے۔ یُؤْمِنُنِي خبر ہے۔ اے یجعلنی آمنا۔ الْعِثَارَ کے معنے ٹھوکر کھانا اور گر جانا یعنے کیا کوئی چراغ ہے جو مجھے ٹھوکر کھانے یا گرنے سے بخوف کرے، ایمان کے معنے یہاں بےخوف کردینا ہے۔ الآثار اے علامات الطریق۔ الْمُلْتَمَسِ اے المطلوب وھو السراج الذی التمس وطلبہ منہم۔ جلّی یجلّی تجلیۃ کے اصلی معنے زنگ دور کرنا ہے۔ جَلَّى الْوُجُوهَ اے اظہر الوجوہ۔ قبس کے معنے شعلہ۔ ضوء کے معنے روشنی جمع اضواء۔ یقال ضاء ضوءا وضیاء اے اشرق وانار باب نصر۔ صاحب الصید وہ شخص جسکو شکار مل گیا ہو۔ اصاب اے کان کلامہ صوابا۔ اصابۃ مصدر سے معنے صحیح اور درست بات کہنا۔ ماخوذ ہے صواب سے۔ إِنِ اسْتُمْطِرَ اے اذا طلب منہ المطر والمراد بالمطر ہنا الکلام الفصیح السائل کالمطر یقال مطرت السماء مطرا ومطرا اے انزل مطرا باب نصر یقال صاب المطر یعنے بارش ہوگئی۔ صَبَّ کے معنے بہت بارش۔ صاب یصوب صوبا کے معنے بہ جانا۔ اتلعوا اتلاع مصدر سے معنے گردن اٹھانا اور گردن دراز کرنا۔ یقال تلع الرجل اے طالت عنقہ او قامتہ۔ وتلع عنقہ تلعا وتلاعۃ اے طالت باب سمع۔ اعناق عنق کی جمع ہے معنے گردن۔ احدقوا بہ اے احاطوا بہ۔ الاحداق حدق کی جمع ہے اور حدق جمع ہے حدقۃ کی، اصلی معنے آنکھ کی پتلی مراد آنکھ ہوتی ہے۔ یعنے احاطوہ بابصارہم وعیونہم۔ ان یسامرہم اے یحادثہم باللیل۔ علی یہاں پر شرط کیلئے ہے ان یجبروا اے ان یدفعوا عیلتہ اے فقرہ واحتیاجہ۔ حبا مفعول مطلق ہے فعل محذوف کیلئے اے احببت حبا پوری عبارت کی تقدیر یوں ہے اے احببت ما احببتم حبا شدیدا۔ رحبا بکم اذ رحبتم یعنے رحبت بکم رحبا اکثر وافرا مما رحبتم یقال رحبہ اے قال لہ مرحبا یعنے صادفت سعۃ ورحبا ویقال رحب المکان رحبا ورحبا ورحابۃ اے اتسع باب سمع وکرم۔ قصدتکم اے توجہت الیکم یعنے میں تمہاری طرف روانہ ہوا تھا۔ واطفالی اے والحال ان اطفالی یتضورون چلاتے تھے تضور کے معنے بلبلا کر رونا۔ یدعون دعا کرتے تھے۔ بوشک الرجوع جلدی واپس ہونیکی۔ وشک کے معنے جلدی کام کرنا۔ وان استرثتمونی اور اگر وہ مجھے دیر سے کام کرنے والا سمجھیں، استراث مصدر سے کسی کو دیر سے کام کرنے والا سمجھنا۔ یقال راث ریثا یعنے اس نے دیر کی اور تاخیر کردی۔ خامرہم اے خالطہم واصل الخمر الستر یقال خمرہ خمرا ستر باب نصر وضرب ویقال لما یستر بہ خمار لکن صار فی التعارف اسما لما تغطی بہ المرأۃ راسہا والجمع خمر۔ الطیش اے خفۃ العقل والمراد الغضب۔ ولم یصف اے ولم تخلص معیشتہم صفا یصفو صفوا کے معنے خالص ہوجانا۔ فدعونی اے فاترکونی۔ فاسد اے فادفع۔ سد یسد سدا کے معنے بند کرنا باب نصر۔ مخمصتہم اے جوعہم مخمصۃ کے معنے جوع اور بھوک۔ واسیغ اساغۃ مصدر سے معنے کوئی طعام وغیرہ آسانی سے حلق میں اتار دینا۔ سائغ وہ شراب یا طعام جو آسانی کے ساتھ حلق سے اتر جائے۔

غُصَّتَهُمْ ثُمَّ انْقَلِبُ إِلَيْكُمْ عَلَى الْأَثَرِ مُتَأَهِّبًا لِلسَّمَرِ إِلَى السَّحَرِ فَقُلْنَا لِأَحَدِ الْغِلْمَةِ اتَّبِعْهُ إِلَى فِئَتِهِ لِيَكُونَ أَسْرَعَ لِفَيْئَتِهِ فَانْطَلَقَ مَعَهُ مُضْطَبِنًا جِرَابَهُ وَمُحَثْحِثًا إِيَابَهُ فَأَبْطَأَ إِبْطَاءً جَاوَزَ حَدَّهُ ثُمَّ عَادَ الْغُلَامُ وَحْدَهُ فَقُلْنَا لَهُ مَا عِنْدَكَ مِنَ الْحَدِيثِ عَنِ الْخَبِيثِ فَقَالَ أَخَذَ بِي فِي طُرُقٍ مُتْعِبَةٍ وَسُبُلٍ مُتَشَعِّبَةٍ حَتَّى أَفْضَيْنَا إِلَى دُوَيْرَةٍ خَرِبَةٍ فَقَالَ هٰهُنَا مُنَاخِي وَوَكْرُ أَفْرَاخِي ثُمَّ اسْتَفْتَحَ بَابَهُ وَاخْتَلَجَ مِنِّي جِرَابَهُ وَقَالَ لَعَمْرِي لَقَدْ خَفَّفْتَ عَنِّي وَاسْتَوْجَبْتَ الْحُسْنَى مِنِّي

غُصَّۃٌ وہ نوالہ وغیرہ جو حلق میں پھنس گیا ہو جمع غُصَصٌ و غُصَّاتٌ یقال غَصَّ بالطعامِ والماءِ غَصَصًا یعنے اس کے حلق میں کھانے پینے کی کوئی چیز اٹک گئی جو اُسے سانس لینے سے روک رہی ہے۔ سَاغَ یَسُوْغُ سَوْغًا کے معنے کھانے پینے کی چیز آسانی کیساتھ حلق سے اُتر جانا۔ بابہ نصر اور غَصَّ یَغَصُّ سمع اور نصر سے آتا ہے۔ ثُمَّ انْقَلِبُ اے اَرْجِعُ عَلَى الْأَثَرِ یعنے اپنے نشانہ قدم کے اوپر مراد جلدی سے آنا ہے۔ مُتَأَهِّبًا لِلسَّمَرِ اے مُتَهَيِّئًا لِلسَّمَرِ حال ہے انقلب کی ضمیر متکلم سے۔ سمر رات کے وقت باتیں کرنا۔ غِلْمَۃٌ غلام کی جمع ہے دوسرے جموع اَغْلِمَۃٌ و غِلْمَانٌ ہیں۔ اِتَّبِعْهُ اس کے پیچھے پیچھے چل۔ فِئَۃٌ کے معنے جماعۃ اصل میں وہ جماعت جس کی طرف آدمی لوٹ کر جاوے۔ وقیل ہی الجماعۃ المتظاہرۃ التی یرجع بعضہم الی بعض فی التعاضد والتعاون جمعہ فِئَاتٌ و فِئُوْنَ۔ لِفَيْئَتِهِ اے لرجوعہ الینا۔ فَاءَ يَفِيءُ فَيْئَۃً کے معنے لوٹنا بابہ ضرب لیکون کی ضمیر بطرف اتباع کے راجع ہے۔ اور یا لام بمعنے فی ہوگا پھر ضمیر بطرف الجلید کے راجع ہوگی۔ مُضْطَبِنًا بغل میں اٹھایا ہوا یقال اِضْطَبَنَ شَيْئًا اے جَعَلَهُ تحت الابط۔ بغل کیسا ندرونی گہری جگہ کو اِبِطٌ اور اسکے نیچے جگہ کو ضَبْنٌ اس کے نیچے جگہ کو کَشْحٌ اس کے نیچے جگہ کو خاصرۃ کہتے ہیں۔ جِرَابَهُ یعنے ابوزید کا توشہ دان مُحَثْحِثًا جلدی کرتا ہوا اور آمادہ ہوتا ہوا زیادہ۔ حَثٌّ سے ماخوذ ہے معنے آمادہ ہو جانا بابہ نصر۔ إِيَابَهُ اے لرجوعہ فالایاب رجوع الحیوان الذی لہ ارادۃ والرجوع اَعَمُّ منہ۔ فَأَبْطَأَ اِبْطَاءً مصدر سے معنے تاخیر کر دینا۔ اِبْطَاءً جَاوَزَ حَدَّهُ یعنی تاخیر حد سے بڑھ گئی۔ الحدیث اے الخبر اصل میں حدیث نئی چیز کو کہتے ہیں۔ مراد بات ہوتی ہے۔ خَبِيْثٌ کے معنے نجس اور حرام مراد یہاں ابوزید ہے اکثر اس سے مراد شیطان ہوتا ہے جمع اسکی خُبُثٌ و خُبَثَاءُ و اَخْبَاثٌ و خَبَثَۃٌ آتی ہے۔ مِنْ زائدہ ہے۔ اَخَذَ بِي با مصاحبۃ کیلئے یا تعدیہ کیلئے ہو سکتا ہے اخذ بمعنے شروع۔ طُرُقٍ طریق کی جمع معنے راستہ مُتْعِبَۃٍ مشقت میں ڈالنے والے۔ اور تھکا دینے والے اسم فاعل مؤنث ہے اَتْعَبَ يُتْعِبُ اِتْعَابًا سے معنے تھکا دینا۔ مجرد میں سمع سے آتا ہے معنے تھک جانا۔ سُبُلٌ سبیل کی جمع ہے معنے راستہ مُتَشَعِّبَۃٍ کے معنے متفرق اور مختلف تَشَعُّبٌ کے معنے متفرق ہونا اور مختلف ہونا ماخوذ ہے شِعْبٌ سے معنے پہاڑ کی گھاٹی۔ أَفْضَيْنَا اے وصلنا یقال اَفْضٰى اِلَيْهِ اے وصل الیہ قال تعالیٰ وَقَدْ اَفْضٰى بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ ویقال فَضَا المکانُ فُضُوًّا و فَضَاءً اے اتسع۔ دُوَيْرَۃٌ چھوٹا سا گھر اور جھونپڑا۔ دارۃ کی تصغیر ہے۔ خَرِبَۃٌ ویران اور غیر آباد ویقال خَرِبَ خَرَابًا یعنے ویران ہو گیا بابہ سمع مُنَاخِي اے محل اقامتی۔ مرکب اضافی ہے مُنَاخٌ کے معنے اونٹ بٹھانے کی جگہ وَكْرٌ کے معنے آشیانہ مراد گھر ہے۔ أَفْرَاخِي اے اولادی۔ اَفْرَاخٌ فَرْخٌ کی جمع ہے معنے پرندہ کا بچہ جمع فِرَاخٌ و اَفْرُخٌ و اَفْرِخَۃٌ و فِرْخَانٌ و فُرُوْخٌ۔ اِخْتَلَجَ کے معنے جلدی سے حرکت کر کے کسی چیز کو لے لینا مجرد میں ضرب سے مصدر اسکا خَلْجًا ہے معنی حرکت کرنا۔ لَعَمْرِي اس میں لام قسمیہ ہے۔ خَفَّفْتَ عَنِّي یعنے تو نے مجھ سے بوجھ ہلکا کر دیا۔ اور مجھے آسانی پہنچا دی۔ اِسْتَوْجَبْتَ تو مستحق ہوا استیجاب کے معنے مستحق ہونا۔ اَلْحُسْنٰى اے العاقبۃ الحسنۃ

فهاكَ نصيحةً هي من نفائسِ النصائحِ ومغارسِ المصالحِ وأنشدَ ۔ إذا ما حويتَ جنى
نخلةٍ ؛ فلا تقربنَّها إلى قابلٍ ؛ وإمّا سقطتَ على بيدرٍ ؛ فحوصِلْ من السنبلِ الحاصلِ ؛ ولا تلبثنَّ
إذا ما لقطتَ ؛ فتنشبَ في كفّةِ الحابلِ ؛ ولا توغلنَّ إذا ما سبحتَ ؛ فإنّ السلامةَ في الساحلِ ؛ وخاطِبْ
بهاتِ وجاوِبْ بسوفَ ؛ وبِعْ آجلاً منكَ بالعاجلِ ؛ ولا تكثرنَّ على صاحبٍ ؛ فما ملَّ قطُّ سوى الواصلِ ؛
ثمّ قال احفظها في تامورِكَ واقتدِ بها في أمورِكَ وبادِرْ إلى صحبِكَ في كلاءةِ ربِّكَ فإذا

فهاكَ اے فخذ مِنْ نفائسِ النصائحِ اے من خیارہا وحسانہا ۔ والنصح تحرّی قول او فعل فیہ صلاح صاحبہ مغارس مغرس کی جمع ہے معنے درخت لگانے کی جگہ ۔ مصالح جمع مصلحۃ مغارس المصالح اے مواضع ینبت فیہ مصالحک وتحسن فیہ حالک ان عملت بتلک النصائح یقال صلح صلاحا وصلاحیۃ ضد فسد باب کرم ونصر وفتح ۔ حویتَ حوی یحوی حوی وحوایۃ معنے جمع کرنا باب ضرب جنی توڑا ہوا پھل نخلۃ درخت کھجور ۔ فلا تقربنّہا پھر اُس درخت کے قریب نہ جاؤ ۔ قابل آئندہ سال ماخوذ ہے قُبُل سے معنے آگے اور پیچھے نوجوان کے ۔ إمّا اصل اِن ما ہے اِن حرف شرط اور ما زائدہ ہے ۔ سقطتَ معنے ہیں تو گر پڑے اور مراد وارد ہو جانا ہے ۔ بیدر خرمن کو کہتے ہیں ۔ لانّ الناس یبدرون الیہ ماخوذ بدر یبدر سے معنے سبقت کرنا حوصل امر ہے حوصل یحوصل حوصلۃ معنے پرندے کا اپنا پوٹا اچھی طرح سے بھر دینا حوصلۃ پرندے کے پوٹے کو کہتے ہیں ۔ جمع حواصل وفی الحدیث ارواح الشہداء فی حواصل طیر خضر حوصل کے معنے یہ ہیں کہ اپنا پیٹ اچھی طرح بھر لے ۔ السنبل جمع ہے سنبلۃ کی معنے گیہوں وغیرہ کا خوشہ ۔ ولا تلبثنّ اور نہ ٹھیر یقال لبث بالمکان لبثا ولبثا اے اقام بہ ولازمہ ۔ لقطتَ لقط یلقط لقطا کے معنے پرندے کا دانے چگنا ۔ ویقال لقط الشئ لقطا اے اخذہ من الارض بلا تعب والتقط الشئ اے عثر علیہ من غیر قصد ولا طلب قال تعالیٰ یلتقطہ بعض السیارۃ ۔ لقطۃ وہ چیز جو راستے میں مل جائے ۔ لقیط وہ بچہ جو راستے میں پڑا ہوا مل جائے ۔ کنایہ ہوتا ہے ولد زنا سے ۔ فتنشبَ منصوب ہے بتقدیر اَن ۔ فا سببیہ کی ہے ۔ معنے یہ کہ تو پھنس جائیگا ۔ کفّۃ گڑھا کھود کر اسکے اوپر جو جال بچھایا جاتا ہے اُس جال کو کہتے ہیں جمع کفف وکفاف ۔ حابل کے معنی شکاری نشب ینشب نشبا کے معنی کانٹا چبھ جانا ۔ وہ جال میں پھنس جانا یہاں مراد دوسرے معنے ہیں ۔ ولا توغلنّ اے لا تبالغنّ ایغال مصدر سے معنے زیادہ مشغول ہو جانا یقال وغل فی الشئ وغولا بالغ فیہ باب ضرب سبحتَ سبح یسبح سبحا وسباحۃ معنے تیرنا وقیل سبح المرء اسرع فی الماء وفی الہواء باب فتح ۔ ساحل دریا کا کنارہ جمع سواحل خاطب امر ہے مخاطبۃ سے معنے بات کرنا ۔ ہات یعنے لاؤ یعنی لائیں ۔ ہات مع لاؤ یقول کل من رأیتہ فقل لہ ہات شیئا ولیکن عادتک لسؤال جاوب امر ہے مجاوبۃ سے معنے جواب دینا بسوف اے سوف اعطیک یعنے ان سألک احد فلا تعطہ بل قل سوف اعطیک بع آجلا منک بالعاجل اور اپنی ادھار کی چیز کو نقد بیچ کر دو بیع کے معنے بیچنا آجل ادھار عاجل نقد ولا تکثرنّ یعنے بار بار نہ جایا کرو ۔ فما ملّ اے فما جاء الملال والسآمۃ ۔ مل یملّ ملالا کے معنے رنجیدہ ہو گیا ۔ قط ہرگز ۔ الواصل اے کثیر الوصل والزیارۃ یقال مل لکذا وکذا اے اصابہ ملال باب سمع ۔ احفظ امر ہے حفظ یحفظ کے معنے جمع کرنا باب نصر تامور بروزن فاعول حاصل معنے امر کو زدا مراد اس سے قلب ہے ۔ بعض کہتے ہیں کہ فاعول کے وزن پر ہے معنے انگوروں کی رکھنے کی جگہ ۔ خزینہ کشمش رکھنے کی جگہ ۔ واقتدِ امر ہے اقتداء مصدر سے معنے پیروی کرنا ۔ بادر امر ہے یعنے جلد ہو جاؤ مبادرۃ مصدر سے معنے سبقت کرنا اور جلد کرنا ۔ الیٰ صحبک اپنے ساتھیوں کے پاس ۔ کلاءۃ کاف کے زیر سے بھی آتا ہے بمعنے حفاظت

الشنبلۃ ما علی الزرع والجمع سنابل ۱۲

سکت ولبثت ۱۲

یعنی ان سألک احد فلا تعطہ بل قل لہ سوف اعطیک

ای سوی کثیر الوصل والزیارۃ ۱۲

بَلِّغْهُمْ فَأَبْلِغْهُمْ تَحِيَّتِيْ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ وَصِيَّتِيْ وَقُلْ لَهُمْ عَنِّيْ إِنَّ السَّهَرَ فِي الْخُرَافَاتِ لَمِنْ أَعْظَمِ الْآفَاتِ وَلَسْتُ أُلْغِيْ احْتِرَاسِيْ وَلَا أَجْلِبُ الْهَوَسَ إِلٰى رَأْسِيْ قَالَ الرَّاوِيْ فَلَمَّا وَقَفْنَا عَلٰى فَحْوٰى شِعْرِهٖ وَاطَّلَعْنَا عَلٰى نُكْرِهٖ وَمَكْرِهٖ تَلَاوَمْنَا عَلٰى تَرْكِهٖ وَالْاِغْتِرَارِ بِإِفْكِهٖ ثُمَّ تَفَرَّقْنَا بِوُجُوْهٍ بَاسِرَةٍ وَصَفْقَةٍ خَاسِرَةٍ

## اَلْمَقَامَةُ السَّابِعَةَ عَشْرَةَ الْقَهْقَرِيَّةُ

حَدَّثَ الْحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ قَالَ لَحَظْتُ فِيْ بَعْضِ مَطَارِحِ الْبَيْنِ وَمَطَامِحِ الْعَيْنِ فِتْيَةً عَلَيْهِمْ سِيْمَاءُ الْحِجٰى وَطَلَاوَةُ نُجُوْمِ الدُّجٰى

---

تَحِیَّۃٌ کے معنے سلام کہنا۔ وَاتْلُ عَلَیْھِمْ اور پڑھ لو اُن کو مصدر تِلَاوَۃٌ سے معنے پڑھنا السَّھَرُ کے معنی بیدار رہنا۔ یقال سَھِرَ سَھَرًا اسلم ینم لیلاً باب سمع اَلْخُرَافَاتُ خُرَافَۃٌ کی جمع ہے وہی الحدیث الباطل اور بیہودہ بات۔ یقال خَرِفَ خَرَفًا وخَرِفَ خَرَافَۃً اے فسد عقلہ من الکبر باب سمع وکرم وَالْآفَۃُ ہی العاہۃ یقال آفَ اَوْفًا اے اَضَرَّہٗ وَاَفْسَدَہٗ باب نصر لَسْتُ اُلْغِیْ اے لا اُبْطِلُ یقال لَغَی الشَّیْءَ لَغْوًا باب نصر۔ اِحْتِرَاسِیْ اے احتیاطی فی حفظ النفس یقال حَرَسَہٗ حَرْسًا وحِرَاسَۃً اے حَفِظَہٗ باب نصر۔ اَلْھَوَسُ دوران الرأس وطرف من الجنون یقال ھُوِسَ ھَوَسًا کان بہ ھوس۔ بعض نے کہا کہ دماغ میں خشکی کی وجہ سے جو خیالات پیدا ہوتے ہیں اُن کو ہوس کہا جاتا ہے۔ لَا اَجْلِبُ میں نہیں کھینچتا۔ جَلْبٌ مصدر سے معنے کھینچنا۔ باب نصر۔ وَقَفْنَا وُقُوْفٌ مصدر سے معنے واقف ہو جانا خبردار ہو جانا۔ فَحْوٰی اور فَحْوَاءٌ کے معنے مفہوم اور مصداق جمع فَحَاوٍ یقال فَحَا بکلامہ الٰی کذا فَحْوًا اے اشارہ باب نصر۔ اِطَّلَعْنَا اور ہم مطلع ہوئے نُکْرِہٖ اے مُنْکَرِہٖ تَلَاوَمْنَا اے لَامَ بَعْضُنَا بَعْضًا یعنے ملامت کیا ہم نے ایک دوسرے کو۔ وَالْاِغْتِرَارُ کے معنے دھوکے میں پڑجانا۔ اِفْکٌ کے معنے خالص جھوٹ بولنا اور بہتان باندھنا۔ یقال اَفَکَ اَفْکًا وَاِفْکًا اے کَذَبَ باب ضرب وسمع ویقال اَفَکَہٗ عن کذا اے صَرَفَہٗ وقَلَبَ رَأْیَہٗ قال تعالٰی اَجِئْتَنَا لِتَأْفِکَنَا عَنْ آلِهَتِنَا والافک کل مصروف عن وجہہ الذی یحق ان یکون علیہ۔ تَفَرَّقْنَا ہم جدا ہوگئے۔ بَاسِرَۃٌ اے عَابِسَۃٌ یقال بَسَرَ وَجْہَہٗ بَسْرًا وبُسُوْرًا اے قَطَّبَ وجہہ۔ بَسْرٌ وبُسُوْرٌ کے معنے ترش روئی۔ صَفْقَۃٌ بَیْعَۃٌ خَاسِرَۃٌ مغبونۃ خَاسِرَۃٌ ماخوذ ہے خُسْرٌ اور خَسَارَۃٌ سے معنے نقصان اٹھانا قَھْقَرَ یَتَقَھْقَرُ قَھْقَرَۃٌ کے معنے پیچھے پیر لوٹنا اور صنعۃ بدیع میں قَھْقَرَۃٌ مالا یستحیل بالانعکاس کے ساتھ مشابہ ہے کہ ہر طرف سے پڑھی جاوے معنی نہیں بدلتے۔ اوّل سے پڑھو یا آخر سے لَحَظْتُ اے اَبْصَرْتُ یقال لَحَظَہٗ ولَحَظَ الٰی فلان نظر الیہ بمؤخر عینہ باب فتح۔ مَطَارِحُ الْبَیْنِ یرید بمطارح البین البلاد التی طرحہا البین ای الفراق فیہا مَطَارِحُ جمع ہے مَطْرَحٌ کی معنے پھینکنے کی جگہ۔ طَرَحَ یَطْرَحُ طَرْحًا سے معنے پھینکنا باب فتح۔ بَیْنٌ کے معنے فراق اور جدائی۔ مَطَامِحُ الْعَیْنِ ہی مواضع حسان حتی ترتفع العیون الیہا مطامح جمع مَطْمَحٌ کی جمع ہے معنے آنکھ اٹھانے کی جگہ۔ طَمَحَ یَطْمَحُ کے معنے دیکھنا یقال طَمَحَ بَصَرُہٗ الیہ طَمْحًا وطِمَاحًا وطُمُوْحًا اے رَفَعَ بصرہ باب فتح فِتْیَۃٌ فَتًی کی جمع ہے معنے جوان۔ سِیْمَاءٌ کے معنے علامت۔ اَلْحِجٰی کے معنے عقل جمع اَحْجَاءٌ۔ طَلَاوَۃٌ کے معنے رونق اور حسن۔ نُجُوْمٌ نَجْمٌ کی جمع ہے معنے ستارے دُجٰی کے معنے تاریکی۔ جمع ہے دُجْیَۃٌ کی اس کے معنی یا تو مطلق تاریکی ہے یا تاریکی معہ بادل کے۔ یقال دَجَا اللَّیْلُ دَجْوًا ودُجُوًّا اے اَظْلَمَ۔

وَهُمْ فِيْ مُمَارَاةٍ مُشْتَدَّةِ الْهُبُوْبِ وَمُبَارَاةٍ مُشْتَطَّةِ الْأُلْهُوْبِ فَهَزَّنِيْ لِقَصْدِهِمْ هَوَى الْمُحَاضَرَةِ وَاسْتِجْلَاءُ جَنَى الْمُنَاظَرَةِ فَلَمَّا الْتَحَقْتُ بِرَهْطِهِمْ وَانْتَظَمْتُ فِيْ سِمْطِهِمْ قَالُوْا أَأَنْتَ مِمَّنْ يُبْلِيْ فِي الْهَيْجَا وَيُلْقِيْ دَلْوَهُ فِي الدِّلَاءِ فَقُلْتُ بَلْ أَنَا مِنْ نَظَّارَةِ الْحَرْبِ لَا مِنْ أَبْنَاءِ الطَّعْنِ وَالضَّرْبِ فَاضْرِبُوْا عَنْ تَحَاجِيْ وَأَفَاضُوْا فِي التَّحَاجِيْ وَكَانَ فِيْ بُحْبُوْحَةِ

مُمَارَاۃٌ اور مِرَاءٌ کے معنے آپس میں جھگڑا کرنا۔ اور مَرَیٰ یَمْرِیْ مَرْیًا وَامْتَرٰی یَمْتَرِیْ اِمْتِرَاءً کے معنے دودھ دوہنے کے وقت تھنوں کو ملنا۔ مُشْتَدَّۃُ الْهُبُوْبِ اے شَدِیْدَۃُ الْحَرَکَۃِ۔ ہُبُوْبٌ اصل میں ہوا چلنے کو کہتے ہیں۔ مُبَارَاۃٌ یا تو بَرٰی یَبْرِیْ سے ماخوذ ہے بمعنے کاٹنے کے تو مباراۃ کے معنے ہو جائینگے ایکدوسرے کو کاٹنا۔ یا ماخوذ ہے بَرَاءٌ یَبْرَءُ سے معنے بری ہونا۔ تو مُبَارَاۃٌ کے معنے ہونگے ایکدوسرے سے بری ہونا اور بیزار ہونا۔ بہرحال مُبَارَاۃٌ کے معنے لڑائی ہے۔ اور لڑائی میں یہ دونوں مذکورہ صفتیں پائی جاتی ہیں مُشْتَطَّۃٌ اسم فاعل مؤنث ہے مصدر اِشْتِطَاطٌ سے معنے کناروں سے آگے بڑھنا اور تجاوز کرنا۔ شَطٌّ کے معنے کنارہ ہے جمع شُطُوْطٌ ہے۔ یقال شَطَّ شَطًّا وَشُطُوْطًا اے اَفْرَطَ وَتَبَاعَدَ عَنِ الْحَقِّ۔ اَلْهُوْبٌ کے معنے آگ کا شعلہ جمع اَلَاهِیْبُ وقیل الْاُلْهُوْبُ هُوَ الْعَدْوُ الشَّدِیْدُ یقول اِنَّ حَرَکَۃَ الْمُنَاظَرَۃِ کَانَتْ شَدِیْدَۃً حَتّٰی تَجَاوَزَتْ عَنِ الْحَدِّ یقال لَهَبَتِ النَّارُ لَهَبًا وَلَهِیْبًا اے اِشْتَعَلَتْ خَالِصَۃً مِنَ الدُّخَانِ بابہ سمع مُشْتَطَّۃُ الْاُلْهُوْبِ اے شُعْلَتُهَا وَلَهِیْبُهَا مُتَجَاوِزٌ عَنْ حَدِّ

نَهَزَنِیْ هَزَّ یَهُزُّ هَزًّا کے معنے حرکت دینا۔ فَهَزَّنِیْ اے حَرَّکَنِیْ۔ وَالْهَزُّ التَّحْرِیْکُ الشَّدِیْدُ قال تعالٰی وَهُزِّیْ اِلَیْکِ بِجِذْعِ النَّخْلَۃِ لِقَصْدِهِمْ اے لِلْاِتْیَانِ اِلَیْهِمْ هَوَی الْمُحَاضَرَۃِ فاعل ہے هَزَّ کیلئے۔ هَوَی الْمُحَاضَرَۃِ اے شَوْقُ مُجَالَسَۃِ الْعُلَمَاءِ وَاسْتِجْلَاءُ جَنَی الْمُنَاظَرَۃِ اے طلب حلاوۃ ثمرۃ المناظرۃ۔ استجلاء کے معنی حلاوۃ طلب کرنا یا شیریں سمجھنا جنیٰ کے معنے پھل مُنَاظَرَۃٌ کے معنے اصل دونوں طرف سے نظر کرنا کہ میری بات ٹھیک ہے دوسرا کہتا ہے کہ میری بات ٹھیک ہے مُنَاظَرَۃٌ کا مطلب مباحثہ ہے۔ فَلَمَّا الْتَحَقْتُ جب میں مل گیا بِرَهْطِهِمْ اے بِجَمَاعَتِهِمْ وَالرَّهْطُ الْعِصَابَۃُ دُوْنَ الْعَشَرَۃِ۔ اِنْتَظَمْتُ میں شامل ہو گیا اور منسلک ہو گیا۔ فِیْ سِمْطِهِمْ اے فِیْ سِلْکِهِمْ اے جَلَسْتُ بَیْنَهُمْ وَالسِّمْطُ خَیْطُ اللُّؤْلُؤِ مَادَامَ فِیْهِ اللُّؤْلُؤُ وَالْجَمْعُ سُمُوْطٌ۔ قَالُوْا أَأَنْتَ مِمَّنْ یُبْلِیْ فِی الْهَیْجَاءِ اے أَأَنْتَ مِمَّنْ یُقَاتِلُ فِی الْحَرْبِ مُرَادُهٗ أَأَنْتَ مِمَّنْ یَتَکَلَّمُ فِیْ مَجْلِسِ الْعُلَمَاءِ یقال اَبْلٰی فِی الْحَرْبِ بَلَاءً حَسَنًا اے اَظْهَرَ بَاْسًا وَشَجَاعَۃً وَالْهَیْجَاءُ اَلْحَرْبُ هَاجَ یَهِیْجُ هَیْجًا وَهَیَجَانًا معنے بھڑکنا۔ اور حرکت کرنا۔ بابہ ضرب۔ یُلْقِیْ اِلْقَاءٌ سے معنے ڈالنا دَلْوٌ کے معنے ڈول جمع دِلَاءٌ وَاَدْلٍ وَدُلِیٌّ۔ اِلْقَاءُ دَلْوٍ کنایہ ہوتا ہے شرکت کرنے سے۔ یقال دَلَّی الدَّلْوَ اِذَا اَرْسَلَهَا فِی الْبِئْرِ وَتَقُوْلُ اَدْلَیْتُهَا اِذَا اَخْرَجْتَهَا قال تعالٰی فَاَدْلٰی دَلْوَهٗ۔ نَظَّارَۃٌ کے معنے دیکھنے والی جماعت مِنْ نَظَّارَۃِ الْحَرْبِ اے مِنَ الَّذِیْنَ یَنْظُرُوْنَ اِلَی الْحَرْبِ۔ لَا مِنْ اَبْنَاءِ الطَّعْنِ وَالضَّرْبِ اے لَا مِنْ اَصْحَابِ الْقِتَالِ یقال طَعَنَ فُلَانًا طَعْنًا اے ضَرَبَہٗ بِالرُّمْحِ بابہ فتح ونصر وطَعَنَ فِی الشَّیْءِ اے عَابَ فِیْهِ قال تعالٰی وَطَعَنُوْا فِیْ دِیْنِکُمْ۔ طَعْنٌ کے معنے نیزہ مارنا ضَرْبٌ کے معنے تلوار مارنا۔ فَاَضْرَبُوْا اِضْرَابٌ مصدر ہے عَنْ کے صلے کے ساتھ اس کے معنے ہوتے ہیں۔ اعراض کرنا۔ اور بغیر عن کے معنے کسی کو کسی کام پر آمادہ کرنا۔ عَنْ تَحَاجِیْ اے عَنْ مُحَاجَتِیْ وَمُجَادَلَتِیْ یقال حَاجَّہٗ اے خَاصَمَہٗ۔ تَحَاجٌّ مصدر ہے باب مفاعلہ سے معنے ایکدوسرے پر دلیل قائم کرنا اسی واسطے مناظرہ کے معنے پر آتا ہے حَجَاجٌ وہ ہڈی جس پر ابرو کے بال ہوتے ہیں۔ حَجَاجٌ وہ درد جو اس ہڈی میں ہوتا ہے۔ اَفَاضُوْا اے خَاضُوْا وَاَنْدَفَعُوْا وَشَرَعُوْا۔ اِفَاضَۃٌ کے اصل معنے لوٹنا۔ کما قال تعالٰی ثُمَّ اَفِیْضُوْا مِنْ حَیْثُ اَفَاضَ النَّاسُ۔ فِی التَّحَاجِیْ اے فِی الْاِلْغَازِ وَالتَّعْمِیَۃِ یقال حَاجَا مُحَاجَاۃً اے طَرَحَ الْاُحْجِیَّۃَ بابہ نصر اُحْجِیَّۃٌ کے معنے چیستان یعنے پہیلی۔ تَحَاجِیْ باب تفاعل سے معنے چیستان کہنا۔ فِیْ بُحْبُوْحَۃٍ اے فِیْ وَسْطِ

